# جولوگ مرزا قادیانی کومجدد اور فیضِ نبوت سے مستفید جانتے ہیں وہ کافر ومرتد ہیں

**سوال:**

ہم ان تمام احکامات پر جوحضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شریعت کے ہیں ایمان رکھتے ہیں، اوراس کی پیروی کی کوشش کرتے ہیں، اور حضرت مرزا صاحب کومجدد اور حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف سے فیض نبوت سے مستفید جانتے ہیں، از روئے شریعت محمد یہ ایسے شخص کے لیے کیا حکم ہے؟

**الجواب:**

واضح ہوکہ اگرکسی شخص میں باوجود تمام عقائد اسلامیہ کے ماننے کے ایک عقیدہ بھی کفریہ ہو، اورکسی ایک امر کا ضروریات دین سے بھی انکار کرے تو وہ بھی کافر ہوجاتا ہے، پس جو شخص باوجود دعویٔ اسلام وعقائدِ اسلام کے ایک ایسے مرتد وملحد کوجس کی کتابوں سے اس کی کفریات ثابت ہیں مسلمان سمجھے، بلکہ اس کومجدد اور فیض نبوت سے مستفید سمجھے وہ بھی کافر ہے، کیوں کہ اس نے کافر کومسلمان اور کفر کواسلام سمجھا، پس جب کہ محقق ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی بہ وجہ دعویٔ نبوت وتوہینِ انبیائے کرام علی نبینا وعلیہم الصلاۃ والسلام وغیرہما کے قطعاً کافر ہے۔تو جو شخص ایسے کافر وملعون کومجدد ومستفید از فیض نبوت سمجھے اس کے کفر میں کیا شبہ ہوسکتا ہے۔فقط واللہ تعالیٰ اعلم (فتاوی دار العلوم دیوبند، ج: ۱۸،ص: ۴۵۷، ط، مکتبہ دار العلوم دیوبند/ فتاوی ختم نبوت، ج:۱،ص:۶۶، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



## قادیانی کی تعریف کرنے والے کا حکم

**سوال:**

جو لوگ غلام احمد قادیانی کو نہیں مانتے ہیں وہ اگرچہ قادیانی تو نہیں ہیں لیکن کسی دنیاوی مصلحت کی وجہ سے ان کی تعریف اس طرح کرتے ہیں کہ بڑے با اخلاق، مہمان نواز اور اپنی وضع کے پابند لوگ ہیں، تو ایسا شخص فاسق ہے یا مرتد ہے؟

**الجواب وباللہ التوفیق:**

اگر ان کا عقیدہ قادیانی کو نبی ماننے کا نہیں ہے، تو وہ لوگ فاسق اور گناہ گار مسلمان ہیں، کیوں کہ قادیانی مرتد اور کافر ہیں، ان کی تعریف اور ان کی دعوت کرنے والا فاسق ہے، مرتد اور کافر نہیں ہے۔ چونکہ قادیانی بے دین ہیں اور بے دین کی تعظیم کرنے والا فاسق ہو جاتا ہے۔ (فتاوی دار العلوم وقف دیوبند، ج:۲، ص:۲۹۳، ط، حجۃ الاسلام اکیڈمی الہند/ فتاوی ختم نبوت، ج:۱، ص:۶۷، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



## جھوٹا مدعی نبوت اور اس کی تصدیق کرنے والے کا حکم

**سوال:**

کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین بیچ اس مسئلہ استفتاء کے کہ:

کیا حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم آخری نبی ہیں، آپ کے بعد نبوت کا دعویٰ کرنے والا اور اس دعویٰ کی تصدیق کرنے والا مومن ہے یا کافر؟

نوٹ: جواب قرآنی دلائل سے دیا جائے۔

**الجواب حامداً ومصلیاً:**

حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا خاتم النبیین ہونا قرآن کریم میں مذکور ہے: ﴿ما

کان محمد أبا أحد من رجالکم ولکن رسول اللّٰہ وخاتم النبیین ﴾ الآیۃ لہٰذا جو شخص آپ کے بعد نبوت کا دعویٰ کرے وہ شخص نص قرآنی کا منکر ہے اور قرآن شریف کی کسی ایک آیت کا انکار بھی کفر ہے یہی حال اس شخص کا ہے جو ایسے مدعی نبوت پر ایمان لائے اور اس کی تصدیق کرے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم (فتاوی محمودیہ، ج: ۲، ص: ۱۱٤)



## قادیانیوں سے نرمی کرنے والے کا حکم

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کثرہم اللہ تعالیٰ ونصرہم وابدہم وایدہم اس مسئلہ میں کہ ایک سنیوں کے محلّہ میں بکر قادیانی آ کر بسا، زید سنی نے مردوں عورتوں کو اس کے گھر میں جانے سے، اس سے خلا ملا میل جول حصہ بخرہِ رکھنے سے منع کیا، ہندہ جس کے بیٹے وغیرہ سلسلہ عالیہ قادریہ میں بیعت ہیں، اس نے کہا کہ بڑے نمازیئے، پڑھ کر ملا ہو گئے، ہم عذاب ہی بھگت لیں گے۔ اس بیچارے قادیانی کو دق کر رکھا ہے، تو اب ہندہ کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا

﴿الجواب﴾:

ہندہ نماز کی تحقیر کرنے اور عذاب الٰہی کو ہلکا ٹھہرانے اور قادیانی کو اس فعل مسلمانان سے مظلوم جاننے اور اس سے میل جول چھوڑنے کو ظلم وناحق سمجھنے کے سبب اسلام سے خارج ہو گئی۔ اپنے شوہر پر حرام ہو گئی جب تک نئے سرے سے مسلمان ہو کر اپنے ان کلمات سے توبہ نہ کرے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔ [احکام شریعت، احمد رضا خان ص ۱۹۷ مشمولہ فتاوی رضویہ ج ۱۴ ص ۶۵۴] (فتاوی ختم نبوت، ج: ۱، ص: ۷٦، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



## مرزا غلام احمد قادیانی ختم نبوت، معراج جسمانی کا منکر ہے؟

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں کہ مرزا غلام احمد قادیانی ختم نبوت کا منکر ہیں اور معراج جسمانی کے بھی منکر ہیں، ان دونوں باتوں کا کیا جواب ہے، کیا اور پارٹی بھی ختم نبوت کی منکر ہے۔

**﴿الجواب وباللہ التوفیق﴾:**

ختم نبوت کا منکر نص قطعی کے انکار کی بناء پر کافر مرتد خارج از اسلام ہے۔

**ما كان محمد ابا احد من رجالكم ولكن رسول الله وخاتم النبيين.** [الأحزاب: ٤٠]

**قال رسول اللّٰه صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم: فأنا موضع اللبنة، جئت فختمت الأنبياء عليهم السلام. الحديث** [مسلم شريف، كتاب الفضائل، باب ذكر كونه صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم خاتم النبيين، النسخة الهندية ٢/ ٢٤٨، بيت الأفكار، رقم: ٢٢٨٧، وفي البخاري: وأنا خاتم النبيين الخ، كتاب المناقب، باب خاتم النبيين، النسخة الهندية ١/ ٥٠١، رقم: ٣٤١٠، ف: ٣٥٣٥، وفي صحيح ابن حبان: ختم بي الرسل، صحيح ابن حبان، كتاب التاريخ، ما ذكر تمثيل المصطفىٰ صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم مع الأنبياء بالقصر المبنى ٦/ ٨٣، رقم: ٦٤١٥، مشكوة ٢/ ٥١١، نبراس ٢٧٩]

**وفي رواية: ختم بي الأنبياء.** [مسند أبي داؤد الطيالسي، دار الكتب العلمية بيروت ٢/ ٣٦٧، رقم: ١٨٩٤]

معراج جسمانی مسجد حرام سے بیت المقدس تک نص قطعی سے ثابت ہے، اس کا منکر کافر ہے، بیت المقدس سے آسمان تک حدیث مشہور سے ثابت ہے، اس کا منکر فاسق ہے، آسمان سے جنت وعرش الٰہی وغیرہ تک اخبار آحاد سے ثابت ہے، اس کا منکر گنہگار ہوگا، توبہ لازم ہے۔

**فالاسراء وهو من المسجد الحرام الى بيت المقدس قطعي، أي يقيني ثبت بالكتاب، أي القرآن، ويكفر منكره، والمعراج من الأرض الى السماء مشهور، أي ثابت بالحديث المشهور، فلايكفر منكره، بل يفسق، ومن السماء الى الجنة أو العرش أو غير ذلك أحاد أي مروي بخبر الآحاد، ويأثم منكره.الخ.** [نبراس شرح عقائد/ ۲۹۵]

ہاں اور پارٹی بھی ختم نبوت کی منکر گذری ہے، مثلاً یمامہ کے قبیلہ بنی حنیفہ میں مسیلمہ کذاب اور یمن میں اسود عنسی وغیرہ۔

**وكفر من كفر من العرب، وهذه الفرقة طائفان: احداهما صاحب مسيلمة من بني حنيفه وغيرهم الذين صدقوه على دعواه في النبوة، وأصحاب أسود العنسي ومن كان من مستجيبيه من أهل اليمن وغيرهم، وهذه الفرقة بأسرها منكرة لنبوة سيدنا محمد صلى الله تعالى عليه وسلم مدعية للنبوة لغيره.** [بذل المجهود، كتاب الزكوة، مكتبة يحيى سهارنپور ۳/ ۲، دار البشائر الاسلامية بيروت لبنان ٦/ ۲۹۸] فقط واللّٰہ سبحانه وتعالیٰ اعلم(فتاوی قاسمیه، ج: ۲، ص: ۳۱۰تا ۳۱۲، ط، مکتبه اشرفیه دیوبند)



# اسلامی انجمن میں قادیانیوں کوممبر بنانا

**﴿سوال﴾:**

کسی اسلامی انجمن میں قادیانیوں کوممبر بنانا شرعاً کیا حکم ہے۔اگر کثرت رائے اور متفقہ رائے سے یہ تجویز منظور ہوجائے کہ قادیانیوں کوبھی ممبر بنایا جائے پھر اس انجمن میں شریک ہونا یااس کی امداد کرنا کیسا ہے؟

**﴿جواب﴾:**

قادیانیوں کوکسی انجمن میں ممبر نہ بنایا جائے۔ ہرگز نہیں۔ بلکہ اس انجمن سے علیحدہ ہوجانا چاہیے۔(کفایۃ المفتی ،ج:۱،ص:۳۲۷، ۳۲۸،ط،دارالاشاعت کراچی)



# مرزائیت سے توبہ کے لئے مرزا غلام احمد قادیانی کوجھوٹا کہنا ضروری ہے

**﴿سوال﴾:**

مسمی مشتاق احمد جو مرزائی جماعت سے تعلق رکھتا ہے وہ پچاسوں مسلمانوں کی موجودگی میں میرے ہاتھ پر مسلمان ہوا۔اوراس نے یہ کہا کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد جو شخص نبوت کا دعویٰ کرے وہ لعنتی ہے۔اس نے مرزا قادیانی کا نام لے کر کافر یا لعنتی نہیں کہا۔اب شہر میں کچھ لوگ ہیں جن کا موقف یہ ہے کہ یہ آدمی مسلمان نہیں ہوا۔کیوں کہ اس نے مرزا غلام احمد قادیانی کو کافر نہیں کہا۔صرف مدعی نبوت کو لعنتی کہا ہے۔ جب کہ لاہوری مرزائیوں کے نزدیک مرزا قادیانی مدعی نبوت ہی نہیں تھا۔ جب تک یہ مرزا غلام احمد کا نام لے کر اس کو کافر، مرتد، لعنتی نہ کہے اوراس کے پیروکار دونوں جماعتوں لاہوری اور قادیانی کو کافر نہ کہے تو یہ مسلمان نہیں۔اس نے دھوکا دیا ہے۔اب آپ فرمائیں کہ یہ آدمی

مسلمان ہوا ہے یا کہ نہیں؟

﴿الجواب﴾:

صورتِ مسئولہ میں اس شخص سے صراحۃً مرزا غلام احمد کے بارے میں پوچھا جائے، اگر وہ مرزا غلام احمد اور مرزائیوں کی ہر دو جماعت کو برملا کافر اور ان کے مرتد ہونے کا اعلان کردے، اور مرزائیت اور ہر دینِ باطل سے توبہ کرے تو مسلمان سمجھا جائے وگرنہ اس کا صرف اتنا کہہ دینا ''کہ جو شخص نبوت کا دعویٰ کرے میں اس پر لعنت بھیجتا ہوں''۔ اس پر مسلمان کا حکم لگانے کے لئے کافی نہیں۔

وفی الخامس بهما مع التبری عن کل دین یخالف دین اسلام بدائع واٰخر کراهیة الدرر وحینئذ لیستفسر من جهل حاله بل عم فی الدرر اشتراط التبری من یهودی ونصرانی ومثله فی فتاوی المصنف.

اگر یہ شخص مذکورہ بالا تفصیل کے مطابق اسلام قبول کرلے تو بھی اسے ایک عرصہ تک کوئی دینی، اجتماعی یا انفرادی ذمہ داری نہ سونپی جائے اور اس کے بارے میں محتاط رویہ اختیار کیا جائے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم (خیر الفتاوی، ج:۱ص:۸۰،۸۱، ط، مکتبہ امدادیہ ملتان)



## قادیانی وغیرہ کلمہ گو کیا مسلمان ہیں؟

﴿سوال﴾:

ایک شخص کہتا ہے کہ مسلمانوں میں جتنے بھی فرقے ہیں، قادیانی ہوں یا شیعہ سب کلمہ گو ہیں اور سب قبلہ والے ہیں، سب مسلمان ہیں۔ کیا یہ بات درست ہے؟

﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:

عقائد، فقہ اور نصوصِ قطعیہ کے خلاف فرقے اسلام سے خارج ہیں، محض کلمہ گو ہونے

یا نماز پڑھنے سے وہ اہل قبلہ ہوکر مسلمان نہیں ہونگے۔ کذا فی اکفار الملحدین۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم (فتاوی محمودیہ، ج:۲،ص:۱۱۵)



## قادیانی کیوں کافر ہیں؟

**﴿سوال﴾:**

قادیانی فرقہ کو کیوں کافر قرار دیا گیا ہے؟

**﴿جواب﴾:**

قادیانی حضرات مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی مانتے ہیں، حالانکہ قرآن مجید نے بالکل صریح الفاظ میں جناب محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے آخری نبی ہونے کا اعلان فرمادیا ہے، اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

> ''محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں، لیکن اللہ کے رسول اور آخری نبی ہیں''۔

حدیثیں اس سلسلہ میں بکثرت وارد ہیں، چنانچہ امت محمدیہ کا اس بات پر اجماع ہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کسی کا دعویٰ نبوت کرنا جھوٹ ہے، امام طحاوی العقیدۃ الطحاویۃ میں لکھتے ہیں:

> ''من ادعی بعده النبوۃ فهو کاذب''.
>
> ''ہمارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد نبوت کا دعویٰ بالاجماع کفر ہے''۔

خود مرزا غلام احمد صاحب نے جب تک نبوت کا دعویٰ نہیں کیا تھا، اس حقیقت کا اعتراف واعلان کرتے تھے کہ سلسلہ نبوت آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر ختم ہو چکا ہے اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد نبوت کا دعوی کرنا کفر ہے، چنانچہ لکھتے ہیں:

''مجھے کب جائز ہے کہ نبوت کا دعویٰ کر کے اسلام سے خارج ہوجاؤں اور کافروں کی جماعت سے جاملوں''۔

پس گویا اس بات پر مرزا صاحب کا بھی اتفاق ہے کہ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد دعویٰ نبوت کفر ہے، لیکن افسوس بعد کو چل کر خود مرزا صاحب نبوت کا دعوی کر بیٹھے، جس کو وہ قرآن وحدیث کی روشنی میں بجا طور پر باعث کفر سمجھتے تھے، اسی لئے مسلمان ان کے دعوی نبوت، اس دعوت پر ایمان لانے والے اور ان کی تصدیق کرنے کو کفر قرار دیتے ہیں، اور تمام امت مسلمہ کا اس پر اتفاق ہے، خود مرزا صاحب نے بھی اپنے اوپر ایمان نہ لانے والوں یعنی تمام مسمانوں کو ایسا کافر قرار دیا ہے جس کے دل پر مہر لگ چکی ہے، کہتے ہیں:

''مگر بدکار رنڈیوں کی اولاد، جن کے دلوں پر خدا نے مہر کر دی ہے، وہ مجھے قبول نہیں کرتے''۔

مرزا صاحب پر ایمان رکھنے والے بھی تمام مسلمانوں کو کافر قرار دیتے ہیں، چنانچہ میاں بشیر الدین محمود احمد خلیفہ دوم قادیانی کہتے ہیں:

''کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود کی بیعت میں شامل نہیں ہوتے خواہ انہوں نے حضرت مسیح موعود کا نام بھی نہیں سنا کافر ہیں، اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں''۔

اس لئے مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کے متبعین کا دائرہ اسلام سے خارج ہونا ہر شک وشبہ سے بالاتر ہے، مسلمانوں کو اس حقیقت سے پوری طرح آگاہ رہنا چاہیے، اور قادیانی حضرات جو بہر حال انسانی نقطہ نظر سے ان کے بھائی ہیں کو راہ حق اور ایمان کی طرف دعوت دینا چاہئے، ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ مسیلمہ کذاب کے متبعین کی طرح ان کو بھی ہدایت سے سرفراز فرمادے۔ وما ذلک علی اللہ بعزیز وبہ التوفیق. (کتاب الفتاوی، ج:۱، ص:۳۷۴ تا ۳۷۶، ط، زمزم پبلشرز کراچی)



# قادیانی کا اپنے آپ کو مسلمان کہنا

﴿سوال﴾:

چہ می فرمایند علماء دین ومفتیان شرع متین دریں مسئلہ کہ شخصے بنام عبدالعزیز مرا کہ من قسم بخدائے ذوالجلال والاکرام صحیح العقیدہ مسلمان ہستم۔ مرزائی بگوید وپروپیگنڈا بکند ایں را سزا از روئے قرآن کریم وحدیث شریف وفقہ چیست۔ بینوا توجروا

﴿جواب﴾:

منجملہ از شروط صحت اسلام ودرستی عقیدہ ایں ہم است کہ یقین حاصل باشد کہ بعد از ختم المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہر کہ دعوی نبوت کردہ آں دجال، کافر، کذاب ہست، اگر فی الواقعہ شما ایں عقیدہ میدارید ونیز دیگر ضروریات دین را یقین میکنید وبا ایں ہمہ کسے شمارا مرزائی یا کافر گوید۔ آں مجرم است وآن را خوف کفر است توبہ کردن لازم۔ لیکن شرط ایں است کہ او بالیقین ایں قسم جملہ گفتہ باشد۔ وبا قاعدہ شہادت شرعی بر گفتن او از یں قسم جملہ ھائی موجود باشد۔ واللہ تعالیٰ اعلم (فتاوی مفتی محمودؒ، ج:۱،ص: ۲۳۰، ط، اشتیاق اے مشتاق پریس لاہور)



# مرزا کے ایک قول کا حوالہ

﴿سوال﴾:

ایک دفعہ جناب والا نے قادیانی ملعون کا تذکرہ فرماتے ہوئے اس کا ایک الہام ذکر فرمایا تھا کہ ’’آج رات خدا نے میرے سے قوت رجولیت کا اظہار کیا [ہمبستری کی] جس کے نتیجہ میں مجھے حمل قرار پا گیا‘‘ یہ الہام کس کتاب میں ہے؟ جناب والا کو یاد ہو تو تحریر فرمادیں۔

**﴿الجواب حامداً و مصلیاً﴾:**
صفحہ تو محفوظ نہیں لیکن مرزا کی کتابوں سے عشرہ کاملہ میں بھی نقل کیا ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم (فتاوی محمودیہ، ج:۲، ص:۱۳۴)



## مرزا قادیانی کا کلمہ پڑھنے پر سزا کا گمراہ کن پروپیگنڈہ

**﴿سوال﴾:**
میرے ساتھ ایک عیسائی لڑکی پڑھتی ہے وہ اسلام میں دلچسپی رکھتی ہے میں اسے اسلام کی متعلق بتاتی ہوں لیکن جب میں نے اسے اسلام قبول کرنے کو کہا تو وہ کہنے لگی تمہارے یہاں تو کلمہ پڑھنے پر سخت سزا دی جاتی ہے اخبار میں بھی آیا تھا برائے مہربانی مجھے بتائیں میں اسے کیا جواب دوں۔

**﴿جواب﴾:**
اسے یہ جواب دیجئے کہ اسلام قبول کر کے کلمہ پڑھنے سے منع نہیں کرتے نہ اس پر سزا دی جاتی ہے البتہ وہ غیر مسلم جو منافقانہ طور پر اسلام کا کلمہ پڑھ کر لوگوں کو دھوکا دیتے ہیں اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شان میں گستاخیاں کرتے ہیں ان کو سزا دی جاتی ہے۔ [آپ کے مسائل اور ان کا حل ج ۱ ص ۲۰۰] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱، ص:۳۱۶، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



## ایک قادیانی کا خود کو مسلمان ثابت کرنے کے لیے گمراہ کن استدلال

بخدمت جناب مولانا محمد یوسف صاحب لدھیانوی مدظلہ

السلام علی من اتبع الھدی

جناب عالی! گذارش ہے کہ جناب کی خدمت میں مکرم ومحترم جناب بلال انور صاحب نے ایک مراسلہ ختم نبوت کے موضوع پر لکھ کر آپ کی خدمت میں ارسال کیا تھا آپ نے اس مراسمہ کے حاشیہ پر اپنے ریمارکس دے کر واپس کیا ہے یہ مراسلہ اور آپ کے ریمارکس خاکسار نے مطالعہ کیے ہیں۔ چند ایک معروضات ارسال خدمت ہیں آپ کی خدمت میں مؤدبانہ اور عاجزی سے درخواست ہے کہ خالی الذہن ہو کر خدا تعالیٰ کا خوف دل میں پیدا کرتے ہوئے ایک خدا ترس اور محقق انسان بن کر ضد وتعصب، بغض وکینہ دل سے نکال کر ان معروضات پر غور فرما کر اپنے خیالات سے مطلع فرمائیں یہ عاجز بہت ممنون ومشکور ہوگا۔

سوال۱:

جناب بلال صاحب نے آپ کی خدمت میں عرض کی تھی کہ ہم اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے مسلمان ہیں۔ کیونکہ قرآن مجید پر، جو خدا تعالیٰ کا آخری کلام ہے، اس پر ایمان رکھتے ہیں۔ آنخضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خاتم النبیین مانتے ہیں، لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ پر کامل ایمان رکھتے ہیں، تمام آسمانی کتابیں، جن کی سچائی قرآن مجید سے ثابت ہے، ان سب پر ایمان رکھتے ہیں۔ صوم وصلوٰۃ اور زکوٰۃ اور حج تمام ارکان اسلام پر ایمان رکھتے ہیں اور اسلام پر کاربند ہیں۔

آپ نے ریمارکس میں لکھا ہے کہ ”منافقین اسلام بھی اپنے مسلمان ہونے کا اقرار کرتے تھے مگر اللہ تعالیٰ نے ان کو منافق قرار دیا ہے۔ یہی حال قادیانیوں کا ہے“۔

مکرم جناب مولانا صاحب یہ آپ کی بہت بڑی زیادتی، جسارت اور ناانصافی ہے اور ضد وتعصب اور بغض وکینہ کی ایک واضح مثال ہے۔ سوال یہ ہے کہ جن لوگوں کو قرآن کریم میں منافق ہونے کا سرٹیفکیٹ دیا گیا ہے وہ کسی مولوی یا مفتی کا قول نہیں ہے اور نہ ہی آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان کے منافق ہونے کا فتویٰ صادر فرمایا تھا۔ یہ حکم اللہ تعالیٰ کی طرف سے نازل ہوا تھا اور ان کو منافق کہنے والی اللہ تعالیٰ کی علیم وخبیر ہستی تھی جو کہ

انسانوں کے دلوں سے واقف ہے کہ جس کے علم سے کوئی بات پوشیدہ نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ کے علاوہ کیا آپ ثابت کرسکتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خود یا آپ کے رفقاء نے اپنے زمانہ میں کسی کے متعلق کفر یا منافق کا فتویٰ صادر کیا ہو۔ اگر آپ کے ذہن میں کوئی مثال ہو تو تحریر فرمائیں یہ عاجز بے حد آپ کا ممنون و مشکور ہوگا۔

﴿سوال۲﴾:

مکرم مولانا اگر آپ کے اس اصول کو درست تسلیم کرلیا جائے کہ کسی انسان کا اپنے عقیدہ کا اقرار تسلیم نہ کیا جائے تو مذہبی دنیا سے ایمان اٹھ جائے گا۔ اس حالت میں ہر فرقہ دوسرے فرقہ پر کافر اور منافق ہونے کا فتویٰ صادر کردے گا اور کوئی شخص بھی دنیا میں اپنے عقیدہ اور اپنے ایمان کی طرف منسوب نہ ہوسکے گا اور یہ سلوک آپ کے مخالفین آپ کے ساتھ بھی روا رکھیں گے اور آپ کو بھی اپنے عقیدہ اور ایمان میں مخلص قرار نہ دیں گے کیا آپ کے اس اصول کو تسلیم کریں گے۔

کیا خدا تعالیٰ اور اس کے مقدس رسول آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے آپ کو ایسا کہنے کی اجازت دی ہے؟ دنیا کا مسلمہ اخلاقی اصول جو آج تک دنیا میں رائج ہے اور مانا گیا ہے وہ یہ ہے کہ جو شخص اپنا جو عقیدہ اور مذہب بیان کرتا ہے اس کو تسلیم کیا جاتا ہے۔ آپ ایک مسلمان کو مسلمان اس لیے کہتے ہیں کہ وہ اپنے آپ کو مسلمان کہتا ہے، ایک ہندو کو ہندو اس لیے کہتے ہیں کہ وہ اپنے آپ کو ہندو کہتا ہے اسی طرح ہر سکھ کہلانے والے عیسائی کہلانے والے اور دیگر مذاہب کی طرف منسوب ہونے والوں سے معاملہ کیا جاتا ہے اور اس اخلاقی اصول کو دنیا میں تسلیم کیا گیا ہے اور ساری دنیا اس پر کاربند ہے۔ پس جب تک احمدی اس بات کا اقرار کرتے ہیں کہ وہ

(ا)......ا: اللہ تعالیٰ پر ایمان رکھتے ہیں۔

۲......: اس کے سب رسولوں کو مانتے ہیں۔

۳......: اللہ تعالیٰ کی سب کتابوں پر ایمان رکھتے ہیں۔

۴.....:اللہ تعالیٰ کے سب فرشتوں کو مانتے ہیں۔
۵.....:اور بعث بعد الموت پر بھی ایمان رکھتے ہیں۔

اور اسی طرح پانچ ارکان دین پر عمل کرتے ہیں اور آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خاتم النبیین دل وجان سے تسلیم کرتے ہیں اور اسلام کو آخری دین مانتے ہیں اور قرآن مجید کو اللہ تعالیٰ کی آخری الہامی کتاب تسلیم کرتے ہیں۔ اس وقت تک دنیا کی کوئی عدالت، دنیا کا کوئی قانون، دنیا کی کوئی اسمبلی اور دنیا کا کوئی حاکم اور کوئی مولوی، ملاں اور مفتی جماعت کو اسلام کے دائرہ سے نہیں نکال سکتی اور نہ ہی ان کو کافر یا منافق کہہ سکتے ہیں اس لیے کہ ہمارے پیارے نبی دل وجان سے پیارے آقا حضرت خاتم النبیین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بیان فرمایا ہے۔

کہ ایک دفعہ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے حضور سے پوچھا ''ایمان'' کیا ہے؟ حضور نے فرمایا:

(۲)......اللہ تعالیٰ پر ایمان لانا، اس کے فرشتوں پر، اس کی کتابوں پر، اس کے رسولوں پر اور بعث بعد الموت پر۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے فرمایا درست ہے۔

پھر حضرت جبرائیل علیہ السلام نے پوچھا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اسلام کیا ہے؟ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

''شہادت دینا کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں اللہ کا رسول ہوں، قائم کرنا نماز کا، زکوٰۃ ادا کرنا، رمضان کے روزے رکھنا اور اگر استطاعت ہو تو ایک بار حج کرنا۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام بولے درست ہے۔ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے صحابہؓ سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ یہ جبرائیل علیہ السلام تھے جو انسان کی شکل میں ہو کر تمہیں تمہارا دین سکھلانے آئے تھے۔ [ملاحظہ ہو صحیح بخاری کتاب الایمان ج ۱ ص ۱۲ باب سوال جبرائیل]

(۳)......آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے۔

۱......: یہ ماننا کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں اللہ کا رسول ہوں۔

۲......: نماز قائم کرنا۔

۳......: رمضان کے روزے رکھنا۔

۴......: زکوۃ دینا۔

۵......: زندگی میں ایک بار حج کرنا۔

(۴)......: آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

جو شخص ہماری طرح کی نماز پڑھتا ہے۔ ہمارے قبلہ کی طرف منہ کرتا ہے اور ہمارے ذبیحہ کو کھاتا ہے وہ مسلمان ہے، اور اللہ اور اس کے رسول کی حفاظت اس کو حاصل ہے پس اے مسلمانو! اس کو کسی قسم کی تکلیف دے کر خدا تعالیٰ کو اس کے عہد میں جھوٹا نہ بناؤ۔

[ بخاری ج اول باب فضل استقبال القبلۃ کتاب الصلوٰۃ ص ۵۶ ]

(۵)......: حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک موقع پر فرمایا:

''ایمان کی تین جڑیں ہیں ان میں سے ایک یہ ہے کہ جو شخص لا الہ الا اللہ کہہ دے تو اس کے ساتھ کسی قسم کی لڑائی نہ کرو اور اس کو کسی گناہ کی وجہ سے کافر نہ بنا اور اسلام سے خارج مت قرار دے۔

پس مسلمان کی یہ وہ تعریف ہے جو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بیان فرمائی اور جس کی تصدیق حضرت جبرائیل علیہ السلام نے کی۔

اس کے مطابق اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے جماعت احمدیہ اسلام کے دائرہ میں داخل ہے اور مسلمان اور مومن ہے۔ اب انصاف آپ کریں کہ آپ کا بیان کہاں تک درست اور حق پر مبنی ہے۔

دوبارہ جماعت احمدیہ کے عقیدہ پر غور کر لیجئے۔

جن پانچ چیزوں پر اسلام کی بنیاد رکھی گئی ہے وہ ہمارا عقیدہ ہے۔ ہم اس بات پر ایمان لاتے ہیں کہ خدا تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں اور سیدنا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اس کے رسول اور خاتم الانبیاء ہیں۔

ہم ایمان لاتے ہیں کہ ملائک حق اور حشر حق اور روز حساب حق اور جنت حق اور جہنم حق ہے اور جو کچھ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں بیان فرمایا ہے اور جو کچھ ہمارے نبی آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے وہ حق ہے اور ہم ایمان لاتے ہیں کہ جو شریعت اسلام میں سے ایک ذرہ کم کرے یا زیادہ کرے وہ بے ایمان اور اسلام سے برگشتہ ہے اور ہم ٹھیک ٹھیک اسلام پر کاربند ہیں۔ غرض وہ تمام امور جن پر سلف صالحین کا اعتقادی اور عملی طور پر اجماع تھا اور وہ امور جو اہل سنت کی اجماعی رائے سے اسلام کہلاتے ہیں ان سب کا ماننا فرض جانتے ہیں۔

اور ہم آسمان اور زمین کو گواہ کرتے ہیں کہ یہی ہمارا مذہب ہے اور جو شخص مخالف اس مذہب کے کوئی اور الزام ہم پر لگاتا ہے وہ تقویٰ اور دیانت کو چھوڑ کر ہم پر افتراء کرتا ہے اور قیامت کے دن ہمارا اس پر دعوی ہے کہ کب اس نے ہمارا سینہ چاک کر کے دیکھا کہ ہم باوجود ہمارے اس قول کے دل سے ان اقوال کے مخالف ہیں۔

ان حالات میں اب کس طرح ہم کو منکر اسلام کہہ سکتے ہیں۔ اگر تحکم سے ایسا کریں گے تو آپ ضدی اور متعصب تو کہلاسکیں گے مگر ایک خدا ترس اور متقی انسان کہلانے کے مستحق نہیں ہوسکتے۔ امید ہے کہ آپ انصاف کی نظر سے اس مکتوب کا مطالعہ فرما کر اس کے جواب سے سرفراز فرمائیں گے۔

محمد شریف

﴿جواب﴾:

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

مکرم ومحترم هدانا اللّٰه وایاکم الی صراط المستقیم.

جناب کا طویل گرامی نامہ طویل سفر سے واپسی پر خطوط کے انبار میں ملا۔ میں عدیم

الفرصتی کی بناء پر خطوط کا جواب ان کے حاشیہ میں لکھ دیا کرتا ہوں۔ جناب کی تحریر کا لب لباب یہ ہے کہ جب آپ دین کی ساری باتوں کو مانتے ہیں تو آپ کو خارج از اسلام کیوں کہا جاتا ہے؟

میرے محترم! یہ تو آپ کو بھی معلوم ہے کہ آپ کے اور مسلمانوں کے درمیان بہت سی باتوں میں اختلاف ہے۔ ان میں سے ایک یہ ہے کہ آپ مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی مانتے ہیں اور مسلمان اس کے منکر ہیں۔ اب ظاہر ہے کہ مرزا قادیانی اگر واقعتاً نبی ہیں تو ان کا انکار کرنے والے کو کافر ہوئے اور اگر نبی نہیں تو ان کو ماننے والے کافر۔ اس لیے آپ کا یہ اصرار تو صحیح نہیں کہ آپ کے عقائد ٹھیک وہی ہیں جو مسلمانوں کے ہیں، جبکہ دونوں کے درمیان کفر و اسلام کا فرق موجود ہے، آپ ہمارے عقائد کو غلط سمجھتے ہیں اس لیے ہمیں کافر قرار دیتے ہیں۔ جیسا کہ مرزا غلام احمد قادیانی، حکیم نور دین قادیانی، مرزا محمود قادیانی اور مرزا بشیر احمد قادیانی، نیز دیگر قادیانی اکابر کی تحریروں سے واضح ہے اور اس پر بہت سی کتابیں اور مقالے لکھ جا چکے ہیں۔

اس کے برعکس ہم لوگ آپ کی جماعت کے عقائد کو غلط اور موجب کفر سمجھتے ہیں، اس لیے آپ کی یہ بحث تو بالکل ہی بے جا ہے کہ مسلمان، آپ کی جماعت کو دائرہ اسلام سے خارج کیوں کہتے؟ البتہ یہ نکتہ ضرور قابل لحاظ ہے کہ آدمی کن باتوں سے کافر ہو جاتا ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ وہ تمام باتیں جو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے تواتر کے ساتھ منقول چلی آتی ہیں اور جن کو گذشتہ صدیوں کے اکابر مجددین بلا اختلاف و نزاع، ہمیشہ مانتے چلے آئے ہیں [ ان کو ضروریات دین کہا جاتا ہے ] ان میں سے کسی ایک کا انکار کفر ہے اور منکر کافر ہے کیونکہ ''ضروریات دین'' میں سے کسی ایک کا انکار آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تکذیب اور پورے دین کا انکار کو مستلزم ہے۔ جیسا کہ قرآن مجید کی ایک آیت کا انکار پورے قرآن مجید کا انکار ہے اور یہ اصول کسی آج کے ملا، مولوی کا نہیں بلکہ خدا اور رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد فرمودہ ہے اور بزرگان سلف ہمیشہ اس کو لکھتے آئے

ہیں۔ چونکہ مرزا قادیانی کے عقائد میں بہت سی ’’ضروریات دین‘‘ کا انکار پایا جاتا ہے اس لیے خدا اور رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حکم کے تحت مسلمان ان کو کافر سمجھنے پر مجبور ہیں۔ پس اگر آپ کی یہ خواہش ہے کہ آپ کا حشر اسلامی برادری میں ہو تو مرزا قادیانی اور ان کی جماعت نے جو نئے عقائد ایجاد کیے ہیں ان سے توبہ کر لیجئے ورنہ ’’لکم دینکم ولی دین‘‘ . والسلام علی من اتبع الھدی. [آپ کے مسائل اور ان کا حل ج ا ص ۲۰۷ تا ۲۱۲] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱،ص:۲۰۲ تا ۲۰۶، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



## مرزائی لوگ اہل کتاب نہیں مرتد ہیں

**سوال:**

کیا فرماتے ہیں علماء دین کہ مرزائی اہل کتاب کہلا سکتے ہیں اور مرزائی عورت ایک عیسائی عورت کی سی حیثیت رکھتی ہیں؟ پھر جب کہ ایک مرزائی عورت گونگی ہے۔ اور اس صورت میں وہ مذہبی عقائد کو سمجھ بھی نہیں سکتی۔ اس صورت میں نکاح ہو سکتا ہے؟

**الجواب:**

مرزائی لوگ مرتد ہیں، نہ اہل کتاب ہیں اور نہ اہل اسلام ہیں مرتد کے ساتھ نکاح درست نہیں ہے خواہ مرد ہو یا عورت۔ اور گونگی سے بذریعہ اشارات کے معلومات ہو سکتی ہیں اگر اشارات سے معلومات نہ ہو سکتی ہوں تو اس کو مرزائی کہنا غلط ہے۔ صرف نسب کی وجہ سے مذہب متعین نہیں ہو سکتا ہے۔ والمسئلة من الواضحات فلاحاجة الی نقل العبارات. وھو الموفق (فتاوی فریدیہ، ج:۱،ص:۱۴۳)



# قادیانی کا حکم

**سوال:**

ایک شخص جو پہلے سے پختہ مسلمان تھا وہ اب قادیانی ہوگیا ہے اور اپنی بہن کو زبردستی کر کے قادیانی بنالیا اور اپنی والدہ کو بھی قادیانی ہوجانے پر مجبور کر رہا ہے اور بیوی کو بھی قادیانی کرلیا ہے، صرف ایک چھوٹا بھائی قادیانی نہیں ہے، گزارش ہے کہ قادیانی کے متعلق کیا حکم ہے؟ کیا مرتد ہوجاتا ہے اور اس کا نکاح باقی رہتا ہے یا نہیں؟

اگر کوئی قادیانی ہوجانے کے بعد توبہ کرلے تو اس کا دوبارہ نکاح ہوسکتا ہے یا نہیں؟

قادیانی کے ساتھ بیع وشراء اور کھانا پینا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب حامداً ومصلیاً:**

مرزا غلام احمد قادیانی نے عقائد کفریہ اختیار کئے جس کی وجہ سے اسلام سے خارج اور مرتد ہوگیا جو شخص بھی اس کے کفریہ عقائد کی تصدیق کرے گا اس کا حکم یہی ہوگا، اگر کوئی شخص مرتد ہوجائے تو اس کا نکاح فسخ ہوجاتا ہے، بیوی نکاح سے خارج ہوجاتی ہے ایسے شخص سے سلام وکلام، بیع وشراء سب ختم کردینا لازم ہے، اس کو مسجد میں آنے سے بھی روک دیا جائے، اس سے وہ شخص بات کرے جو اس کے غلط عقائد کی تردید کرسکتا ہو، اگر وہ توبہ کر کے اسلام میں دوبارہ داخل ہوچکا ہے تو نکاح دوبارہ کیا جائے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم (فتاوی محمودیہ، ج:۲، ص:۱۱۵)



# مرزا قادیانی کے ساتھ ''علیہ اللعنت'' کہنا

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ کے بارے میں کہ بہشتی زیور میں لکھا ہے کہ کسی کا نام لیکر کافر کہنا یا لعنت بھیجنا بڑا گناہ ہے۔ ہاں جن کا نام لیکر اللہ جل شانہ اور رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے لعنت کی ہے یا ان کے کافر ہونے کی خبر دی ہے ان کو کافر ملعون کہنا گناہ نہیں۔ اس عبارت کے پیش نظر مرزا قادیانی کو کافر وملعون وعلیہ اللعنت کہنا جائز ہے؟

**﴿الجواب﴾:**

محترم المقام السلام علیکم کے بعد عرض ہے کہ لعنت سے مراد اللہ کی رحمت سے ہمیشہ کے لئے دور ہونا ہوتا ہے جس کا لازمی معنی خلود فی النار ہے اور اس کے سزا کا مستحق وہ شخص ہوتا ہے جس کا خاتمہ کفر پر ہوا اور ہم ماسوائے ان اشخاص کے جن کے متعلق اللہ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کافر ہونے کی خبر دی ہو جیسے ابلیس فرعون ابولہب وغیرہ اور کسی کے متعلق یہ فیصلہ نہیں کر سکتے کہ ان کا خاتمہ کفر پر ہوا ہے یا نہیں مختصر یہ کہ ہم منصوص کفار کے متعلق یہ فیصلہ کر سکتے ہیں جو کہ عند اللہ کافر ہیں اور اصولی کافر کے متعلق یہ فیصلہ نہیں کر سکتے جو عند الشرع کافر ہیں بسا اوقات ایک شخص عند الشرع کافر ہوتا ہے لیکن عند اللہ وہ تائب ہو کر مرا ہوتا ہے۔ اور مرزا غلام احمد قادیانی کے متعلق ملعون عند الشرع اور کافر عند الشرع کا اعتقاد رکھیں گے لیکن کافر اور ملعون عند اللہ کا فیصلہ نہ کرینگے۔ (فتاوی فریدیہ، ج: ۱، ص: ۱۴۲)



# قادیانیوں کے ساتھ موالات

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء دین فہمم اللہ للصواب حسب ذیل مسئلہ میں:

کوئی شخص یا جماعت کسی داعی نبوتِ کاذبہ پر ایمان لانے کی وجہ سے بالاتفاق اُمت دائرہ اسلام سے خارج ہو، اور اُن کا کفر یقینی اور شک وشبہ سے بالاتر ہو، اس کے علاوہ اُن میں حسب ذیل وجوہ بھی موجود ہوں:

(۱): وہ اسلام کا لبادہ اُوڑھ کر مسلمانوں کے ایمان پر ڈاکہ ڈالتے ہوں اور تمام عالم اسلام اور ملت اسلامیہ کے خلاف ریشہ دوانیوں میں مصروف ہوں۔

(۲): مسلمانوں کی جانی ومالی ہر طرح کی ایذاء پہنچانے میں تامقدور کوتاہی نہ کرتے ہوں۔

(۳): ان کی مادی قوت اور مالی وسائل میں روز افزوں ترقی کا تمام تر انحصار مسلمانوں کے استحصال پر ہوں، اُن کے کارخانے اور انڈسٹریاں مسلمانوں کے ذریعہ چلتی ہوں اور وہ اسلامی ملک کے تمام کلیدی مناصب پر فائز اور معاشی وسائل پر قابض ہونے کی کوششیں کر رہے ہوں۔

(۴): دُشمن اسلام بیرونی طاقتوں، یہودی اور مسیحی حکومتوں اور ہندوستان کی اسلام دُشمن حکومت سے اُن کے روابط ہوں، الغرض مسلمانوں کے لئے دینی، معاشی، اقتصادی اور معاشرتی اعتبار سے اُن کا طرز عمل سنگین خطرات کا باعث ہو بلکہ ان کی وجہ سے ایک اسلامی مملکت کو بغاوت وانقلاب کے خطرات تک لاحق ہوں۔

(۵): حکومت یا حکومت کی سطح پر یہ توقع نہ ہو کہ اس فتنہ سے ملک وملت کو بچانے کی کوئی تدبیر کی جائے گی اور یہ اُمید نہ ہو کہ جس شرعی سزا کے وہ مستحق ہیں وہ ان پر جاری ہو سکے گی، اندریں حالات بے بس مسلمانوں کو اس فتنہ کی روک تھام کے لئے کیا کرنا

چاہیے؟ اوراس سلسلہ میں شرعی طور پر اُن پر کیا فریضہ عائد ہوتا ہے؟ کیا ان حالات میں اس جماعت یا فرد کی بڑھتی ہوئی جارحیت پر قدغن لگانے کے لئے حسب ذیل امور کے جواز یا وجوب کی شرعاً کوئی صورت ہے کہ:

(الف ):امت اسلامیہ اس فرد یا جماعت کے ساتھ برادرانہ تعلقت منقطع کرے۔

(ب ): ان سے سلام وکلام، میل جول، نشست و برخاست، شادی وغمی میں شرکت نہ کی جائے بلکہ معاشرتی سطح پر اُن سے مکمل طورر پر قطعِ تعلق کرلیا جائے۔

(ج ): ان سے تجارت، لین دین اور خرید وفروخت کی جائے یا نہیں؟

(د ): ان کے کارخانوں، فیکٹریوں سے مال خریدا جائے یا اُن کا مکمل اقتصادی مقاطعہ کیا جائے؟

(ھ ): اُن کی تعلیم گاہوں، ہوٹلوں، ریسٹورانوں میں جانا جائز ہے یا نہیں؟

(و ): اُن سے رواداری برتی جائے یا نہیں؟

(ز ): اُن کے کارخانوں اور فیکٹریوں کی مصنوعات استعمال کی جائیں یا نہیں؟

غرض ان سے مکمل سوشل بائیکاٹ یا مقاطعہ کرنے کی اجازت ہے یا نہیں؟ کیا تمام مسلمانوں کو بھی شرعاً یہ حق حاصل ہے کہ انہیں راہ راست پر لانے کے لئے اُن کا بائیکاٹ کریں۔ جبکہ اُس کے سوا اور کوئی چارہ اصلاح موجود نہ ہو۔

**﴿الجواب باسمہٖ تعالیٰ﴾:**

بلاشبہ قرآن کریم کی وحی قطعی، جناب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی احادیثِ متواترہ قطعیہ اور اُمت محمدیہ کے قطعی اجماع سے ثابت ہے کہ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم آخری پیغمبر ہیں، آپ کے بعد کوئی نبی نہیں آسکتا، اس لئے حضرت نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد ہر نبوت کا مدعی کافر اور دائرہ اسلام سے قطعاً خارج ہے۔

اور جو شخص اس مدعی نبوت کی تصدیق کرے۔ اور اُسے مقتدا اور پیشوا مانے وہ بھی

کافر و مرتد اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔

اس کفر اور ارتداد کے ساتھ اگر اُس میں وجوہ مذکورہ فی السوال میں سے ایک وجہ بھی موجود ہو تو قرآن کریم اور احادیث نبویہ اور فقہ اسلامی کے مطابق وہ اسلامی اخوت اور اسلامی ہمدردی کا ہرگز مستحق نہیں۔ مسلمانوں پر واجب ہے کہ اس کے ساتھ سلام وکلام، نشست و برخاست اور دلین دین وغیرہ تمام تعلقات ختم کر دیں۔ کوئی ایسا تعلق یا رابطہ اس سے قائم کرنا جس سے اُس کی عزت واحترام کا پہلو نکلتا ہو یا اُس کو قوت وآسائش حاصل ہوتی ہو جائز نہیں۔ کفار، محاربین اور اعداء اسلام سے ترک موالات کے بارے میں قرآن کریم کی بے شمار آیات موجود ہیں اسی طرح احادیثِ نبویہ اور فقہ میں اس کی تفصیلات موجود ہیں۔

یہ واضح رہے کہ کفار محاربین جو مسلمانوں سے برسر پیکار ہوں، انہیں ایذاء پہنچاتے ہوں، اسلامی اصطلاحات کو مسخ کر کے اسلام کا مذاق اُڑاتے ہوں، اور مار آستین بن کر مسلمانوں کی اجتماعی قوت کو منتشر کرنے کے درپے ہوں، اسلام ان کے ساتھ سخت سے سخت معاملہ کرنے کا حکم دیتا ہے۔ رواداری کی ان کافروں سے اجازت دی گئی ہے جو محارب اور موذی نہ ہوں۔ ورنہ ''کفار محاربین'' سے سخت معاملہ کرنے کا حکم ہے۔

علاوہ ازیں بسا اوقات اگر مسلمانوں سے کوئی قابل نفرت گناہ سرزد ہو جائے تو بطور تعزیر و تادیب ان کے ساتھ ترک تعلق اور سلام وکلام ونشست و برخاست ترک کرنے کا حکم شریعت مطہرہ اور سنت نبوی میں موجود ہے چہ جائیکہ کفار محاربین کے ساتھ۔

اس سلسلہ میں سب سے پہلے اسلامی حکومت پر یہ فرض عائد ہوتا ہے کہ وہ ان فتنہ پرداز مرتدین پر ''من بدل دینه فاقتلوه'' کی شرعی تعزیر نافذ کر کے اس فتنہ کا قلع قمع کرے اور اسلام اور ملت اسلامیہ کو اس فتنہ کی یورش سے بچائے۔ چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور خلفائے راشدین نے فتنہ پرداز موذیوں اور مرتد و کافر سے جو سلوک کیا وہ کسی سے مخفی نہیں۔ اور بعد کے خلفاء اور سلاطین اسلام نے بھی کبھی اس فریضہ سے غفلت اور تساہل

پسندی کا مظاہرہ نہیں کیا۔

لیکن اگر مسلمان حکومت اس قسم کے لوگوں کو سزا دینے میں کوتاہی کرے یا اُس سے توقع نہ ہو تو خود مسلمانوں پر یہ فرض عائد ہوتا ہے کہ وہ بحیثیت جماعت اُس قسم کی سزا کا فیصلہ کریں جو ان کے دائرہ اختیار میں ہو، الغرض ارتداد، محاربت، بغاوت، شرارت، نفاق، ایذا، مسلمانوں کیساتھ سازش، یہود و نصاریٰ و ہنود کے ساتھ ساز باز ان سب وجوہ کے جمع ہو جانے سے بلاشبہ مذکور فی السوال فرد یا جماعت کے ساتھ مقاطعہ یا بائیکاٹ نہ صرف جائز بلکہ واجب ہے، اگر مسلمانوں کی جماعت بہیئتِ اجماعی اس فتنہ کی سرکوبی کے لئے مقاطعہ یا بائیکاٹ جیسے ہلکے سے اقدام سے بھی کوتاہی کرے گی تو وہ عنداللہ مسئول ہوگی۔

یہ مقاطعہ یا بائیکاٹ ظلم نہیں بلکہ اسلامی عدل و انصاف کے عین مطابق ہے، کیونکہ اس کا مقصد ہے کہ مسلمانوں کی اُن کی محاربت اور ایذاءرسانی سے محفوظ کیا جائے اور ان کی اجتماعیت کو ارتداد و نفاق کے دست بُرد سے بچایا جائے۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ خود ان محاربین کے لئے بھی اس میں یہ حکمت مضمر ہے کہ وہ اس سزا یا تادیب سے متاثر ہو کر اصلاح پذیر ہوں اور کفر و نفاق کو چھوڑ کر صحیح ایمان و اسلام قبول کریں، اس طرح آخرت کے عذاب اور ابدی جہنم سے اُن کو نجات مل جائے، ورنہ اگر مسلمانوں کی ہیئت اجتماعیہ ان کے خلاف کوئی تادیبی اقدام نہ کرے تو وہ اپنی موجودہ حالت کو مستحسن سمجھ کر اس پر مُصر رہیں گے اور اس طرح ابدی عذاب کے مستحق ہوں گے۔

رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مدینہ پہنچ کر ابتداءً یہی طریقہ اختیار فرمایا تھا کہ کفار مکہ کے قافلوں پر حملہ کر کے اُن کے اموال پر قبضہ کیا جائے تاکہ مال اور ثروت سے ان کو جو قوت و شوکت حاصل ہے وہ ختم ہو جائے جس کے بل بوتے پر وہ مسلمانوں کو ایذاء پہنچاتے ہیں اور مقابلہ کرتے ہیں اور مختلف سازشیں کرتے ہیں، قتل نفس اور جہاد بالسیف کے حکم سے پہلے مقاطعہ اور دشمنوں کو اقتصادی طور پر مفلوج کرنے کی یہ تدبیر اس لئے اختیار کی گئی تھی تاکہ اس سے ان کی جنگی صلاحیت ختم ہو جائے اور وہ اسلام کے مقابلہ میں آ کر کفر

کی موت نہ مریں۔ گویا اس اقدام کا مقصد یہ تھا کہ اُن کے اموال پر قبضہ کر کے ان کی جانوں کو بچایا جائے۔ کیونکہ اموال پر قبضہ اُن کی جان لینے سے زیادہ بہتر تھا۔

علاوہ ازیں اس تدبیر میں یہ حکمت و مصلحت بھی تھی کہ کفار مکہ کے لئے غور وفکر کا ایک اور موقعہ فراہم کیا جائے تا کہ وہ ایمان کی نعمت سے سرفراز ہوکر ابدی نعمتوں کے مستحق بن سکیں اور عذاب اُخروی سے نجات پا سکیں۔ لیکن جب اس تدبیر سے کافر اور مشرکین کے عناد کی اصلاح نہ ہوئی تو ان کے شر وفساد سے زمین کو پاک کرنے کے لئے اللہ تعالیٰ کی جانب سے جہاد بالسیف کا حکم دیدیا گیا اور اللہ تعالیٰ نے قریش کے تجارتی قافلہ کے بجائے اُن کی عسکری تنظیم سے مسلمانوں کا مقابلہ کرادیا۔ رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ابتداء کی تدبیر سے اُمت مسلمہ کو یہ ہدایت ضرور ملتی ہے کہ خاص قسم کے حالات میں جہاد بالسیف پر عمل نہ ہوسکے تو اس سے اقل درجہ کا اقدام یہ ہے کہ کفار محاربین سے نہ صرف اقتصادی بائیکاٹ کیا جائے بلکہ ان کے اموال پر قبضہ کیا جاسکتا ہے مگر ظاہر ہے کہ عام مسلمان نہ تو جہاد بالسیف پر قادر ہیں، نہ انہیں اموال پر قبضہ کی اجازت ہے، اندریں صورت ان کے اختیار میں جو چیز ہے وہ یہ ہے کہ ان موذی کافروں سے ہر قسم کے تعلقات ختم کر کے اُن کے معاشرہ سے جُدا کردیا جائے۔

بدن انسانی کا جو حصہ اس درجہ سڑ گل جائے کہ اس کی وجہ سے تمام بدن کو نقصان کا خطرہ لاحق ہو اور جان خطرہ میں ہو تو ناسور کو جسم سے پیوستہ رکھنا دانشمندی نہیں، بلکہ اسے کاٹ دینا ہی عین مصلحت وحکمت ہے، تمام عقلاء اور حکماء واطباء کا اسی پر عمل اور اتفاق ہے اور پھر جب یہ موذی کفار مسلمانوں کا خون چوس چوس کر پل رہے ہوں اور طاقتور ہوکر مسلمانوں ہی کو صفحۂ ہستی سے مٹانے کی کوشش کررہے ہوں تو ان سے خرید وفروخت اور لین دین میں مکمل مقاطعہ، اسلام اور ملت اسلامیہ کے وجود وبقاء کے لئے ایک ناگزیز ملی فریضہ بن جاتا ہے، آج بھی اس متمدن دُنیا میں مقاطعہ یا اقتصادی ناکہ بندی کو ایک اہم دفاعی مورچہ سمجھا جاتا ہے اور اس کو سیاسی حربہ کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے مگر مسلمانوں کے لئے

یہ کوئی سیاسی حربہ نہیں بلکہ اُسوۂ نبی، سنت رسول اور ایک مقدس مذہبی فریضہ ہے۔ اسلام کی غیرت ایک لمحہ کے لئے یہ برداشت نہیں کرتی کہ اسلام اور ملت اسلامیہ کے دشمنوں سے کسی نوعیت کا کوئی تعلق اور رابطہ باقی رکھا جائے۔

اب ہم آیات قرآنیہ، احادیث نبویہ اور فقہاء امت اسلامیہ کے وہ نقول پیش کرتے ہیں جن سے اس مقاطعہ کا حکم واضح ہوتا ہے:

(۱): **"اذا سمعتم آیات اللّٰہ یکفر بها ویستهزأ بها فلاتقعدوا معهم".** [النساء: ١٣٩]

"جب سنو تم کہ اللہ کی آیتوں کا انکار کیا جارہا ہے اور ان کا مذاق اُڑایا جارہا ہے تو ان کے ساتھ نشست و برخاست ترک کردو"۔

(۲): **"واذا رأیت الذین یخوضون فی ایٰتنا فاعرض عنهم".** [الانعام: ٦٨]

"اور جب تم دیکھو اُن لوگوں کو جو مذاق اڑاتے ہیں ہماری آیتوں کا تو ان سے کنارہ کشی اختیار کرلو"۔

اس آیت کے ذیل میں حافظ الحدیث امام ابوبکر الجصاص الرازیؒ لکھتے ہیں:

**"وهذا یدل علی ان علینا ترک مجالسة الملحدین وسائر الکفار لاظهار هم الکفر والشرک وما لایجوز علی اللّٰہ تعالی اذا لم یمکننا انکاره....." الخ.**

"یہ آیت اس امر پر دلالت کرتی ہے کہ ہم [مسلمانوں] پر ضروری ہے کہ ملاحدہ اور سارے کافروں پر اُن کے کفر اور شرک اور اللہ پر ناجائز باتیں کہنے کی روک نہ کرسکیں تو ان کے ساتھ نشست و برخاست ترک کردیں"۔

(۳): **"یاایها الذین آمنوا لاتتخذوا الیهود**

**والنصارى أولياء**". [المائدة: ٥١]

''اے ایمان والو! تم یہود ونصاریٰ کو اپنا دوست مت بناؤ''۔

امام ابوبکر الجصاص ؒ لکھتے ہیں:

**''وفی هذه الآية دلالة على ان الكافر لايكون وليا للمسلمين لا فی النصرف ولا فی النصرة وتدل علی وجوب البراءة من الكفار والعداوة لهم لان الولاية ضد العداوة فاذا أُمرنا بمعاداة اليهود والنصارى لكفرهم فغيرهم من الكفار بمنزلتهم والكفر ملة واحدة''.**

اس آیت میں اس امر پر دلالت ہے کہ کافر مسلمانوں کا ولی [دوست] نہیں ہوسکتا، نہ تو معاملات میں اور نہ امداد وتعاون میں.... اوراس سے یہ امر بھی واضح ہوتا ہے کہ کافروں سے برأت اختیار کرنا اوران سے عداوت رکھنا واجب ہے کیونکہ ولایت، عداوت کی ضد ہے اور جب ہم کو یہود ونصاریٰ سے ان کے کفر کی وجہ سے عداوت رکھنے کا حکم ہے تو دوسرے کافر بھی اُن ہی کے حکم میں ہیں، سارے کافر ایک ہی ملت ہیں۔

(۴) ''سورۃ ممتحنہ'' کا تو موضوع ہی ''کفار سے قطع تعلق'' کی تاکید ہے۔اس سورۃ میں بہت سختی کے ساتھ کفار کی دوستی اور تعلق سے ممانعت کی گئی ہے، اگرچہ رشتہ دار، قرابت دار ہوں۔اور فرمایا کہ قیامت کے دن تمہارے یہ رشتے کام نہیں آئیں گے۔اور یہ کہ جولوگ آئندہ کفار سے دوستی اور تعلق رکھیں گے، وہ راہ حق سے بھٹکے ہوئے اور ظالم شمار ہوں گے۔

(۵): **''لاتجد قوما يؤمنون بالله واليوم الآخر يوادون من حاد الله ورسوله ولو كانوا آباء هم او ابناء هم او اخوانهم او عشيرتهم''**. [المجادلة: ٢٢]

''تم نہ پاؤ گے کسی قوم کو جو یقین رکھتے ہوں اللہ پر اور آخرت پر
کہ دوستی کریں ایسوں سے جو مخالف ہیں اللہ کے اور اُس کے رسول کے خواہ
وہ اُن کے باپ ہوں، بیٹے ہوں، بھائی ہوں یا خاندان والے ہوں''۔

آگے چل کر آیت کریمہ سے اُن مسلمانوں کو جو باوجود قرابت داری کے محارب کافروں سے دوستانہ تعلقات ختم کر دیتے ہیں، سچے مؤمن کہا گیا ہے، انہیں جنت اور رضوان الٰہی کی بشارت سنا دی گئی ہے اور ان کو ''حزب اللہ'' کے لقب سے سرفراز فرمایا گیا ہے، جس سے واضح ہو جاتا ہے کہ خدا اور سول کے دُشمن، موذی کافروں سے تعلقات رکھنا، ان سے گھل مل کر رہنا اور انہیں کسی قسم کی تقویت پہنچانا کسی مومن کا کام نہیں ہو سکتا۔

بطور مثال ان چند آیات کا ذکر کیا گیا ہے ورنہ بے شمار آیات کریمہ اس مضمون میں موجود ہیں۔

اب چند احادیث نبویہ ملاحظہ ہوں:

(۱): جامع ترمذی کی ایک حدیث جو سمرۃ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے:

''حکم دیا گیا ہے کہ مشرکوں اور کافروں کے ساتھ ایک جگہ سکونت
بھی اختیار نہ کرو۔ ورنہ مسلمان بھی کافروں جیسے ہوں گے''۔

(۲): نیز ترمذی کی ایک حدیث میں جو جریر بن عبداللہ البجلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے، رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''انا بریٔ من کل مسلم یقیم بین اظھر المشرکین''.

''یعنی آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اظہار برأت فرمایا اُس
مسلمان سے جو محارب کافروں میں سکونت پذیر ہو''۔ [حوالہ بالا]

(۳): صحیح بخاری کی ایک حدیث میں ''قبیلہ عکل'' اور ''عرینہ'' کے آٹھ نو اشخاص کا ذکر ہے جو مرتد ہو گئے تھے، ان کے گرفتار ہونے کے بعد حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ

علیہ وسلم نے حکم دیا کہ ان کے ہاتھ پاؤں کاٹ دیئے جائیں، اوران کی آنکھوں میں گرم کرکے لوہے کی کیلیں پھیردی جائیں اور اُن کو مدینہ طیبہ کے کالے کالے پتھروں پر دھوپ میں ڈال دیا جائے، چنانچہ ایسا ہی کیا گیا، یہ لوگ پانی مانگتے تھے لیکن پانی نہیں دیا جاتا تھا۔ صحیح بخاری کی روایت کے الفاظ ہیں: "**يستسقون فلايسقون**". اورایک روایت میں یہ لفظ ہیں: "**حتى ان احدهم يكدم بفيه الارض، فرأيت الرجل منهم يكدم الارض بلسانه حتى يموت**". کہ وہ پیاس کے مارے زمین چاٹتے تھے مگرانہیں پانی دینے کی اجازت نہ تھی۔

امانووی رحمہ اللہ تعالیٰ اس حدیث کے ذیل میں لکھتے ہیں:

"**ان المحارب المرتد لاحرمة له فى سقى الماء ولا غيره، ويدل عليه ان من ليس معه ماء الا للطهارة ليس له ان يسقيه المرتد ويتيمم بل يستعمله ولو مات المرتد عطشاً**".

"اس سے معلوم ہوا کہ محارب مرتد کا پانی وغیرہ پلانے میں کوئی احترام نہیں، چنانچہ جس شخص کے پاس صرف وضو کے لئے پانی ہوتو اس کو اجازت نہیں ہے یہ کہ پانی مُرتد کو پلا کر تیمّم کرلے، بلکہ اس کے لئے حکم ہے کہ پانی مرتد کو نہ پلائے اگرچہ وہ پیاس سے مرجائے بلکہ وضو کرکے نماز پڑھے"۔

(۴): غزوۂ تبوک میں تین کبار صحابہ کعب بن مالک، ہلال بن اُمیہ واقفی بدری اورمرارۃ بن ربیع بدری عمری[ رضی اللہ تعالیٰ عنہم ] کوغزوہ میں شریک نہ ہونے کی وجہ سے سخت سزادی گئی، آسمانی فیصلہ ہوا کہ ان تینوں سے تعلقات ختم کرلئے جائیں ان سے مکمل مقاطعہ کیاجائے، کوئی شخص ان سے سلام وکلام نہ کرے حتی کہ ان کی بیویوں کوبھی حکم دیا گیا کہ وہ بھی ان سے علیحدہ ہوجائیں اوران کے لئے کھانا بھی نہ پکائیں، یہ حضرات روتے روتے نڈھال ہوگئے اورحق تعالیٰ کی وسیع زمین اُن پرتنگ ہوگئی وحی قرآنی کے الفاظ ملاحظہ ہوں:

"وعلى الثلاثة الذين خلفوا حتى ضاقت عليهم الارض بما رحبت وضاقت عليهم انفسهم وظنوا ان لا ملجأ من الله الا اليه".

اور ان تینوں پر [بھی توجہ فرمائی] جن کا معاملہ ملتوی چھوڑ دیا گیا تھا۔ یہاں تک کہ جب زمین اُن پر باوجود اپنی فراخی کے تنگی کرنے لگی، اور وہ خود اپنی جانوں سے تنگ آ گئے اور انہوں نے سمجھ لیا کہ اللہ تعالیٰ سے کہیں پناہ نہیں مل سکتی بجز اسی کی طرف کے"۔

پورے پچاس دن یہ سلسلہ جاری رہا آخر کار اللہ تعالیٰ نے ان کی توبہ قبول فرمائی اور معافی ہوگئی۔

قاضی ابوبکر بن العربی رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں:

"وفيه دليل على ان للامام ان يعاقب المذنب بتحريم كلامه على الناس أدباً وعلى تحريم أهله عليه".

"اس قصہ میں امر کی دلیل ہے کہ امام کو حق حاصل ہے کہ کسی گنہگار کی تادیب کے لئے لوگوں کو اس بول چال کی ممانعت کر دے۔ اور اس کی بیوی کو اس کے لئے ممنوع ٹھہرا دے"۔

حافظ ابن حجر رحمہ اللہ تعالیٰ فتح الباری میں لکھتے ہیں:

"وفيها ترك السلام على من اذنب وجواز هجره اكثر من ثلاث....الخ.

"اس سے ثابت ہوا کہ گنہگار کو سلام نہ کہا جائے اور یہ کہ اس سے قطع تعلق تین روز سے زیادہ بھی جائز ہے"۔

بہرحال کعب بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے رفقاء کا یہ واقعہ قرآن کریم کی "سورۃ توبہ" میں مذکور ہے اور اس کی تفصیل صحیح بخاری، صحیح مسلم اور تمام صحاح ستہ میں موجود ہے۔

امام ابوداؤد نے اپنی کتاب سنن اَبی داؤد میں کتاب السنۃ' کے عنوان کے تحت متعدد ابواب قائم کیے ہیں:

(الف): **باب مجانبة اهل الاهواء** [ اہل ھوا باطل پرستوں سے کنارہ کشی کرنے اور بغض رکھنے کا بیان]

(ب): **باب ترک السلام علی اهل الاهواء**[ اہل ھواء سے ترک سلام کا بیان ]

سنن اَبی داؤد میں حدیث ہے کہ عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے خلوق [ زعفران ] لگایا تھا آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان کو سلام کا جواب نہیں دیا۔

غور فرمایئے کہ معمولی خلاف سنت بات پر جب یہ سزا دی گئی تو ایک مُرتد موذی اور کافر محارب سے بات چیت، سلام وکلام اور لین دین کی اجازت کب ہوسکتی ہے؟

امام خطابی رحمہ اللہ تعالیٰ ''معالم السنن'' میں حدیث کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سلسلہ میں تصریح فرماتے ہیں:

''مسلمانوں کے ساتھ بھی ترک تعلق اگر دین کی وجہ سے ہو تو بلا قید ایام کیا جاسکتا ہے جب تک توبہ نہ کریں''۔

(۵): مسند احمد و سنن ابی داؤد ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

**''القدرية مجوس هذه الامة ان مرضوا فلاتعودوهم وان ماتوا فلاتشهدوهم''.**

''تقدیر کا انکار کرنے والے اس اُمت کے مجوس ہیں اگر بیمار ہوں تو عیادت نہ کرو اور اگر مرجائیں تو جنازے پر نہ جاؤ''۔

(۶): ایک اور حدیث میں ہے:

**''لاتجالسوا أهل القدر ولاتفاتحوهم''.**

''منکرین تقدیر کیساتھ نہ نشست و برخاست رکھو اور نہ اُن سے گفتگو کرو''۔

(۷): سنن کبریٰ بیہقی رحمہ اللہ تعالیٰ میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے:

**''امرنی رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم أن أغور ماء آبار بدر''.**

''جنگ بدر میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مجھے حکم فرمایا کہ بدر کے کنوؤں کا پانی خشک کردوں''۔

اور ایک روایت میں ہے:

**''ان تغور المیاه کلها غیر ماء واحد نلقی القوم علیه''.**

''کہ سوائے ایک کنویں کے جو بوقت جنگ ہمارے کام آئے گا باقی سب کنویں خشک کردیئے جائیں''۔

صحیح بخاری میں ہے کہ حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کے پاس چند بددین زندیق لائے گئے تو آپ نے انہیں آگ میں جلا دیا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو اس کی اطلاع پہونچی تو فرمایا: اگر میں ہوتا تو انہیں جلاتا نہیں، کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے منع فرمایا ہے: کہ اللہ تعالیٰ کے عذاب کی سزا مت دو بلکہ میں انہیں قتل کرتا۔ کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے:

**''من بدل دینه فاقتلوه''.**

''جو شخص مرتد ہو جائے اسے قتل کردو''۔

صحیح بخاری میں صعب بن جثامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے سوال کیا گیا کہ رات کی تاریکی میں مشرکین پر حملہ ہوتا ہے تو عورتیں

اور بچے بھی زد میں آجاتے ہیں فرمایا: وہ بھی انہی میں شامل ہیں۔

بہر حال یہ تو حضرت نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشادات ہیں۔ عہد نبوت کے بعد عہد خلافت راشدہ میں بھی اس طرز عمل کا ثبوت ملتا ہے۔

مانعین زکوٰۃ کے ساتھ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا اعلان جہاد کرنا بخاری ومسلم میں موجود ہے۔

مسیلمہ کذاب، اسود عنسی، طلیحہ، سدی اور اُن کے پیروؤں کے ساتھ جو سلوک کیا گیا اس سے حدیث وسیر کا معمولی طالب علم بھی واقف ہے۔

عہد فاروقی میں ایک شخص صبیغ عراقی قرآن کریم کی آیات کے ایسے معانی بیان کرتا تھا، جس میں ہوائے نفس کا دخل تھا، اور اُن سے مسلمانوں کے عقائد میں تشکیک کا راستہ کھلتا تھا، یہ شخص فوج میں تھا، جب عراق سے مصر گیا اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ گورنر مصر کو اس کی اطلاع ہوئی تو انہوں نے اس کو حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس مدینہ بھیجا اور صورت حال لکھی، حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نہ اس کا موقف سنا اور دلائل۔ بحث ومباحثہ میں وقت ضائع کئے بغیر اس کا ''علاج بالجرید'' ضروری سمجھا، فوراً کھجور کی تازہ شاخیں منگوائیں اور خود اپنے ہاتھ سے اس کے سر پر بے تحاشہ مارنے لگے، اتنا مارا کہ خون بہنے لگا۔ وہ چیخ اٹھا: ''امیر المؤمنین'' آپ مجھے قتل ہی کرنا چاہتے ہیں تو مہربانی کیجئے تلوار لے کر میرا قصہ پاک کردیجئے، اور اگر صرف میرے دماغ کا خناس نکالنا مقصود ہے تو آپ کو اطمینان دلاتا ہوں کہ اب وہ بھوت نکل چکا ہے''۔ اس پر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اُسے چھوڑ دیا اور چند دن مدینہ رکھ کر اسے عراق بھیج دیا اور حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو لکھا: ''ان لایجالسہ احد من المسلمین''. کہ کوئی مسلمان اس کے پاس نہ بیٹھے۔ اس مقاطعہ سے اس شخص پر عرصہ حیات تنگ ہوگیا، تو حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو لکھا کہ اب اس کی حالت ٹھیک ہوگئی ہے، تب حضرت عمرؓ نے لوگوں کے کو اس کے پاس بیٹھنے کی اجازت دی۔

اب فقہ کی چند تصریحات ملاحظہ ہوں:

(۱): علامہ دردیر مالکی رحمہ اللہ تعالیٰ ''شرح کبیر'' میں باغیوں کے احکام میں لکھتے ہیں:

''وقطع المیرة والماء عنهم الا ان یکون فیهم نسوة وذراری''.

''ان کا کھانا پانی بند کردیا جائے الا یہ کہ اُن میں عورتیں اور بچے ہوں''۔

(۲): کوئی قاتل اگر حرم مکہ میں پناہ گزیں ہوجائے اس سلسلہ میں ابوبکر الجصاص رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں:

''قال أبوحنیفه وأبو یوسف ومحمد وزفر والحسن بن زیاد: اذا قتل فی غیر الحرم لم یقتص منه ما دام فیه، ولکنه لایبایع ولایؤاکل الی أن یخرج من الحرم''.

امام ابوحنیفہ، امام ابو یوسف، محمد، زفر اور حسن بن زیاد رحمہم اللہ تعالیٰ کا قول ہے کہ جب حرم سے باہر قتل کرکے حرم میں داخل ہو تو جب تک حرم میں ہے اس سے قصاص نہیں لیا جائے گا لیکن نہ اس کے ہاتھ کوئی چیز فروخت کی جائے نہ اس کو کھانا دیا جائے یہاں تک کہ وہ حرم سے نکلنے پر مجبور ہوجائے۔

(۳): درمختار میں ہے:

''وافتی الناصحی بوجوب قتل کل موذ وفی ''شرح الوهبانیة: ویکون بالنفی عن البدل وبالهجوم علی بیت المفسدین وبالاخراج عن الدار وبهدمها''.

ناصحی نے فتویٰ دیا ہے کہ ہر موذی کا قتل واجب ہے اور ''شرح

وہبانیہ“ میں ہے کہ تعزیر یوں بھی ہوسکتی ہے کہ شہر بدر کر دیا جائے اوران کے مکان کا گھیراؤ کیا جائے انہیں مکان سے نکال باہر کیا جائے اور مکان ڈھا دیا جائے۔

(۴): ابن عابدین الشامی رحمہ اللہ تعالیٰ ردالمحتار میں لکھتے ہیں:

**”قال فی احکام السیاسة: وفی المنتفیٰ: واذا سمع فی داره صوت المزامیر فادخل علیه لانه لما اسمع الصوت فقد اسقط حرمة الدار، وفی حدود ”البزازیة“ وغضب ”الهندیة“ وجنایة ”الدرایة“ ذکر الصدر الشهید عن اصحابنا انه یهدم البیت علی من اعتاد الفسوق وأنواع الفساد فی داره حتی لابأس بالهجوم علی بیت المفسدین وهجم عمر علی نائحة فی منزلها وضربها بالدرة حتی سقط خمارها فقیل له فیه، فقال: لاحرمة لها بعد اشتغالها بالمحرم والتحقت بالاماء...... وعن عمر رضی اللّٰه تعالی عنه انه حرق بیت الخمار عن الصفار الزاهد: الامر بتخریب دار الفاسق“.**

احکام السیاسۃ میں ”المنتفیٰ“ سے نقل کیا ہے کہ جب کسی کے گھر سے گانے بجانے کی آواز سنائی دے تو اس میں داخل ہو جاؤ کیونکہ جب اُس نے یہ آواز سنائی تو اپنے گھر کی حرمت کو خود ساقط کر دیا۔ اور ”بزازیہ کی کتاب الحدود اور ”نہایۃ“ کے باب الغضب اور ”درایہ“ کی کتاب الجنایات میں لکھا ہے کہ صدر الشہید نے ہمارے اصحاب سے نقل کیا ہے کہ جو شخص فسق وبدکاری اور مختلف قسم کے فساد کا عادی ہو ایسے شخص پر اس کا مکان گرا دیا جائے حتیٰ کہ مفسدوں کے گھر میں گھس جانے میں بھی مضائقہ نہیں...... حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک نوحہ گر عورت کے گھر میں گھس آئے اور اس

کے ایسا درہ مارا کہ اس کے سر سے چادر اُتر گئی اور اپنے طرز عمل کی وضاحت کرتے ہوئے فرمایا کہ: حرام میں مشغول ہونے کے بعد اس کی کوئی حرمت نہیں رہی اور یہ لونڈیوں کی صف میں شامل ہوگئی۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے یہ بھی مروی ہے کہ آپ نے ایک شرابی کے مکان کو آگ لگا دی تھی صفاز اہد کہتے ہیں کہ فاسق کا مکان گرا دینے کا حکم ہے۔

(۵): ملا علی قاری رحمہ اللہ تعالیٰ ''مرقاۃ شرح مشکوۃ'' میں لکھتے ہیں:

**وهـذا تنصيص على أن الضرب تعزير يملكه الانسان وان لم يكن محتسبا وصرف فی "المنتقى" بذلک''.**

اور یہ اس امر کی تصریح ہے کہ مارنا ایسی تعزیر ہے جس کا انسان اختیار رکھتا ہے خواہ محتسب نہ ہو۔ ''المنتقیٰ'' میں اس کی تصریح کی ہے۔

یاد رہے کہ اس قسم کے مقاطعہ کا تعلق درحقیقت ''**بغض فی اللّٰہ**'' سے ہے جس کو حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ''**احب الاعمال الی اللّٰہ**'' فرمایا ہے۔

''**بغض فی اللّٰہ**'' کے ذیل میں امام غزالی ''احیاء العلوم'' میں بطور کلیہ لکھتے ہیں:

**''الاول: الكافر، فالكافر ان كان محارباً فهو يستحق القتل والارقاق، وليس بعد هذين اهانة، الثانی: المبتدع الذی يدعو الی بدعته فان كانت البدعة بحيث يكفر بها فامره اشد من الذمی لانه لايقر بجزية، ولايسامح بعقد ذمه، وان كان ممن لايكفر به فامره بينه وبين اللّٰه اخف من امر الكافر لامحالة، ولكن الأمر فی الانكار عليه اشد منه علی الكافر، لان شر الكافر غير متعد فان المسلمين اعتقدوا كفره فلايلتفتون الی قوله.....''** الخ.

اول کافر: پس کافر اگر حربی ہو تو اس بات کا مستحق ہے کہ قتل کیا

جائے یا غلام بنالیا جائے اور یہ ذلت واہانت کی آخری حد ہے۔ دوم صاحب بدعت جو اپنی بدعت کی دعوت دیتا ہو، پس اگر بدعت حد کفر تک پہونچی ہوئی ہو تو اس کی حالت کافر ذمی سے بھی سخت تر ہے، کیونکہ نہ اس سے جزیہ لیا جاسکتا ہے۔ نہ اس کو ذمی کی حیثیت دی جاسکتی ہے، اور اگر بدعت ایسی نہیں جس کی وجہ سے اس کو کافر قرار دیا جائے تو عنداللہ تو اس کا معاملہ کافر سے لامحالہ اخف [ہلکا] ہے مگر کافر کی بہ نسبت اس پر نکیر زیادہ کی جائے گی کیونکہ کافر کا شر متعدی نہیں اس لئے مسلمان کافر کو ٹھیٹھ کافر سمجھتے ہیں لہٰذا اس کے قول کو لائق التفات ہی نہیں سمجھیں گے۔ الخ

"ردالمحتار" میں قرامطہ کے بارے میں لکھا ہے:

**"ونقل عن علماء المذاهب الاربعة انه لايحل اقرارهم فى ديار الاسلام بجزية ولاغيرها، ولاتحل مناكحتهم ولا ذبائحهم.... والحاصل انهم يصدق عليهم اسم الزنديق والمنافق والملحد. ولايخفى ان اقرارهم بالشهادتين مع هذا الاعتقاد الخبيث لايجعلهم فى حكم المرتد لعدم التصديق ولايصح اسلام احدهم ظاهراً الا بشرط التبرئ عن جميع ما يخالف دين الاسلام لانهم يدعون الاسلام ويقرون بالشهادتين. وبعد الظفر بهم لاتقبل توبتهم اصلاً...."الخ**

مذاہب اربعہ سے منقول ہے کہ انہیں [قرامطہ کو] اسلامی ممالک میں ٹھہرانا جائز نہیں نہ جزیہ لے کر نہ بغیر جزیہ کے۔ نہ ان سے شادی بیاہ جائز ہے نہ اُن کا ذبیحہ حلال ہے.... حاصل یہ ہے کہ اُن پر زندیق، منافق اور ملحد کا مفہوم پوری طرح صادق آتا ہے اور ظاہر ہے کہ اس خبیث عقیدہ

کے باوجود ان کا کلمہ پڑھنا انہیں مرتد کا حکم نہیں دیتا۔ کیونکہ وہ تصدیق نہیں رکھتے۔ اور اُن کا ظاہری اسلام غیر معتبر ہے جب تک ان تمام امور سے جو دین اسلام کے خلاف ہیں براءت کا اظہار نہ کریں، کیونکہ وہ اسلام کا دعویٰ اور شہادتین کا اقرار تو پہلے سے کرتے ہیں [مگر اس کے باوجود پکے بے ایمان اور کافر ہیں] اور ایسے لوگ گرفت میں آجائیں تو ان کی توبہ اصلاً قابل قبول نہیں۔

فقہ حنفی کی معتبر کتاب ''معین الحکام'' میں بسلسلہ تعزیر ایک مستقل فصل میں لکھا ہے:

والتعزير لايختص بفعل معين ولا قول معين، فقد عزر رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم بالهجر، وذلك فى حق الثلاثة الذين ذكرهم الله تعالى فى القرآن العظيم فهجروا خمسين يوماً، لا يكلمهم احد، وقصتهم مشهورة فى الصحاح، عزر رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم بالنفى، فامر باخراج المخنثين من المدينة ونفاهم، وكذالك الصحابة من بعده، ونذكر من ذلك بعض ماوردت به السنة مما قال ببعضه اصحابنا، وبعضه خارج المذهب:

فمنها: ان عمر رضى الله تعالى عنه حلق رأس نصير بن الحجاج ونفاه من المدينه لما شببت النساء فى الاشعار وخشى الفتنة.

ومنها: ما فعله عليه الصلوة والسلام بالعرنيين.

ومنها: ان ابابكر استشار الصحابة فى رجل ينكح كما تنكح المرأة، فاشاروا بحرقه بالنار فكتب أبوبكر بذلك الى خالد بن الوليد، ثم حرقهم عبدالله بن الزبير فى

خلافته، ثم حرقهم هشام بن عبدالملک.

ومنها: ان ابابکر حرق جماعة من اهل الردة.

ومنها: امره صلى اللّٰه عليه وسلم بكسر دنان الخمر وشق ظروفها.

ومنها: امره صلى اللّٰه عليه وسلم يوم خيبر بكسر القدور التى طبخ فيها لحم الحمر الاهلية، ثم استاذنوه فى غسلها، فاذن لهم، فدل على جواز الامرين لان العقوبة بالكسر لم تكن واجبة.

ومنها: تحريق عمر المكان الذى يباع فيه الخمر.

ومنها: تحريق قصر عمر سعد بن ابى وقاص لما احتجب فيه عن الرعية فصار يحكم فى داره.

ومنها: مصادرة عمر عماله باخذ شطر أموالهم وقسمتها بينهم وبين المسلمين.

ومنها: انه ضرب الذى زور على نقش خاتمه واخذ شيئا من بيت المال مائة، ضربه فى اليوم الثانى مائة: ثم ضربه فى اليوم الثالث مائة: وبه اخذ مالک لأن مذهبه التعزير يزاد على الحد.

ومنها: ان عمر رضى اللّٰه تعالى عنه لما وجد مع السائل من الطعام فوق كفايته وهو يسأل، اخذ ما معه واطعمه ابل الصدقة، وغير ذلک مما يكثر تعداده وهذه قضايا صحيحة معروفة....الخ.

ترجمہ: اور تعزیز کسی معین فعل یا معین قول کے ساتھ مختص نہیں۔

چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان تین حضرات کو [جو غزوہ تبوک سے پیچھے رہ گئے تھے اور] جن کا واقعہ اللہ تعالی نے قرآن عظیم میں ذکر فرمایا ہے، مقاطعہ کی سزا دی تھی۔ چنانچہ پچاس دن تک ان سے مقاطعہ رہا، کوئی شخص ان سے بات تک نہیں کرسکتا تھا۔ ان کا مشہور قصہ صحاح میں موجود ہے۔ نیز رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جلاوطنی کی سزا بھی دی۔ چنانچہ مخنثوں کو مدینہ سے نکالنے کا حکم دیا اور انہیں شہر بدر کردیا۔ اسی طرح آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے بھی مختلف تعزیرات جاری کیں، ہم ان میں سے بعض کو جو احادیث کی کتابوں میں وارد ہیں یہاں ذکر کرتے ہیں، ان میں سے بعض کے ہمارے اصحاب قائل ہیں اور بعض پر دیگر ائمہ نے عمل کیا ہے:

❁ .....حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے صبیغ نامی ایک شخص کو مقاطعہ کی سزا دی یہ شخص ''الذاریات'' وغیرہ کی تفسیر پوچھا کرتا تھا اور لوگوں کو فہمائش کیا کرتا تھا کہ وہ مشکلات قرآن میں تفقہ پیدا کریں، حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کی سخت پٹائی کی، اور اسے بصرہ یا کوفہ جلاوطن کردیا اور اس سے مقاطعہ کا حکم فرمایا۔ چنانچہ کوئی شخص اس سے بات تک نہیں کرتا تھا، یہاں تک کہ وہ تائب ہوا اور وہاں کے گورنر نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اس کے تائب ہونے کی خبر لکھ بھیجی تب آپ نے لوگوں کی اجازت دی کہ اس سے بات چیت کرسکتے ہیں۔

❁ .....حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نصیر بن حجاج کا سر منڈوا کر اُسے مدینہ سے نکال دیا تھا جبکہ عورتوں نے اشعار میں اس کی تشبیب شروع کردی تھی اور فتنہ کا اندیشہ لاحق ہوگیا تھا۔

❁ .....آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے قبیلہ عرینہ کے افراد کو

جو سزا دی [ اس کا قصہ صحاح میں موجود ہے ]۔

❁ ..... حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک ایسے شخص کے بارے میں جو بد فعلی کراتا تھا، صحابہ سے مشورہ کیا، صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے مشورہ دیا کہ اسے آگ میں جلا دیا جائے، حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ حکم لکھ بھیجا بعد ازاں حضرت عبداللہ بن زبیر اور ہشام بن عبدالملک نے بھی اپنے اپنے دور خلافت میں اس قماش کے لوگوں کو آگ میں ڈالا۔

❁ ..... حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مرتدین کی ایک جماعت کو آگ میں جلا دیا۔

❁ ..... آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے شراب کے مٹکے توڑنے اور اس کے مشکیزے پھاڑ دینے کا حکم فرمایا۔

❁ ..... آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خیبر کے دن ان ہانڈیوں کو توڑنے کا حکم فرمایا۔

جن میں گدھوں کا گوشت پکایا گیا تھا، پھر صحابہ نے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے اجازت چاہی کہ انہیں دھوکر استعمال کرلیا جائے تو آپ نے اجازت دے دی۔ یہ واقعہ دونوں باتوں کے جواز پر دلالت کرتا ہے، کیونکہ ہانڈیوں کو توڑ ڈالنے کی سزا واجب نہیں تھی۔

❁ ..... حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس مکان کے جلا دینے کا حکم فرمایا جس میں شراب کی خرید وفروخت ہوتی تھی۔

❁ ..... حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے عمال کے مال کا ایک حصہ ضبط کر کے مسلمانوں میں تقسیم کردیا۔

❁ ..... ایک شخص نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مہر پر جعلی مہر

بنوالی تھی اور بیت المال سے کوئی چیز لے لی تھی۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کے سو دُرے لگائے، دوسرے دن پھر سو دُرے لگائے اور تیسرے دن بھی سو دُرے لگائے، امام مالک نے اسی کو لیا ہے، چنانچہ ان کا مسلک ہے کہ تعزیر مقدار حد سے زائد بھی ہوسکتی ہے۔

❁.....حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جب ایک ایسا سائل دیکھا جس کے پاس قدرِ کفایت سے زائد غلہ موجود تھا، اس کے باوجود بھیک مانگتا پھر رہا تھا تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کے پاس جو کچھ تھا چھین کر صدقہ کے اونٹوں کو کھلا دیا۔

ان کے علاوہ اس نوعیت کے اور بھی بہت سے واقعات ہیں اور یہ صحیح اور معروف فیصلے ہیں۔

اور ''شرح الکبیر'' میں ہے:

''ولا باس بان يبيع المسلمون من المشركين ما بدالهم من الطعام والثياب وغير ذلك الا السلاح والكراع والسبى، سواء دخلوا اليهم بأمان أو بغير أمان، لانهم يتقوون بذلك على قتال المسلمين ولايحل للمسلمين اكتساب سبب تقويتهم على قتال المسلمين، وهذا المعنى لايوجد فى سائر الامتعة، ثم هذا الحكم اذا لم يحاصروا حصنا من حصونهم. اما اذا حاصروا حصنا من حصونهم فلاينبغى لهم ان يبيعوا من اهل الحصن طعاما ولاشراباً ولاشيئاً يقويهم على المقام، لانهم انما حاصروهم لينفد طعامهم وشرابهم، حتى يعطوا بايديهم ويخرجوا على حكم اللّٰه، ففى بيع الطعام وغيره منهم اكتساب ما يتقوون على المقام فى حصنهم،

بخلاف ما سبق، فان اهل الحرب فی دارهم یتمکنون من اکتساب ما یتقون به علی المقام لا بطریق الشراء من المسلمین، فأما اهل الحصن لایتمکنون من ذلک بعد ما احاط المسلمون بهم فلایحل لاحد من المسلمین ان یبیعهم شیئاً من ذلک، ومن فعله فعلم به الامام أدبه علی ذلک لارتکابه ما لایحل.

''اور کوئی مضائقہ نہیں کہ مسلمان کافروں کے ہاتھ غلہ اور کپڑا وغیرہ فروخت کریں مگر جنگی سامان اور گھوڑے اور قیدی فروخت کرنے کی اجازت نہیں، خواہ وہ امن لے کراُن کے پاس آئے ہوں یا بغیر امان کے، کیونکہ ان چیزوں کے لئے ایسی کوئی چیز حلال نہیں جو مسلمانوں کے مقابلہ میں کافروں کو تقویت پہونچانے کا سبب بنے، اور یہ علت دیگر سامان میں نہیں پائی جاتی۔ پھر یہ حکم جب ہے جبکہ مسلمانوں نے ان کے کسی قلعہ کا محاصرہ نہ کیا ہو، لیکن جب انہوں نے ان کے کسی قلعہ کا محاصرہ کیا ہوا ہو تو ان کے لئے مناسب نہیں کہ اہل قلعہ کے ہاتھ غلہ یا پانی یا کوئی ایسی چیز فروخت کریں جو ان کے قلعہ بند رہنے میں مدد ومعاون ثابت ہو، کیونکہ مسلمانوں نے ان کا محاصرہ اسی لئے تو کیا ہے کہ ان کی رسد اور پانی ختم ہوجائے اور وہ اپنے کو مسلمانوں کے سپرد کردیں، اور اللہ تعالی کے حکم پر باہر نکل آئیں۔ پس ان کے ہاتھ غلہ وغیرہ بیچنا اُن کے قلعہ بند رہنے میں تقویت کا موجب ہوگا۔ بخلاف گذشتہ بالا صورت کے کیونکہ اہل حرب اپنے ملک میں ایسی چیزیں حاصل کرسکتے ہیں جن کے ذریعہ وہاں قیام پذیر رہ سکیں، انہیں مسلمانوں سے خریدنے کی ضرورت نہیں، لیکن جو کافر کہ قلعہ بند ہوں، اور مسلمانوں نے ان کا محاصرہ کررکھا ہو وہ مسلمانوں کے علاوہ کسی

سے ضروریات زندگی نہیں خرید سکتے ،لہٰذا کسی بھی مسلمان کو حلال نہیں کہ ان کے ہاتھ اس قسم کی کوئی چیز فروخت کرے، جو شخص ایسی حرکت کرے اور امام کو اس کا علم ہو جائے تو امام سے تادیب اور سرزنش کرے کیونکہ اُس نے غیر حلال فعل کا ارتکاب کیا ہے"۔

مذکورہ بالا نصوص اور فقہاء اسلام کی تصریحات سے حسب ذیل اصول منقح ہو کر سامنے آجاتے ہیں:

(۱): کفار محاربین سے دوستانہ تعلقات ناجائز اور حرام ہیں۔ جو شخص ان سے ایسے روابط رکھے وہ گمراہ، ظالم اور مستحق عذاب الیم ہے۔

(۲): جو کافر مسلمانوں کے دین کا مذاق اُڑاتے ہیں اُن کے ساتھ معاشرتی تعلقات، نشست و برخاست وغیرہ بھی حرام ہے۔

(۳): جو کافر مسلمانوں سے برسرپیکار ہوں ان کے محلے میں ان کے ساتھ رہنا بھی ناجائز ہے۔

(۴): مُرتد کو سخت سے سخت سزا دینا ضروری ہے۔ اس کی کوئی انسانی حرمت نہیں یہاں تک کہ اگر پیاس سے جان بلب ہو کر تڑپ رہا ہو تب بھی اسے پانی نہ پلایا جائے۔

(۵): جو کافر مُرتد اور باغی مسلمانوں کے خلاف اندیشہ دوانیوں میں مصروف ہوں ان سے خرید و فروخت اور لین دین، جبکہ اس سے ان کو تقویت حاصل ہوتی ہو، جائز نہیں، بلکہ اُن کی اقتصادی ناکہ بندی کر کے اُن کی جارحانہ قوت کو مفلوج کر دینا واجب ہے۔

(۶): مفسدوں سے اقتصادی مقاطعہ کرنا ظلم نہیں بلکہ شریعت اسلامیہ کا اہم ترین حکم اور اُسوۂ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہے۔

(۷): اقتصادی اور معاشرتی مقاطعہ کے علاوہ مُرتدین، موذیوں اور مفسدوں کو یہ سزائیں بھی دی جاسکتی ہیں، قتل کرنا، شہر بدر کرنا، اُن کے گھروں کو ویران کرنا، اُن پر ہجوم

کرنا وغیرہ۔

(۸): اگر محارب کافروں اور مفسدوں کے خلاف کاروائی کرتے ہوئے ان کی عورتیں اور بچے بھی تبعاً اس کی زد میں آجائیں تو ان کی پرواہ نہیں کی جائے گی، ہاں اصالۃً عورتوں اور بچوں پر ہاتھ اُٹھانا جائز نہیں۔

(۹): ان لوگوں کے خلاف مذکورہ اقدامات کرنا دراصل اسلامی حکومت کا فرض ہے، لیکن اگر حکومت اس میں کوتاہی کرے تو خود مسلمان بھی ایسے اقدامات کرسکتے جو ان کے دائرہ اختیار کے اندر ہوں۔ اور ظاہر ہے کہ عوام کے اختیار میں مکمل مقاطعہ ہی ایک ایسا اقدام ہے جو مؤثر بھی ہے اور پُرامن بھی۔

(۱۰): مکمل مقاطعہ صرف کافروں اور مفسدوں سے ہی جائز نہیں بلکہ کسی سنگین نوعیت کے معاملہ میں ایک مسلمان کو بھی یہ سزا دی جاسکتی ہے۔

(۱۱): زندیق اور ملحد جو بظاہر اسلام کا کلمہ پڑھتا ہو مگر اندرونی طور پر خبیث عقائد رکھتا ہو اور غلط تاویلات کے ذریعہ اسلامی نصوص کو اپنے عقائد خبیثہ پر چسپاں کرتا ہو، اس کی حالت کافر اور مُرتد سے بھی بدتر ہے کہ کافر اور مُرتد کی توبہ باتفاق قابل قبول ہے مگر بقول شامی زندیق کا نہ اسلام معتبر ہے، نہ کلمہ، نہ اس کی توبہ ہی قابل التفات ہے۔ الا یہ کہ وہ اپنے عقائد خبیثہ سے برأت کا اعلان کرے۔

ان اصول کی روشنی میں زیر بحث فرد یا جماعت کی حیثیت اور اُن سے اقتصادی ومعاشی اور معاشرتی وسیاسی مقاطعہ [یا مکمل سوشل بائیکاٹ] کا شرعی حکم بالکل واضح ہوجاتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: ولی حسن ٹونکی

بینات/ذوالحجہ ۱۳۹۵ھ

(فتاوی بینات، ج:۱،ص:۲۱۷ تا ۲۴۰، ط، مکتبہ بینات کراچی)



# قادیانیوں سے تعلق

﴿سوال﴾:

بدقسمتی سے ہمارے قصبہ کے دو تین شخص مرتد ہوکر مرزائی فرقہ ضالہ میں شریک ہوگئے اور ہندوستان کے دیگر علاقوں کی طرح ہمارے قصبہ میں بھی ابتداء اس فرقہ کے استیصال کی طرف توجہ نہ کی گئی اور مرتدین کے ساتھ خلط ملط اور اکل وشرب وغیرہ کا سلسلہ بدستور جاری رہا، تقریباً دس سال ہوئے مولانا مولوی محمد ایوب صاحب بیگ فاضل دیوبند نے اہل قصبہ کو اس فرقہ کے دجل سے آگاہ کرتے ہوئے اہل قصبہ کو ان سے انقطاع تعلقات کی تلقین فرمائی، بحمد اللہ تعالیٰ اس مرد حق کی پند ونصیحت کا اچھا اثر ہوا اور اہل قصبہ نے مرتدین سے یہاں تک مقاطعہ کیا کہ قصبہ میں ان کے لئے رہنا دشوار ہوگیا اور کچھ عرصہ کے لئے قصبہ چھوڑ کر مرتدین کے چلے جانے سے قصبہ پاک ہوگیا، عوام ان کے دامِ تزویر سے بچ گئے اور آج تک قصبہ میں مرتدین کو کسی نے رشتہ وغیرہ نہیں دیا۔

اب کچھ عرصہ سے مرتدین کے رشتہ دار اور دیگر ضعیف الایمان لوگ چھپ چھپ کر مرتدین سے ملتے ہیں اور سوائے تعلقات مناکحت کے جو آشکارا کئے بغیر نہیں ہوسکتے، دیگر ہر قسم کے تعلقات رکھتے ہیں، بظاہر مقاطعہ کئے ہوئے ہیں، چند خدام دین جو یہ چاہتے ہیں کہ یہ دجل وضلالت کا پودا اس قصبہ میں نشو ونما نہ پائے بلکہ ہر ممکن کوشش سے قصبہ کو اس فتنہ سے پاک کیا جائے، عوام کو مرتدین سے مقاطعہ کرنے کی تلقین کرتے ہیں، نہ صرف یہ بلکہ جو لوگ مرتدین سے براہِ راست تعلق رکھتے ہیں ان سے بھی مقاطعہ کرنے کو کہتے ہیں۔ براہ نوازش اپنا قیمتی وقت اس کارِ خیر میں صرف فرماکر تمام مضمون کو بغور ملاحظہ فرماویں اور مندرجہ ذیل مسائل کا مفصل جواب حوالہ جات کے ساتھ فرماکر عنداللہ وعندالناس مشکور ہوں۔

۱......: وہ لوگ جو مرتدین سے تعلقات اکل وشرب اور ہر قسم کے تعلقات رکھتے ہیں آیا وہ بھی مرتد ہوجاتے ہیں یا صرف گنہگار؟ اگر گنہگار ہوتے ہیں تو کس درجہ میں؟ آیا عام

فاسق وفاجر یا بے نمازیوں اور ان لوگوں میں کچھ فرق ہے یا سب یکساں گنہگار ہیں؟ ایسے لوگوں سے جو مرتدین سے میل جول اور اکل وشرب وغیرہ تعلقات رکھتے ہیں، قصبہ کے عام مسلمان میل ملاپ رکھیں یا اس غرض سے تعلقات منقطع کردیں کہ وہ مرتدین سے میل جول چھوڑنے پر مجبور ہوجائیں؟

٢......: وہ لوگ جو مرتدین سے تعلقات اکل وشرب ومناکحت وغیرہ تو نہیں رکھتے، لیکن نشست وبرخاست گفت وشنید اور خلط ملط رکھتے ہیں وہ کس درجہ میں گنہگار ہیں، عام گنہگاروں اور ان میں کیا فرق ہے اور ان کے ساتھ قصبہ کے دیگر مسلمان تعلق رکھیں یا نہیں؟

٣......: ایک شخص جس کا داماد مرزائی ہے، برادری کے انقطاعِ تعلقات کی وجہ سے متعدد بار توبہ کر چکا ہے اور قسم کھا چکا ہے کہ میں اپنی بیٹی اور داماد سے آئندہ کوئی تعلق نہ رکھوں گا، لیکن ہر توبہ کے بعد یہ ہوتا ہے کہ داماد اور بیٹی کے پاس آتا جاتا ہے اور ان سے ہر قسم کے تعلقات رکھتا ہے، ایسے شخص کی توبہ پر کب تک اعتماد کیا جائے؟

٤......: ایک لڑکی جس کا خاوند مرتد ہوگیا اور برادری کے شور وغوغا کی وجہ سے اپنے والد اور تایا سے کہتی ہے کہ اگر میرے نان ونفقہ کا انتظام کردو تو میں اپنے خاوند کو جو مرتد ہونے کی وجہ سے خاوند بھی شرعاً نہیں رہا چھوڑ دوں گی لیکن اس کا باپ اور تایا باوجود قدرت رکھنے کے اس کے نان ونفقہ کی کفالت سے انکار کرتے ہیں، یہ دونوں کس درجہ کے گنہگار ہیں اور ان سے قصبہ کے عام مسلمان تعلقات رکھیں یا منقطع کردیں اور اگر رکھیں تو کس قسم کے تعلقات رکھ سکتے ہیں؟

احقر یار محمد عفی عنہ۔

برائے نوازش بغور مطالعہ فرمانے کے بعد تمام سوالات کا مفصل جواب علیحدہ علیحدہ تحریر فرمادیں، قرآن وحدیث کا حوالہ حتی الامکان دیا جائے۔

مسلم جنرل ٹریڈنگ کمپنی پوسٹ نمبر ا کراچی۔

﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:

قال اللّٰه تعالی: ﴿ولاتركنوا الى الذين ظلموا فتمسكم النار﴾ الآية. والركون الى الشيء هو السكون اليه بالأنس والمحبة، فاقتضى ذلک النهی عن مجالسة الظالمين ومؤانستهم والانصات اليهم وهو مثل قوله تعالى: ﴿فلاتقعد بعد الذكرى مع القوم الظالمين﴾ اهـ. أحكام القرآن: ۳/ ۲۰۵.

وقال تعالى: ﴿ياأيها الذين آمنوا لاتتخذوا الذين اتخذوا دينكم هزواً ولعبا﴾.

وقال تعالى: ﴿فأعرض عمن تولى عن ذكرنا ولم يرد الا الحيوة الدنيا، ذلک مبلغهم من العلم، ان ربک هو أعلم بمن ضل عن سبيله وهو أعلم بمن اهتدى﴾.

مرزائی لوگ بفتویٰ علمائے حق کافر ومرتد ہیں، ان کے ساتھ رشتہ مناکحت قطعاً ناجائز ہے اور ایسا نکاح منعقد نہیں ہوتا بلکہ وہ زنا کے حکم میں ہے، جتنے لوگ ایسے نکاح میں شریک ہوں یا باوجود قدرت کے ایسے نکاح کو نہ روکیں وہ سب حسبِ حیثیت گنہگار ہوں گے۔

مرتد کے ساتھ اکل وشرب ومجالست وغیرہ بھی ناجائز ہے قلبی محبت بھی قطعاً ممنوع ہے جو مسلم عورت کسی مرزائی کے نکاح میں ہے تمام اہل قدرت پر حسب قدرت اس کو چھڑانا واجب ہے خاص کر جب کہ وہ خود بھی اس سے علیحدہ ہونے کی خواہشمند ہو، جو شخص جس قدر صاحبِ اختیار ہے اور اس کے چھڑانے میں کوتاہی کرے اسی قدر وہ گنہگار ہے۔ اگر کوئی مرتد صدق دل سے توبہ کرے اور تجدید ایمان کرے تو اس کی توبہ قبول ہوجائے گی اگر ترک تعلقات کے ذریعہ سے اس کی توقع ہے کہ کوئی مسلمان کسی مرزائی سے تعلق نہیں رکھے گا تو ضرور ایسے شخص سے ترک تعلق کردیا جائے۔ اگر یہ خیال ہے کہ نرمی سے سمجھانے اور اخلاق

کے ساتھ پیش آنے پر اپنی حرکت سے باز آجائے گا اور ترک تعلق سے اس کی ضد اور زیادہ ہوگی تو اس سے نرمی کا معاملہ کیا جائے۔

الغرض مرتد خدا کے دشمن ہیں ان سے جس قدر کوئی محبت کا تعلق رکھے گا اسی قدر وہ خدا کی رحمت سے دور ہوگا۔ ''المرء مع من احب'' کے ماتحت اسی جماعت میں اس کا حشر ہوگا، اور دنیا وآخرت میں خدا کے دشمنوں کا شریک ورفیق سمجھا جائے گا اور یہ گناہ ان گناہوں سے بڑھ کر ہے جن کا تعلق محض اپنے نفس سے ہے کیونکہ ایسا شخص خدائی باغیوں کا ہم پلہ ہے والعیاذ باللہ۔ فقط سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔ (فتاوی محمودیہ، ج:۲،ص:۱۲۷تا۱۳۰/ کفایۃ المفتی، ج:۱،ص:۳۲۳، ۳۲۴، ط، دار الاشاعت کراچی/ احسن الفتاوی، ج:۶،ص:۳۵۹، ۳۶۰، ط، ایم ایچ سعید کراچی/ خیر الفتاوی، ج:۱،ص:۳۸۶، ۳۸۷، ط، مکتبہ امدادیہ ملتان/ فتاوی مفتی محمودؒ، ج:۱،ص:۲۲۸ تا ۲۳۰، ط، اشتیاق اے مشتاق پریس لاہور/ فتاوی فریدیہ، ج:۱،ص:۱۴۳، ۱۴۴/ ارشاد المفتین، ج:۱،ص:۴۶۵ تا ۴۶۷، ط، مکتبۃ الحسن لاہور/ فتاوی قاسمیہ، ج:۲،ص:۳۰۹، ط، مکتبہ اشرفیہ دیوبند)



## رشتہ داری کی وجہ سے قادیانیوں سے میل جول رکھنا

**﴿سوال﴾:**

جو لوگ خلاف حکم علمائے کرام قادیانیوں سے مراسم وتعلقات بہ باعث رشتہ داری یا راہ ورسم سابقہ کے رکھتے ہیں، مگر عقائد میں وہ ان کے پیرو نہیں ہیں، تو کیا ان سے بھی تعلقات ومراسم قطع کرلینا لازم ہے یا نہیں؟

**﴿الجواب﴾:**

اگر وہ لوگ مرزائیوں کے عقائد پر نہیں ہیں مگر کسی مجبوری کی وجہ سے میل جول کرتے ہیں اور دل میں ان سے اور ان کے عقائد باطلہ سے نفرت اور بیزاری ہے، تو وہ کسی درجہ میں

بعض صورتوں میں معذور ہو سکتے ہیں، لہٰذا ان سے مقاطعت کا حکم کلیۃً نہیں ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم (فتاوی دار العلوم دیو بند، ج:۱۸، ص:۴۵۸، ۴۵۹، ط، مکتبہ دار العلوم دیو بند)



## قادیانیوں کے ساتھ اشتراک تجارت اور میل ملاپ حرام ہے

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء کرام مندرجہ ذیل مسئلہ میں:

قادیانی اپنی آمدنی کا دسواں حصہ اپنی جماعت کے مرکزی فنڈ میں جمع کراتے ہیں جو مسلمانوں کے خلاف تبلیغ اور ارتدادی مہم پر خرچ ہوتا ہے چونکہ قادیانی مرتد کافر اور دائرہ اسلام سے متفقہ طور پر خارج ہیں۔ تو کیا ایسے میں ان کے اشتراک سے مسلمانوں کا تجارت کرنا یا ان کی دکانوں سے خرید و فروخت کرنا یا ان سے کسی قسم کے تعلقات یا راہ رسم رکھنا از روئے اسلام جائز ہے؟

﴿جواب﴾:

صورت مسئولہ میں اس وقت چونکہ قادیانی کافر محارب اور زندیق ہیں اور اپنے آپ کو غیر مسلم اقلیت نہیں سمجھتے بلکہ عالم اسلام کے مسلمانوں کو کافر کہتے ہیں۔ اس لیے ان کے ساتھ تجارت کرنا خرید و فروخت کرنا ناجائز و حرام ہے، کیونکہ قادیانی اپنی آمدنی کا دسواں حصہ لوگوں کو قادیانی بنانے میں خرچ کرتے ہیں۔ گویا اس صورت میں مسلمان بھی سادہ لوح مسلمانوں کو مرتد بنانے میں ان کی مدد کر رہے ہیں لہٰذا کسی بھی حیثیت سے ان کے ساتھ معاملات ہرگز جائز نہیں۔ اسی طرح شادی، غمی، کھانے پینے میں ان کو شریک کرنا، عام مسلمانوں کا اختلاط، ان کی باتیں سننا، جلسوں میں ان کو شریک کرنا، ملازم رکھنا، ان کے ہاں ملازمت کرنا یہ سب کچھ حرام بلکہ دینی حمیت کے خلاف ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ [آپ کے مسائل اور ان کا حل ج ۱ ص ۲۲۹] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱، ص:۵۱۳، ط، عالمی مجلس تحفظ

ختم نبوت ملتان )



## قادیانی کی زمین اجارہ پر لینا

﴿سوال﴾:

ایک شخص تقریباً تیس سال سے قادیانی ہوگیا ہے اور شخص مذکور ضلع پشاور میں مالک زمین ومیانہ جات ہے۔اب اگر کوئی مسلمان اس قادیانی کا زمین اجارہ پر لے گا یا نصف حصہ پر کاشت کرے تو بروئے شرع شریف وہ اجارہ گیرندہ یا کاشت کنندہ شخص پر کوئی گناہ تو نہ ہوگا؟

﴿جواب﴾:

قادیانی کی زمین اجارے پر یا تقسیم پیداوار لینے والا خارج از اسلام نہ ہوگا لیکن اگر قادیانی کی زمین نہ لے تو ایک مسلمان کے لیے یہ اچھا ہے۔[ کفایۃ المفتی ، ج: ۷،ص: ۳۴۴ ] ( فتاوی ختم نبوت ، ج:۱،ص:۵۱۴، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان )



## قادیانی سے مقاطعہ جائز ہے

﴿سوال﴾:

زید نے کہا کہ کمیٹی مجھ کو چھوڑ دے مگر قادیانیوں کو نہیں چھوڑوں گا اس وجہ سے کمیٹی نے زید سے ترک موالات کرلیا اسی باعث کمیٹی والے تقریب وغیرہ میں نہ تو زید کو بلاتے ہیں نہ زید کے یہاں جاتے ہیں مگر زید کے ساتھ کمیٹی والے ہمدردی ہی کرتے ہیں زید کے ساتھ نشست اور خلا ملا ہی ہے تو آیا ترک موالات کامل ہے یا ناقص ترک موالات کی تعریف مشرح طور سے تحریر فرمائی جائے تاکہ اس پر عمل کیا جاوے؟

**﴿الجواب﴾:**

زید کا ایسا کہنا سخت گناہ ہے اور کفر کا اندیشہ ہے لیکن فقط اتنی بات سے خارج نہیں ہوا لہٰذا جو حقوق عام مسلمانوں کے ہیں ان کا وہ بھی حقدار ہے مثلاً مل جائے تو سلام کرنا یا سلام کا جواب دینا، بیمار ہو تو عیادت کرنا وغیرہ اس لئے ایسے حقوق عامہ کو ترک نہ کیا جائے مگر خصوصی تعلقات نکاح شادی وغیرہ بالکل قطع کردیئے جائیں اور اگر یہ خیال ہو کہ ترک موالات کرنے اور قطع تعلق کرنے سے وہ راہ راست پر آجائے گا تو اس میں بھی مضائقہ نہیں کہ چندروز کے لئے بالکل قطع تعلقات کردیا جائے مگر اس صورت کو ہمیشہ نہ رکھیں۔ **وقد صرح العینی فی شرح المنیة بکراهة المعاشرة تبارک الصلوٰة فهذا اولی.**

**واللہ تعالیٰ اعلم**(امداد المفتین، ص: ۸۴۹، ط، دار الاشاعت کراچی)



## قادیانیوں کی تقریب میں شریک ہونا

**﴿سوال﴾:**

اگر پڑوس میں زیادہ اہلسنت جماعت رہتے ہوں چند گھر قادیانی فرقہ کے ہوں ان لوگوں سے بوجہ پڑوسی ہونے کے شادی بیاہ میں کھانا پینا ویسے راہ رسم رکھنا جائز ہے یا نہیں؟

**﴿جواب﴾:**

قادیانیوں کا حکم مرتدین کا ہے ان کو اپنی کسی تقریب میں شریک کرنا یا ان کی تقریب میں شریک ہونا جائز نہیں قیامت کے دن خدا اور رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سامنے اس کی جوابدہی کرنی ہوگی۔[آپ کے مسائل اور ان کا حل ج ۱ ص ۲۳۱] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱ص:۵۰۵،ط،عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



# خوش اخلاقی قادیانیوں کا دام فریب ہے

﴿سوال﴾:

قادیانیوں سے میل جول اور عام زندگی میں تعلقات کی نوعیت کیا ہونی چاہیے۔ خاص طور پر جب وہ خوش اخلاق اور خدمت گار ہو؟ جبکہ خوش اخلاقی اچھی عادت ہے۔

محمد رشید چینوٹ

﴿جواب﴾:

محترم محمد رشید صاحب! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

قادیانی علی العموم کفار ومرتدین ہیں۔ ان سے سلام، کلام، کھانا، پینا، بیاہ، شادی، لین دین کسی مسلمان کے لئے جائز نہیں، حرام حرام قطعی حرام ہے۔ کوئی شخص کسی لحاظ سے بہترین صفات کا حامل ہو، اس کا اللہ، رسول اور قرآن، اسلام اور اہل اسلام کا دشمن ہونا اور ان سے بغاوت کرنا اتنا بڑا جرم ہے کہ کوئی ذاتی خوبی، اس کا مداوا نہیں کرسکتی۔ قرآن کریم میں ارشاد ہے:

لاتجد قوما یؤمنون باللّٰہ والیوم الاخر یوآدون من حاد اللّٰہ ورسولہٗ ولو کانوا اٰبآء ھم او ابنآئھم او اخوانھم او عشیرتھم اولٰئک کتب فی قلوبھم الایمان وایدھم بروح منہ ویدخلھم جنّٰت تجری من تحتھا الانھار خالدین فیھا رضی اللّٰہ عنھم ورضوا عنہ اولٰئک حزب اللّٰہ الا ان حزب اللّٰہ ھم المفلحون. [المجادلۃ: ۲۲]

”تم نہ پاؤ گے ان لوگوں کو یقین رکھتے ہیں اللہ اور پچھلے دن پر کہ دوستی کریں ان سے جنہوں نے اللہ اور اس کے رسول سے مخالفت کی۔ اگرچہ وہ ان کے باپ یا بیٹے یا بھائی یا کنبے والے ہوں۔ یہ ہیں جن کے

دلوں میں اللہ نے ایمان نقش فرمایا اور اپنی طرف کی روح سے ان کی مدد کی اور انہیں باغوں میں لے جایا جائے گا جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں، ان سے ہمیشہ رہیں گے۔ اللہ ان سے راضی اور وہ اللہ سے راضی، یہ اللہ تعالیٰ کی جماعت ہے، سن لو کہ اللہ کی جماعت ہی کامیاب رہے گی''۔

یہ ہے اہل ایمان کا عمل، کہ وہ اللہ اور رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دشمنوں سے محبت نہیں کرتے۔ خواہ باپ ہو، بیٹا ہو، بھائی ہو، دوست ہو لہٰذا آپ قادیانی سے ہر قسم کی قطع تعلقی کریں۔ وہ اتنا ہی خوش اخلاق ہے تو کفر وارتداد کو چھوڑے، قادیانی مرتد پر لعنت بھیجے اور محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ختم نبوت پر ایمان لائے، مرتد ہونا اخلاق نہیں بداخلاقی ہے۔ جو شخص خود جہنم کا ایندھن بن جائے اور دوسروں کو بھی اپنی طرف کھینچے۔ اس کی بہترین خدمات نہیں، بدترین مہلکات ہیں۔ واللّٰہ الهادی وصلی اللّٰہ علی خیر خلقه ونور عرشه قاسم رزقه محمد والٖه وصحبه وسلم. [منہاج الفتاوی ص ۳۵۶، ۳۵۷] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱ص:۵۰۷، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



# مسلمانوں اور مرزائیوں کی متحدہ جماعت کو ووٹ دینے کی شرعی حیثیت

﴿سوال﴾:

ایک مسلم پارٹی کا قادیانیوں سے انتخابی اتحاد ہوا ہے، ایسی متحدہ جماعت کو ووٹ دینا مسلمانوں کے لیے شرعاً جائز ہے یا نہیں؟

﴿الجواب﴾:

قادیانی چونکہ مرتد اور خارج من الاسلام ہیں، ان سے اتحاد کرنے سے اگرچہ کسی

وقتی مصلحت کی بناء پر کچھ معمولی فائدے حاصل ہو سکتے ہیں، لیکن ان کے ارتداد اور کفر کی وجہ سے ان کے جو مذموم مقاصد ہیں اتحاد کی صورت میں وہ متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتے، اس لیے قادیانیوں سے اتحاد کرنے میں فائدہ کم اور نقصان کا احتمال زیادہ ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اگرچہ یہودیوں سے اتحاد کیا تھا لیکن اس سے کوئی اسلامی شعائر متاثر نہیں ہوا تھا۔

تاہم صورت مسئولہ کے مطابق اگر مسلمان کسی نیک مقصد کی تکمیل کے لیے قادیانیوں سے اتحاد کر لیں تو اس میں کوئی حرج نہیں۔ بنیادی طور پر کفار اور مشرکین سے اتحاد کرنا ممنوع ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

**لایتخذ المؤمنون الکافرین اولیآء من دون المؤمنین ومن یفعل ذٰلک فلیس من اللّٰہ فی شیء الا ان تتقوا منھم تقٰہ ویحذرکم اللّٰہ نفسہ والی اللّٰہ المصیر۔** [سورۃ آل عمران، آیۃ ۲۸]

لیکن جہاں کہیں مسلمانوں کو کفار اور مشرکین سے دینی اور دنیوی فائدہ ہو تو ایسی صورت میں ان سے اتحاد کرنا مرخص ہے۔

حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بھی مدینہ منورہ میں آنے کے بعد یہودیوں کے دو مشہور قبائل بنو نضیر اور بنو قریظہ سے اتحاد کیا تھا، اور صلح حدیبیہ بھی اسی قسم کے اتحاد اور معاہدہ کی ایک کڑی تھی۔ اسی طرح آج بھی حالات کو دیکھا جائے گا کہ اگر مسلمانوں اور اسلام کو کفار کے ساتھ اتحاد کرنے میں کوئی معقول فائدہ ہو تو ان سے اتحاد کرنے میں شرعاً کوئی قباحت نہیں۔

**لما قال الامام شمس الدین السرخسی رحمہ اللّٰہ تعالی: ولان رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم صالح اھل مکۃ عام الحدیبیۃ علی ان وضع الحرب بینہ وبینھم**

**عشر سنين فكان ذٰلك نظراً للمسلمين لمواطئة كانت بين اهل مكة واهل خيبر وهي معروفة ولان الامام نصب ناظراً ومن النظر حفظ قوة المسلمين اولاً فربما ذٰلك في الموادعة اذا كانت للمشركين شوكة.** [المبسوط للسرخسی، ج ۱۰ ص ۸٦ كتاب السير]

**وقال الامام ابوبكر جصاص رحمه الله تعالى في تفسير هذه الآية: وان جنحوا للسلم فاجنح لها. قال ابوبكر قد كان النبي صلى الله تعالى عليه وسلم عاهد حين قدم المدينة اصنافاً من المشركين منهم النضير وبنو قينقاع وقريظة وعاهد قبائل من المشركين.** [احكام القرآن، ج ۳ ص ۸٦ سورة الانفال](فتاوی حقانیہ، ج: ۲، ص: ۲۰۸تا ۲۱۰، ط، مکتبہ سید احمد شہید اکوڑہ خٹک)



## بیماری قادیانی کی تیمارداری

**﴿سوال﴾:**

مرزائی مفلوج الجسم اور مفلس، تنگ دست رشتہ دار کی خدمت جسمانی یا امداد مالی مثلاً ماموں ہے، کرنا اور کوئی اس کا رشتہ دار خدمت کرنے والا نہ، محض مخلوق خدا کافر اور پلید سمجھ کر جیسے کتے وغیرہ کی خدمت ہے جائز ہے یا نہیں؟

**﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:**

مرزائی صرف کافر ہی نہیں بلکہ مرتد ہیں، جو معاملہ دیگر کفار کے ساتھ کیا جاتا ہے، مرتد کے ساتھ شرعاً نہیں کیا جاتا اس لئے مرتد کے ساتھ کوئی ہمدردی نہیں چاہئے، البتہ اگر یہ

توقع ہو کہ وہ خوش اخلاقی اور تیمارداری سے متاثر ہو کر ارتداد سے تائب ہو جائے گا اور اسلام قبول کرلے گا تو پھر یہ تیمارداری مستقل تبلیغ کا حکم رکھتی ہے، بشرطیکہ نیت یہی ہو۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم (فتاوی محمودیہ، ج:۲،ص:۱۳۱)



## قادیانیوں کو کسی اسلامی جلسہ یا ادارہ میں شریک کار بنانا

**سوال:**

قادیانیوں، مرزائیوں اور احمدی ہو یا محمودی میل جول رکھنا ان کے ساتھ کھانا، پینا، اٹھنا، بیٹھنا، شادی بیاہ کرنا اور ان سے مسلمانوں کو اپنی مساجد اور قبرستانوں کے لئے چندہ لینا یا ان کو اشاعت اسلام کی غرض سے چندہ دینا جائز ہے یا نہیں؟

(۲) وقتی مصلحت کو مدنظر رکھتے ہوئے مسلمانوں کو اپنی انجمنوں مجلسوں وغیرہ کا قادیانیوں کو ممبر عام اس سے کہ وہ خصوصی ہوں یا عمومی بنا کر رکھنا جائز ہے یا نہیں؟

(۳) کچھ لکھے پڑھے کہتے ہیں کہ قادیانی یہاں صرف بیس ہی تو ہیں اگر ان کو شامل کرلیا جائے تو کیا حرج ہے مسلمانوں کی شان نہیں کہ وہ اس قلیل مقدار سے خوف زدہ ہو کر اس اشتراک عمل سے باز رہیں یہ ایک مولوی صاحب کا مقولہ ہے لہٰذا ہم کو بتایا جائے کہ یہ مولوی صاحب ٹھیک فرماتے ہیں یا نہیں؟

**الجواب:**

مرزا غلام احمد قادیانی باتفاق امت کافر ہیں ان کے وجوہ کفر اور عقائد کفریہ کو علماء نے مستقل رسالوں میں جمع کردیا ہے ضرورت ہو تو رسائل ذیل میں لکھ لیا جائے اشد العذاب مصنفہ مولانا مرتضیٰ صاحب، القول الصحیح فتاوی تکفیر قادیان اور جب کہ یہ لوگ کافر و مرتد ٹھہرے تو ان کو اسلامی اداروں کا رکن بنایا جاوے گا تو گویا خود علماء اسلام ان کو ایک عزت دینے کے عہدہ پر جگہ دے رہے ہیں اس سے عوام پر یہ اثر ہوتا ہے کہ ان لوگوں کو مثل علمائے

اسلام کے مقتدا سمجھنے لگتے ہیں اور ان کے فتوے ماننے لگتے ہیں جو سراسر ضلالت و گمراہی ہے اور جس قدر مصالح ان لوگوں کی شرکت میں پیش نظر ہیں اس سے بہت زیادہ نقصانات شدیدہ کا خطرہ ہی نہیں بلکہ یقین ہے اس لئے ہرگز ان لوگوں کو اسلامی مجالس میں شریک نہ کرنا چاہیئے ہمارے اکابر اساتذہ نے بہت غور وفکر اور تجارب کے بعد ہی رائے قائم کی ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم (امداد المفتین، ص: ۸۴۸، ط، دار الاشاعت کراچی)



## کیا قادیانی ذمی ہیں؟

﴿سوال﴾:

ڈاکٹر اسرار احمد نے کہا ہے کہ قادیانی ذمی ہیں اور وہ پاکستان میں رہ سکتے ہیں جبکہ ہم سمجھتے ہیں کہ قادیانی [مرزائی] یہود و نصاریٰ کی طرح الگ مذہب ہے جسے جزیہ کی شرط پر ذمی [اور محفوظ] قرار نہیں دیا جاسکتا بلکہ یہ امت میں ایک فتنہ تھا جو غلام احمد نے برپا کیا تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں آخری نبی ہوں اور یہ آخری امت ہے اس لئے ان لوگوں کو تسلیم کرنا تو کیا اس مذہب کو مٹانا ضروری ہے۔

﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:

صورت مسئولہ میں ڈاکٹر اسرار احمد کا قادیانیوں کو ذمی قرار دینا اور اسلامی ملک میں تحفظ اور سکونت کا مستحق کہنا درست نہیں، کیوں کہ قادیانی عقیدہ ختم نبوت کے منکر ہونے کی وجہ سے مرتد ہیں اور مرتد کا حکم یہ ہے کہ اگر تین دن کی مہلت میں اسلام قبول کرلیں اور توبہ کرلیں تو ان کی توبہ قبول کی جائے گی ورنہ قتل کیا جائے گا اور مرتد کی توبہ کلمہ شہادت اور بقیہ تمام ادیان سے براءت کا اظہار ہے اور قادیانیوں کے مسلمان ہونے کے لیے یہ بھی ضروری ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی ملعون اور اس کی جماعت پر لعنت کریں۔

"قال العلامة الالوسی البغدادیؒ فی تفسیرہ [تحت

قوله: وخاتم النبيين] المراد بالنبى ما هو أعم من الرسول فيلزم من كونه صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم خاتم النبيين كونه خاتم المرسلين والمراد بكونه صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم خاتمهم انقطاع حدوث وصف النبوة فى احد من الثقلين بعد تحليه عليه الصلوة والسلام بها فى هذه النشأة ولايقدح فى ذلك ما أجمعت الامة عليه واشتهرت فيه الاخبار ولعلها بلغت مبلغ التواتر المعنوى ونطق به الكتاب على قول ووجب الايمان به واكفر منكره". [روح المعانى ۲۲/ ۳٤]

"وفى الدر: واعلم ان كل مسلم ارتد فانه يقتل ان لم يتب". [الدر المختار على الشامى ۳/ ۳۲٦]

"وفى الخانية: يعرض الاسلام على المرتد والمرتدة حراً كان أو حرة، عبداً كان أو أمة فان أسلم المرتد والا قتل ولايجب عرض الاسلام لأنه ممن بلغته الدعوة..... واسلامه أن يأتى بكلمة الشهادة ويتبرأ عن الأديان كلها سوى دين الاسلام". [التتارخانية ٥/ ۳۷٤]

"وايضا فيه: ولايترك المرتد على ردته باعطاء الجزية ولا بأمان مؤقت". [التتارخانية ٥/ ۳۷٥](ارشاد المفتين، ج: ۱، ص: ٤٥۳، ٤٥٤، ط، مكتبة الحسن لاهور)



# قادیانی اہل کتاب نہیں ہیں

**﴿سوال﴾:**

عیسائی اپنی نسبت انبیاء کی طرف کیوں کرتے ہیں اور کیا عیسائیت کا نام قرآن نے ان کے لیے وضع کیا ہے؟

**﴿الجواب﴾:**

محترم محمد سلیم صاحب! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

''عیسائی'' عرف عام میں ان لوگوں کو کہا جاتا ہے جو اپنے آپ کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی طرف منسوب کریں۔ یہ الگ بات ہے کہ یہ نسبت فی الواقع درست ہے یا نہیں، جیسے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دور میں صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم بھی اپنی نسبت اسلام کی طرف کرتے تھے اور منافقین بھی۔ عام اس سے کہ کس کی نسبت صحیح ہے کس کی غلط؟

دراصل بلند مرتبت ہستیوں کی طرف قدیم زمانہ سے لوگ اپنے آپ کو منسوب کرتے آئے ہیں۔ اس کی ایک مثال سیدنا ابراہیم علیہ السلام ہیں۔ ان کی مقبولیت کی عالم یہ ہے کہ عرب کے مشرک بھی اپنے آپ کو ان کی طرف منسوب کرتے تھے۔ یہودی بھی، عیسائی بھی اور مسلمان بھی حالانکہ سب کے عقائد و نظریات باہم مختلف و متضاد ہیں۔ جس سے واضح ہوا کہ فی الواقع یہ تمام لوگ آپ کے پیروکار تھے نہ ہیں لیکن عقیدت و اتباع کا دعویٰ جیسے صدیوں پہلے تھا، آج بھی ہے۔ اس حقیقت کو قرآن عزیز نے یوں بیان فرمایا:

**ما كان ابراهيم يهوديا ولا نصرانيا ولكن كان حنيفا مسلما وما كان من المشركين.** [آل عمران: ٦٧]

[حضرت] ابراہیم علیہ السلام نہ یہودی تھے، نہ عیسائی بلکہ ہر باطل سے الگ تھلگ مسلمان تھے اور مشرکوں میں سے نہ تھے۔

**ان اولى الناس بابراهيم للذين اتبعوه وهذا النبى**

والذین اٰمنوا واللّٰہ ولی المؤمنین. [آل عمران: ٦٧، ٦٨]

بے شک تمام لوگوں میں ابراہیمؑ سے قریب تر وہ ہیں جو ان کے پیروکار رہوئے اور یہ نبی، اور ایمان والے اور ایمان والوں کا والی اللہ ہے۔

تو ''عیسائی'' نہ قرآن کی اصطلاح نہ بائبل کی بلکہ عرف عام ہے۔ قرآن نے ان کو نصاریٰ کہا ہے۔ بہر حال عیسائی کہلائیں یا نصاریٰ یا کچھ اور، یہ ان کی اپنی اصطلاحیں ہیں جیسے ''شیرِ عالم'' خواہ بزدل ترین ہی کیوں نہ ہو۔ ''محمد فاضل'' خواہ ان پڑھ ہی کیوں نہ ہو، ''محمد مسلم'' خواہ اللہ کے آگے کبھی سر جھکایا ہی نہ ہو، آپ خواہ کہیں یا نہ کہیں ''مرزائی، قادیانی یا احمدی'' مرزا قادیانی کو نبی ماننے والے مرتدین ہیں۔ نہ ہم مسلمان کہیں، نہ قرآن وسنت، مگر جس طرح منافقین اٰمنا باللّٰہ وبالیوم الاٰخر کہہ کر اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کرتے تھے اور قرآن نے وما ہم بمؤمنین کہہ کر ان کے ایمان کی نفی کی۔ اسی طرح باقی جھوٹے مدعیان اسلام کو سمجھ لیں۔

ہم اس لیے ان [نصاریٰ] کو اہل کتاب کہتے ہیں کہ قرآن نے انہیں اہل کتاب کہا ہے۔ [یا اہل الکتاب] ان کے علماء ومشائخ نے بادشاہوں اور سرمایہ داروں، جاگیر داروں کے ایماء پر، روپیہ بٹورنے کے لیے بیشک اللہ تعالیٰ کے کلام میں لفظی ومعنوی تحریفات کیں مگر وہ اپنے اس جرم پر ہمیشہ پردے ڈالتے تھے اور کبھی کھل کر اپنے انبیاء علیہم السلام اور آسمانی کتابوں کا انکار نہیں کرتے تھے۔ آخر انہوں نے اپنے جاہل عوام پر حکومت تو کرنی تھی۔ جو انبیائے کرام اور بزرگان دین سے عقیدت رکھتے تھے البتہ عوام کی جہالت وسادہ لوحی سے اللہ تعالیٰ کے کلام ونظام میں من مانی تاویلات وتحریفات میں مصروف رہتے تاکہ حق بات عوام تک پہنچنے نہ پائے اور ان کا طلسم ٹوٹ نہ جائے۔ شریعت کے جس حکم میں فائدہ نظر آتا بیان کر دیتے۔ جہاں ان کی بدعقیدگی وبدعملی کا ذکر آتا یا وہ احکام شرع جو ان کی خواہشات ومفادات سے متعارض ہوتے ان میں ''بقدر ضرورت'' تبدیلی کر دیتے۔

ان کو اہل کتاب اس لیے نہیں کہا جاتا کہ وہ اسے سربسر مانتے ہیں بلکہ اس لیے کہا

جاتا ہے کہ وہ اپنے آپ کو سچے نبی اور کتاب کی طرف منسوب کرتے ہیں۔ گویا حقیقت میں یہ نسبت غلط اور نا قابل اعتبار ہے۔ دیکھتے نہیں کہ مسلمان بھی ان تمام لوگوں کو کہا جاتا ہے جو اسلام وایمان کا دعویٰ کرتے ہیں۔ عملاً ہم کتنے سچے مسلمان ہیں؟ اسے ہم خود سمجھتے ہیں اور خدا ورسول بھی اس پر گواہ ہیں۔ ذرا اپنے عوام، نام نہاد مشائخ وعلماء [الا ماشاء اللہ] سیاستدان اور اہل دانش کو دیکھ لیں۔

چو می گویم مسمانم بلرزم
کہ دانم مشکلات لا الہ را

ا......: احمدیوں [قادیانیوں] کو مسلمان اس لیے نہیں مانتے کہ ان کے پیشوا نے قرآن، انبیائے کرام اور دین اسلام کی توہین کی۔

۲......: عقیدہ ختم نبوت کا انکار کیا، چونکہ پہلے مسلمان تھے، ارتداد کے بعد مرتد ہو گئے۔ [اور ان کی اولاد تمام قادیانیوں کی طرح زندیق وملحد] لہٰذا وہ مرتد ہیں، اہل کتاب نہیں۔ وہ خود بھی اہل کتاب نہیں کہتے۔ مسلمان کہلاتے ہیں۔ جو ارتداد کی وجہ سے ختم ہو گیا۔ اسلام سے نکلے مرتد ہونے کی وجہ سے، اہل کتاب اس لیے نہیں کہ وہ اہل کتاب نہیں ہیں، نہ کہلاتے ہیں۔ [منہاج الفتاوی، جلد اول ص ۳۴۹ تا ۳۵۱] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱، ص:۵۸ تا ۶۰، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



## پاسپورٹ میں قادیانی لکھوانا

﴿سوال﴾:

بعض مسلمان کسی کافر ملک کا ویزا بسہولت حاصل کرنے کے لیے یا کسی دنیوی مصلحت کی خاطر پاسپورٹ اور ویزا کے فارم میں اپنے آپ کو قادیانی لکھ دیتے ہیں، اتنی بات تو طے شدہ ہے کہ یہ انتہائی قبیح حرکت اور بہت بڑا گناہ ہے، لیکن سوال یہ ہے کہ ایسے

شخص کی تکفیر کی جائے گی یا نہیں؟ غور کرنے سے جو نقطہ نظر سامنے آیا ہے، اس کا خلاصہ پیش خدمت ہے:

(۱): کسی کلمہ کے موجبِ کفر ہونے نہ ہونے میں اختلاف ہو تو احتیاط عدمِ تکفیر میں ہے۔

(۲): جو کلمہ فی نفسہا موجبِ کفر ہو اس کے تلفظ وتکلم کی کئی صورتیں ہیں:

۱: ناسیاً یا خطاءً۔

اس صورت میں بالاتفاق تکفیر نہیں کی جائے گی۔

۲: عامداً تکلم ہو، یعنی تکلم قصد سے ہو اور اس کلمہ کے موجب کفر ہونے کا علم بھی ہو اور کفر کا ارادہ بھی ہو۔

اس صورت میں بالاتفاق تکفیر کی جائے گی۔

۳: جاہلاً تکلم ہو، یعنی تکلم تو ارادے سے ہو لیکن یہ معلوم نہ ہو کہ اس سے آدمی کافر ہو جاتا ہے۔

اس صورت میں اختلاف ہے، تکفیر وعدمِ تکفر دونوں قول ہیں۔

۴: ہازلاً تکلم ہو، یعنی تکلم ارادے سے ہو اور اس کے موجبِ کفر ہونے کا علم بھی ہو مگر ایقاع حکم یعنی کفر کا ارادہ نہ ہو۔

اس صورت میں تکفیر کی جائے گی۔

۵: لاعباً تکلم ہو، یعنی بطورِ استہزاء کلمہ کفر کہا جائے۔

یہ استخفاف ایمان ہے، اس کے قائل کی بھی تکفیر کی جائے گی۔

اس تفصیل کا تقاضہ یہ ہے کہ اپنے آپ کو قادیانی لکھتے ہوئے اگر علم ہو کہ یہ باعث کفر ہے لیکن اعتقاد کفر نہ ہو تو لاعباً یا ہازلاً قرار پائے گا لہٰذا تکفیر کی جائے گی اور اگر موجبِ کفر ہونے کا علم نہ ہو تو اختلاف کی بناء پر عدمِ تکفیر احوط ہے۔

چند عبارات یہ ہیں:

قال العلامة ابن نجيم رحمه اللّٰه تعالى: ومن هزل بلفظ كفر وارتد وان لم يعتقده للاستخفاف، فهو ككفر العناد. [البحر الرائق، ۵/ ۱۲۰]

وقال العلامة خير الدين رحمه اللّٰه تعالى: وفى الفتاوى: اذا أطلق الرجل كلمة الكفر عمداً لكنه لم يعتقد الكفر قال بعض أصحابنا: لايكفر، لأن الكفر يتعلق بالضمير ولم يعقد الضمير على الكفر، وقال بعضهم: يكفر، وهو الصحيح عندى لأنه استخف بدينه اهـ. وفى الخلاصة: اذا كان فى المسألة وجوه توجب التكفير ووجه واحد يمنع التكفير فعلى المفتى أن يميل الى الوجه الذى يمنع التكفير تحسيناً للظن بالمسلم. زاد فى البزازية: الا اذا أخرج بارادته موجب الكفر فلاينفعه التأويل حينئذ. وفى التتارخانية: لايكفر بالمحتمل لأن الكفر نهاية فى العقوبة فيستدعى نهاية فى الجناية ومع الاحتمال لا نهاية اهـ. قال فى البحر: والحاصل أن من تكلم بكلمة الكفر هازلاً أو لاعباً كفر عند الكل، ولا اعتبار باعتقاده كما صرح قاضيخان فى فتاواه، ومن تكلم بها خطأً أو مكرهاً لايكفر عند الكل، من تكلم بها عامداً عالماً كفر بها عند الكل، ومن تكلم بها اختيارا جاهلا بأنها كفر ففيه اختلاف، والذى تحرر أنه لايفتى بتكفير مسلم أمكن حمل كلامه على محمل حسن أو كان فى كفره اختلاف ولو رواية ضعيفة، فعلى هذا فاكثر ألفاظ التكفير المذكورة لايفتى بالتكفير بها، ولقد ألزمت نفسى أن لا أفتى

بشـيء منها. اهـ. والله اعلم. [الفتاوى الخيرية بهامش تنقيح الفتاوى الحامدية، ١/ ١٧٧]

**وقال الامام أبوبكر الجصاص الرازى رحمه الله تعالى: ولأن الفرق بين الجد والهزل أن الجاد قاصد الى اللفظ والى ايقاع حكمه، والهازل قاصد الى اللفظ غير مريد لايقاع حكمه.** [أحكام القرآن، ٣/ ١٩٣]

**وقال الملاجيون رحمه الله تعالى: وكذا غير المكره اذا أجرى على لسانه كلمة الكفر استهزاء وجهلا يكون كافرا فيكون الآية دليلا على أن ركن الايمان التصديق والاقرار جميعاً، ولكن التصديق لايحتمل السقوط بحال والاقرار يحتمله فى حالة الاكراه.** [التفسيرات الأحمديه، ص: ٥٠١]

مزید دو باتیں قابل غور ہیں:

(۱): عام لوگوں کی دینی حالت یہ ہے کہ تکفیر کا فتویٰ معلوم ہونے کے باوجود بہت سے لوگ دنیوی مفاد کو ترجیح دیں گے اور یہ حرکت نہیں چھوڑیں گے اور تکفیر کے فتویٰ کا علم ہو جانے کے بعد یہ حرکت بہر حال کفر ہوگی، اس لیے تکفیر کا فتویٰ دینے کی صورت میں بظاہر یہ مضائقہ ہے کہ کفر سے بچنے کا جو ایک راستہ تھا وہ بھی بند ہو جائے گا۔

(۲): اگر تکفیر نہ کی جائے تو خطرہ ہے کہ اس حرکت کی حوصلہ افزائی ہو۔

ان دونوں باتوں پر غور کرتے ہوئے تقاضائے مصلحت یہ معلوم ہوتا ہے کہ مسئلہ بتاتے یا لکھتے ہوئے صاف تکفیر تو نہ کی جائے، تاکہ پہلا حرج لازم نہ آئے، البتہ مذمت ووعید کے الفاظ سخت بتائے جائیں لیکن یہ بھی درست ہوگا کہ فقہی طور پر اس کی گنجائش ہو۔

امید ہے کہ رائے گرامی سے قدر سے جلد مطلع فرمائیں گے۔ بینوا توجروا

﴿الجواب باسم ملہم الصواب﴾:

سوال میں کلمہ کفر کہنے کی جن پانچ صورتوں کے احکام لکھے گئے ہیں ان میں جاہلاً تکلم کی یہ تفسیر کہ "یہ معلوم نہ ہو کہ اس سے آدمی کافر ہو جاتا ہے" درست نہیں، جہل سے مراد یہ ہے کہ اس کو اس کے کلمہ کفر ہونے کا علم نہ تھا، کلمہ کفر ہونے کا علم اور اس کلمہ کفر کے اطلاق سے کافر بن جانے کا علم دو الگ الگ چیزیں ہیں، سوال میں خیریہ کی عبارت ملاحظہ ہو:

"من تكلم بها اختيارا جاهلاً بأنها كفر ففيه اختلاف".

یہ فیصلہ کہ آدمی اس کلمہ کفر سے کافر کب بنتا ہے؟ اہل افتاء کا کام ہے اور اس میں بڑی تفصیل ہے جیسا کہ سائل نے خود بھی پانچ صورتیں تحریر کی ہیں۔

اگر کسی کو معلوم نہ ہو کہ قادیانیت کفر ہے تو یہ جہل کی صورت ہے، مگر آج کل کون نہیں جانتا کہ قادیانی کافر ہیں اور قادیانیت کفر عظیم کا دوسرا نام ہے، اس لیے پاسپورٹ وغیرہ میں اپنے آپ کو قادیانی لکھوانا جہل کی صورت نہیں۔

حضرات فقہاء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

اگرچہ ایمان اصلاً تصدیق قلبی ہی کا نام ہے، تاہم اجراء احکام کے لیے اقرارِ لسانی شرط ہے، اسی طرح بوقتِ مطالبہ بھی اقرار باللسان شرط ہے، پاسپورٹ پر مذہب کا خانہ مطالبہ ہے، بوقت مطالبہ خود کو قادیانی تحریر کروانے سے اقرار باللسان، جو شرط ایمان ہے، مفقود ہوگی۔

فتجرى أحكام الكفر لا الاسلام ولو كان صادقا فيما بينه وبين الله.

علاوہ ازیں کلام فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ کے تتبع سے معلوم ہوتا ہے کہ کلمہ کفر کہنا اور بات ہے اور خود کو کسی مشہور فرقہ کافرہ کی طرف منسوب کرنا اور بات ہے۔ اس لیے حضرات فقہاء کرام رحمہم اللہ تعالیٰ نے "أنا يهودي" اور "انا نصراني" کہنے والے کی بلا تفصیل تکفیر کی ہے، لہٰذا قادیانیت کے کفر ہونے کا علم ہوتے ہوئے بغیر اکراہ کے خود کو قادیانی لکھوانا اور

بتانا بلاشبہہ موجبِ کفر ہے، ایسا شخص مرتد اور دائرہ اسلام سے خارج ہے، اگر وہ شادی شدہ ہے تو نکاح بھی جاتا رہا، اگر وہ اس کفر سے توبہ کرے تو حکومت اسلامیہ پر اس کو تہ تیغ کرنا فرض ہے، اسی طرح اگر حج پہلے کیا ہو تو اس کا اعادہ بھی فرض ہے۔

مندرجہ ذیل جزئیات سے حکم بالا کی تائید ہوتی ہے:

**قال العلامة ابن قاضی سماوه رحمه الله تعالیٰ: أتی بكلمة الكفر مع علمه أنها كفر فلو كان عن اعتقاد لاشک أنه يكفر، ولو لم يعتقد أو لم يعلم أنها كفر ولكن أتی بها عن اختيار كفر عامة العلماء، ولايعذر بجهل ولو بلا قصد.**

**وقال أيضا: ومن أضمر الكفر وهم به كفر، ومن كفر بلسانه طائعا وقلبه مطمئن بالايمان كفر، ولاينفعه ما فی قلبه اذا الكافر انما يعرف بنطقه فلو نطق بكفر كفر عندنا وعندالله تعالی.** [جامع الفصولين، ۲/ ۲۹۷]

**وقال العلامة ابن نجيم رحمه الله تعالی: وبقوله لمسلم: يا كافر، عند البعض، ولو أحد الزوجين للآخر، والمختار للفتویٰ أن يكفر ان اعتقده كافراً، لا ان أراد شتمه، وبقوله لبيک جوابا لمن قال: يا كافر، يا يهودی، يا مجوسی، وبقوله: أنا ملحد، لأن الملحد كافر، ولو قال: ما علمته لايعذر.** [البحر الرائق، ۵/ ۱۲۳]. **والله سبحانه وتعالی اعلم**(احسن الفتاوی، ج: ۱۰، ص: ۲۰ تا ۲۴ ط، ایم ایچ سعید کراچی)



## قادیانی اور ہندو کو دل سے چاہنا

﴿سوال﴾:
قادیانی یا ہندوؤں میں سے کسی کو دل سے اچھا سمجھنا شرعاً کیسا ہے؟

﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:
قادیانی اور ہندو دونوں ہی کافر ہیں، البتہ مسلمان کے لیے قادیانی ہندو کے مقابلے میں زیادہ ضرر رساں ہیں، اس لیے کہ ہندو کو ہر شخص کافر سمجھتا ہے اور اس سے دوری اختیار کرتا ہے، جب کہ قادیانی اسلام کا لبادہ اوڑھ کر مسلمانوں کو فریب دیتا ہے، بسا اوقات بھولے بھالے مسلمان اس کے دام فریب میں آجاتے ہیں، ان میں سے کسی کو بھی عقیدے کے لحاظ سے اچھا سمجھنا جائز نہیں ہے، اگر کوئی شخص کسی کافر کو خواہ وہ قادیانی ہو یا ہندو یا کوئی اور، دل سے اچھا سمجھے اور اس کے کفر کے تعلق سے دل میں کسی طرح کی نفرت محسوس نہ کرے، تو یہ اس کے لیے بالکل ناجائز ہے، اس لیے کہ یہ لوگ اللہ اور اس کے رسول کے دشمن ہیں، جن سے دلی دوستی نہایت خطرناک امر ہے۔ ہاں! اگر اس کے کفر کو دل سے بُرا سمجھے، لیکن وطنی یا انسانی برادری کی وجہ سے اس کے ساتھ حسن سلوک اور ہمدردی کا برتاؤ کرے، تو شرعا جائز ہے، اس میں کوئی قباحت نہیں ہے، الا یہ کہ وہ مسلمانوں کو ضرر پہونچانے والوں کا تعاون کرتا ہو۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب (فتاوی فلاحیہ، ج:۱، ص:۲۴۲)



## قادیانی کی تعظیم کرنا ناجائز ہے

﴿سوال﴾:
حکومت کے ایک محکمے میں ایک قادیانی اعلیٰ افسر ہے، اس کی نگرانی میں بیسیوں مسلمان کام کرتے ہیں، قادیانی مرتد کی نگرانی میں شرعاً کام کرنا کیسا ہے؟ اس قادیانی افسر کو

سلام کا جواب دینا اور اس کے اعزاز میں پروگرام رکھنا اس کو صاحب کہہ کر پکارنا شرعاً جائز ہے یا نہیں؟

**﴿الجواب باسم الملك الوهاب﴾:**

یہ قادیانی شخص زندیق اور کافر ہے، اس کی نگرانی میں کام کرنے کی گنجائش ہے، لیکن اس کو سلام کرنے میں پہل نہ کی جائے اگر وہ سلام کرے تو جواب میں صرف ''وعلیک'' کہا جائے اور اس کو سلام کرنا یا صاحب کہنا وغیرہ اگر کسی صحیح اور دینی غرض کی وجہ سے ہو تو گنجائش ہے کسی اور مقصد کے لئے اس قسم کی تعظیم شرعاً جائز نہیں ہے۔

**"فلا يسلم ابتداء على كافر لاتبدء واليهود ولا النصارىٰ بالسلام..... [بخاری] ولو سلم يهودی أو نصرانی أو مجوسی على مسلم فلابأس بالرد ولكن لايزيد على قوله [وعليك] كما فی الخانية ولو سلم على الذمی تبجيلاً يكفر لأن تبجيل الكافر كفر ولو قال لمجوسی يا أستاذ تبجيلاً كفر كما فی الأشباه [تبجيلاً] قال فی المنح قيد به لأنه لو لم يكن كذلك بل كان لغرض من الأغراض الصحيحة فلابأس به ولا كفر".** [الدر مع الرد، ۵/ ۲۹۲] واللّٰه تعالى اعلم بالصواب(ارشاد المفتين، ج: ۱، ص: ۴۵۴، ط، مكتبة الحسن لاهور)



## دعویٰ نبوت کرنے والے کا حکم

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں مفتیان کرام اس مسئلہ کے بارے میں کہ اگر کوئی شخص نبوت کا دعویٰ کرے تو اس کو کافر مانیں گے یا کچھ اور؟

**﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:**

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد دعویٰ نبوت کرنے والا کافر ہے۔

**”وکذلک نکفر من ادعی نبوۃ احد مع نبینا صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم ای فی زمنہ کمسیلمۃ الکذاب والاسود العنسی او ادعی نبوۃ احد بعدہ فانہ خاتم النبیین بنص القرآن والحدیث وھذا تکذیب للّٰہ ورسولہ“.** واللّٰہ تعالی اعلم بالصواب[مجموعہ رسائل الکمشمیری، ۳/ ۵۷، ۵۶] (ارشاد المفتین، ج: ۱، ص: ۲۶۵، ط، مکتبۃ الحسن لاھور)



# مدعی نبوت اور منکر ختم نبوت کا حکم

**﴿سوال﴾:**

سلام مسنون کے بعد عرض یہ ہے کہ ”بھاؤنگر“ میں ”یعقوب“ نامی ایک شخص رہتا ہے، ذات کے اعتبار سے گھانچی ہے، پنج وقتہ نمازوں کا پابند ہے، بہ ظاہر شریعت کے احکام کی پیروی کرتا ہے، لیکن وہ کہتا ہے کہ میں محمد ہوں اور جو پہلے گذر گئے ہیں، وہ احمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تھے، یعنی جن کو ہم لوگ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کہتے ہیں ان کو یعقوب بھائی احمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کہتے ہیں، نیز یعقوب بھائی کا یہ بھی کہنا ہے کہ وہ[ محمد عربی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ] صرف ملک عرب کے نبی تھے اور میں پوری دنیا کے لیے نبی بنا کر بھیجا گیا ہوں۔

وہ مسلم اور غیر مسلم دونوں کو اپنے اوپر ایمان لانے کی دعوت دے رہا ہے اور یہ بھی کہتا ہے کہ مجھ پر ایمان نہ لانے والے لوگ حیران و پریشان ہوں گے۔ الغرض اس طرح کی غلط

باتیں اس کے دل ودماغ پر مسلط ہیں، ایسے شخص کا کیا حکم ہے؟ تفصیلی جواب عنایت فرمائیں۔

**﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:**

امت مسلمہ کا عقیدہ ہے کہ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پوری دنیا کے لیے نبی اور رسول بنا کر بھیجے گئے ہیں۔آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی اور رسول قیامت تک آنے والا نہیں ہے۔حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی رسالت کا اقرار کیے بغیر کوئی شخص اسلام کے اندر داخل ہو ہی نہیں ہوسکتا۔جو شخص حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو رسول نہ مانے، یا رسول تو مانے،مگر آخری رسول نہ مانے،تو وہ کافر ہے۔اسی طرح جو شخص محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو پوری دنیا کے لیے رسول نہ مانے،صرف ملک عرب ہی کے لیے ان کی رسالت کو تسلیم کرے، وہ بھی مسلمان نہیں کافر ہے۔جو شخص اپنے رسول ہونے کا دعویٰ کرتا ہے، وہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو آخری رسول تسلیم نہیں کرتا،اس لیے اس کے مرتد وکافر ہونے میں کوئی شبہ نہیں ہے،علماء امت کا اس بات پر اجماع ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی رسالت کے بعد جو شخص نبوت کا دعویٰ کرے، وہ کافر ہے۔مسلمان جن کو محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے نام سے جانتے ہیں اور جن کے آخری نبی ہونے پر ان کا ایمان ہے،قرآن مجید میں ان کو ''محمد'' [صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم] کے نام سے پکارا گیا ہے،سورہ احزاب میں ہے:

ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین.

ترجمہ:حضرت محمد [صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم] تم مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں ہیں، وہ اللہ کے رسول اور خاتم النبیین ہیں۔

مذکورہ آیت شریفہ میں آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ''محمد'' کہا گیا ہے اور ''رسول'' اور ''خاتم النبیین'' بھی۔

''خاتم'' کا معنی ہوتا ہے''آخری'' حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ سلسلہ نبوت کو ختم کرنے

والے ہیں، تمام نبیوں کے آخر میں تشریف لانے والے ہیں، آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی آنے والا نہیں ہے۔ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے انتقال کے بعد جن لوگوں [مثلاً: اسود عنسی اور مسیلمہ کذاب وغیرہ] نے نبوت کا دعویٰ کیا، صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے ان کو کافر اور مرتد گردانا اور ان کے ساتھ جہاد کیا۔ عقیدہ ختم نبوت کے سلسلے میں صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے اندر کوئی اختلاف نہیں ہوا، اس لیے قرآن کریم اور حدیث پاک کی روشنی میں پوری امت کا غیر متزلزل عقیدہ ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی اور کوئی رسول آنے والا نہیں ہے۔

قرآن مجید کی اس آیت کریمہ پر غور کریں:

**اليوم أكملت لكم دينكم وأتممت عليكم نعمتي ورضيت لكم الاسلام ديناً.**

ترجمہ: آج کے دن تمہارے لیے تمہارے دین کو میں نے کامل کردیا، اور میں نے تم پر اپنا انعام تام کردیا اور میں نے اسلام کو تمہارا دین بننے کے لیے پسند کرلیا۔ [ترجمہ حضرت تھانویؒ]

مذکورہ دونوں آیت کریمہ سے معلوم ہوا کہ یہ امت قیامت تک رہے گی اور اس کی ہدایت کے لیے محمد عربی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہی نبی ہیں، دوسرا کوئی نبی آنے والا نہیں ہے، اگلی امتوں کے لیے اس طرح کی کوئی خوش خبری اور دین ومذہب کی تکمیل کی بشارت نہیں تھی، ان کا دین ناقص تھا، جب کہ دین اسلام کامل ومکمل ہے، اور یہ دین اسی وقت کامل ومکمل ہوگا، جب کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی نہ آئے، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی احادیث مبارکہ میں عقیدہ ختم نبوت کا بالکل واضح بیان موجود ہے۔ حضرت ابو ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ:

''میری مثال اگلے انبیاء کے مقابلے میں ایسی ہے، جیسے کسی شخص نے کوئی مکان بنایا اور اس کی تعمیر خوب اچھے انداز میں کرائی، البتہ اس کے

ایک کونے میں صرف ایک اینٹ کے برابر جگہ چھوڑ دی، لوگوں نے چکر لگاتے ہوئے اسے دیکھا اور کہا کہ یہاں ایک اینٹ کے برابر جگہ کیوں چھوڑ دی ہے؟ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس مثال کو بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ وہ آخری اینٹ میں ہوں، مجھے خاتم النبیین بنا کر بھیجا گیا ہے، میرے بعد کوئی نبی آنے والا نہیں ہے''۔ [بخاری شریف، ۱/۵۰۱]

ایک دوسری حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ:

''میں محمد ہوں، میں ماحی ہوں، میرے ذریعہ اللہ رب العزت کفر کو مٹائے گا، میں حاشر ہوں، لوگ میرے اٹھنے کے بعد اٹھیں گے، میں عاقب ہوں، میرے بعد کوئی نبی آنے والا نہیں ہے''۔ [بخاری شریف، ۱/۵۰۱]

الغرض عقیدہ ختم نبوت کے سلسلے میں احادیث متواتر ہیں، جن سے یقین کا فائدہ ہوتا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے کئی مبارک نام ہیں، ان ناموں میں سے محمد اور احمد بھی ہیں اور خاتم النبیین بھی۔ بہر حال یعقوب نامی شخص، لوگوں کو دھوکا دے رہا ہے، وہ کافر اور مرتد ہے، اس سے خود بھی دور رہیں اور لوگوں کو بھی دور رہنے کی تلقین کریں۔

ترمذی شریف میں روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ:

''نبوت اور رسالت ختم ہوگئی ہے، میرے بعد کوئی نبی اور رسول آنے والا نہیں ہے''۔

واضح رہے کہ جو لوگ مرزا غلام احمد قادیانی کو پیغمبر مانتے ہیں، وہ بھی کافر اور مرتد ہیں، ان کے متعلق مختلف ممالک کے معتبر و مستند علماء کرام نے دو سال قبل یہی فتوی دیا ہے۔ اس شخص [یعقوب] کا حال بھی ویسا ہی ہے، اس لیے یہ خود بھی مرتد ہے اور اس کے ماننے والے دیگر لوگ بھی کافر و مرتد ہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب (فتاوی فلاحیہ، ج: ۱، ص: ۲۲۰ تا ۲۲۴)



# مرزا صاحب اور استخارہ

﴿سوال﴾:

مکرمی جناب مدیر ماہنامہ ”بینات“ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

۱: ہمارے علاقہ میں کچھ مرزائی رہتے ہیں اور وہ مسلمانوں میں اس بات کا چرچا کرتے ہیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی کو ہم نبی تسلیم نہیں کرتے بلکہ مجدد مانتے ہیں۔ ان کا یہ دعویٰ کہاں تک صحیح ہے؟

۲: نیز وہ مسلمانوں سے یہ کہتے ہیں کہ اگر تم مرزا قادیانی کی صداقت میں کسی قسم کا شک وشبہ ہے تو تم استخارہ کر کے معلوم کرلو، کیا یہ شرعاً درست ہے؟ براہ کرم مفصل جواب عنایت فرمائیں۔

﴿الجواب باسمہ تعالیٰ﴾:

آپ کے پہلے سوال کے جواب میں چند باتیں قابل ذکر ہیں۔

۱: ان مرزائی صاحبان کا یہ پروپیگنڈہ کہ وہ مرزا صاحب کو نبی نہیں بلکہ صرف مجدد مانتے ہیں محض دجل وتلبیس پر مبنی ہے یا پھر وہ خود اپنے مذہب سے جاہل ہیں، یا ان کے بڑوں نے انہیں قصداً جاہل رکھا ہے ان مرزائی صاحبان سے کہیے کہ اگر ان کا واقعۃً یہی مسلک ہے تو اپنے خلیفہ ربوہ مرزا ناصر احمد صاحب سے لکھوالائیں کہ ”جو شخص مرزا کو نبی مانے خواہ کسی تاویل سے ہو وہ انکار ختم نبوت کی بناء پر کافر ومرتد اور دائرہ اسلام سے خارج ہے“۔ قل ھاتوا برھانکم ان کنتم صادقین.

۲: مرزا غلام احمد قادیانی کا جھوٹا دعویٰ نبوت ایسا نہیں جسے مکر وفریب کے غلیظ پردوں میں لپیٹ کر گول کیا جاسکے، مرزا صاحب کی وہ کتابیں جن میں انہوں نے جھوٹی نبوت کا بار افتراء اپنے سر لیا ہے ساری دنیا کے سامنے ہیں اور آج بھی ربوہ سے ”روحانی خزائن“ کے نام سے چھپ رہی ہیں، اس لئے اگر مرزائی صاحبان کسی مصلحت کی بناء پر مرزا

صاحب کے دعویٰ نبوت کا انکار کرتے ہیں تو اس کے یہ معنی ہیں کہ وہ مرزا صاحب کو ان کے دعویٰ نبوت میں جھوٹا سمجھتے ہیں اور ظاہر ہے کہ جو شخص اتنا بڑا جھوٹا دعویٰ کرے اسے ''جھوٹ کا مجدد'' کہنا تو بجا ہے مگر اسے مجددِ اسلام تسلیم کرنا نہ عقل وفہم کی رو سے روا ہے نہ دین ومذہب کے اعتبار سے جائز ہے، اس لئے مرزا صاحبان سے کہئے کہ یا تو مرزا صاحب کے دعووں کے مطابق انہیں نبی تسلیم کریں اور ان کے نقش قدم پر چل کر جہاں سے وہ خود پہنچے ہیں وہاں پہنچیں یا پھر اسلام کی تعلیمات کے مطابق مدعی نبوت کاذبہ کو دائرہ اسلام سے خارج قرار دے کر ان سے بیزاری کا اعلان کریں۔

۳: اگر کبھی آپ کو مرزا صاحب کی کتابوں کے مطالعہ کا اتفاق ہوا ہے تو آپ ہماری اس رائے سے اتفاق کریں گے ادعائے نبوت، ادعائے معجزات، ادعائے وحی والہام، مخالفین کی تکفیر وتذلیل، تمام انبیاء علیہم السلام سے برتری کا دعویٰ اور اولوالعزم انبیاء کرام کی توہین وتنقیص کے سوا مرزا صاحب کی کتابوں کے انبار میں اور کوئی پیغام نہیں ملتا وہ اپنی ہر چھوٹی بڑی کتاب میں انہی باتوں کے اصرار وتکرار دہرانے کے ایسے خوگر ہیں کہ ان کا قاری اکتا کر رہ جاتا ہے مثلاً:

''سچا خدا وہی ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا''۔ [دافع البلاء، ص ۱۱ طبع قدیم]

''ہمارا دعوی ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں''۔ [اخبار بدر، ۵ مارچ ۱۹۰۸ء]

''خدا تعالیٰ نے اور اس کے پاک رسول نے مسیح موعود [مرزا صاحب] کا نام نبی ورسول رکھا''۔ [نزول المسیح ص ۴۸]

''صدہا نبیوں کی نسبت ہمارے معجزات اور پیش گوئیاں سبقت لے گئی ہیں''۔

''خدا نے اس بات کو ثابت کرنے کے لئے کہ میں اس کی طرف

سے ہوں اس قدر نشان [معجزات] دکھلائے ہیں کہ اگر وہ ہزار نبی پر تقسیم کئے جائیں تو ان کی ان سے نبوت ثابت ہو سکتی ہے"۔ [چشمۂ معرفت ص ۳۱۷]

"جو کوئی میری جماعت میں داخل ہو گیا وہ صحابہ میں داخل ہو گیا"۔ [خطبہ الہامیہ ص ۱۷۱]

"اور میں اس خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اس نے مجھے بھیجا ہے اور میرا نام نبی رکھا ہے اور اس نے میری تصدیق کے لئے بڑے بڑے نشانات ظاہر کئے ہیں جو تین لاکھ تک پہنچتے ہیں"۔ [تتمہ حقیقۃ الوحی ص ۶۸]

"اوائل میں میرا بھی عقیدہ تھا کہ مجھ کو مسیح بن مریم سے کیا نسبت ہے وہ نبی ہے اور خدا کے بزرگ مقربین میں ہے اور اگر کوئی امر میری فضیلت کی نسبت ظاہر ہوتا تھا تو میں اس کو جزوی فضیلت قرار دیتا تھا، مگر بعد میں جو خدائے تعالیٰ کی وحی بارش کی طرح میرے پر نازل ہوئی تو اس نے مجھ کو اس عقیدے پر قائم نہ رہنے دیا اور صریح طور پر بھی مسیح کا خطاب مجھے دیا گیا"۔ [حقیقۃ الوحی ص ۱۴۹، ۱۵۰]

"مگر میں خدا تعالیٰ کی ۲۳ برس کی متواتر وحی کو کیوں کر رد کر سکتا ہوں میں اس کی پاک وحی پر ایسا ہی ایمان لاتا ہوں جیسا کہ خدا کی ان تمام وحیوں پر ایمان لاتا ہوں جو مجھ سے پہلے ہو چکی ہیں"۔ [حقیقۃ الوحی ص ۱۵۰]

اینک منم کہ حسب بشارات آمدم
عیسیٰ کجا ست تا بنہد پا بمنبرم

[ازالۂ اوہام، ص ۶]

ترجمہ: ہاں! میں وہ ہوں جو بشارتوں کے موافق آیا ہوں، عیسیٰ کہاں ہے جو میرے منبر پر قدم رکھے۔

منم مسیح زماں ومنم کلیم خدا
منم محمد واحمد کہ مجتبیٰ باشد

ترجمہ: میں ہی مسیح زماں ہوں اور میں ہی کلیم خدا ہوں میں ہی محمد اور احمد مجتبیٰ ہوں۔ [تریاق القلوب ص۳]

**کل مسلم یقبلنی ویصدق دعوتی الا ذریۃ البغایا.**

ترجمہ: کل مسلمانوں نے مجھے مان لیا ہے اور تصدیق کی ہے مگر کنجریوں کی اولاد نے مجھے نہیں مانا۔ [آئینہ کمالات اسلام ص ۱۲۵]

**ان العدا صاروا خنازیر الفلا**
**ونسائھم من دونھن الاکالب**

ترجمہ: میرے دشمن جنگلوں کے سور اور ان کی عورتیں کتیوں سے بڑھ کر ہیں۔ [رسالہ نجم الہدیٰ ص۱۰]

''ہر ایک شخص جس کو میری دعوت پہنچی ہے اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا وہ مسمان نہیں ہے''۔ [مکتوب مرزا صاحب بنام ڈاکٹر عبدالحلیم..... مندرجہ الذکر الحکیم، نمبر۴، ص:۲۲]

''کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود [مرزا صاحب] کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے خواہ انہوں نے حضرت مسیح موعود [مرزا صاحب] کا نام بھی نہیں سنا وہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں میں تسلیم کرتا ہوں کہ یہ میرے عقائد ہیں۔ [مرزا محمود کا فتویٰ آئینہ صداقت ص۳۵]

یہ مرزا صاحب کی سینکڑوں عبارتوں میں سے چند عبارتیں ہیں جن سے صاف طور پر واضح ہو جاتا ہے کہ مرزا صاحب نے نبوت، وحی اور معجزات کا دعویٰ کیا، اپنی نبوت کو تمام

انبیاء کرام کے ہمرنگ بتایا، اپنی وحی کو قرآن جیسی قطعی وحی قرار دیا، اولوالعزم انبیاء علیہم السلام سے افضلیت کا دعویٰ کیا اپنے ماننے والوں کو صحابہ کی صف میں شامل کیا اور نہ ماننے والوں کے حق میں لعنت کے مکروہ ترین الفاظ استعمال کر کے انہیں غیر مسلم، کافر، جہنمی اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا ان تمام باتوں کے باوجود اگر کوئی کہتا ہے کہ مرزا صاحب نے نبوت کا دعویٰ نہیں بلکہ صرف مجدد ہونے کا دعویٰ کیا تھا تو وہ حقائق کی دنیا میں نہیں بلکہ احمقوں کی جنت میں رہتا ہے آخر بتایا جائے کہ اسلامی تاریخ کی چودہ صدیوں میں کون ایسا مجدد ہوا جس پر قرآن نازل ہوا کرتا تھا جو انبیاء علیہم السلام کے برابر کرسی نشینی کا دعوی کرتا تھا جو اپنے کو نبی اور رسول کہلاتا تھا جو اپنے ماننے والوں کو ''صحابی'' کے خطاب سے سرفراز کرتا تھا جو بانگ دہل اعلان کرتا تھا کہ نبی کون ہوتے ہیں جو میرے منبر پر قدم بھی رکھیں، جو اپنے اوپر ایمان لانے کی دعوت دیتا تھا اور جو ایمان نہ لانے والوں کو حرام زادے، جہنمی اور کافر ٹھہراتا تھا؟ اگر اسی کا نام ''مجدد'' ہے تو نہ جانے ملحد اور زندیق کا مفہوم کس پر صادق آئے گا۔

۴: علاوہ ازیں مرزا صاحب کا کفر وضلال صرف دعوئ نبوت میں منحصر نہیں بلکہ اس کے بہت سے اسباب میں سے صرف ایک سبب اور نہایت اہم سبب ہے، ورنہ مرزا صاحب کے کفریات کی فہرست خاصی طویل ہے انہوں نے اسلام کے لیے ایسے متعدد قطعی عقائد کا انکار کیا کہ ان میں سے ہر ایک کا انکار ایک مستقل کفر ہے، انہوں نے متعدد آیات کو جو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے متعلق تھیں اپنی ذات پر منطبق کیا انہوں نے ''ظل وبروز'' کے پردے میں آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی رسالت ونبوت کو علی وجہ الکمال اپنی جانب منسوب کیا انہوں نے عیسیٰ علیہ السلام کو برہنہ گالیاں دیں انہیں ناجائز حمل کی پیداوار بتایا اور ان کی والدہ حضرت مریم بتول پر تہمت دھری، ان کے سلسلہ نسب پر فحش الفاظ میں طعن کیا انہیں شرابی کا لقب دیا، ان کے قطعی معجزات کو پائے تحقیر سے ٹھکرایا۔

الغرض اس قسم کے بے شمار ہذیانات ہیں جن کے حوالے نقل کیئے جائیں تو اس کے لئے ایک دفتر درکار ہے اور علماء امت کی تصانیف میں ان امور کی پوری تفصیل موجود ہے اس

لئے بالفرض اگر مرزا صاحب نے دعوی نبوت نہ بھی کیا ہوتا اور مرزائی امت انہیں واقعۃً نبی کے بجائے ''مجدد'' تسلیم کرتی تب بھی ان کفریات کے ہوتے ہوئے ان کو مجدد ماننا درحقیقت ان کفریات پر ''ص'' [ تصحیح وتصویب ] کرنا ہے یہی وجہ ہے کہ مرزائیوں کی لاہوری شاخ جو مرزا صاحب کو مجدد اور ''مسیح موعود'' کہتی ہے امت مسلمہ کے نزدیک دائرہ اسلام سے اسی طرح خارج ہے جس طرح کہ مرزا محمود کی قادیانی جماعت۔

ہمیں معلوم ہے کہ لاہوری اور قادیانی پارٹیوں کا یہ باہمی اختلاف درحقیقت جنگ زرگری کی پیداوار ہے ورنہ ان کے خلیفہ اول حکیم نوردین کے زمانے تک مسٹر محمد علی ''امیر جماعت لاہور'' بھی مرزا صاحب کو برملا نبی مانتے تھے اور اس کا تحریری ثبوت ہمارے پاس موجود ہے آپ کے معاملات میں جھگڑا ہوا تو لاہوری جماعت نے اپنا الگ موقف پیش کرنا شروع کر دیا اس کے باوجود اب بھی مرزا صاحب کو ''مسیح موعود'' کے خطاب سے یاد کرتے ہیں۔ سوال یہ ہے کہ ''مسیح موعود'' کی کوئی اصطلاح اگر اسلام میں ہے تو کیا وہ نبی کے سوا کسی دوسرے پر راست آتی ہے؟ اس کے صاف معنیٰ ''مسیح موعود'' کے پردے میں مرزا صاحب کی نبوت کا اعلان نہیں تو اور کیا ہے؟

الغرض مرزا صاحب کے دعاوی کی تصدیق وتائید میں مرزائیوں کی دو شاخیں [ قادیانی جماعت اور لاہوری جماعت ] ہم زبان ہیں فرق ہے تو صرف عنوان اور تعبیر کا فرق ہے، یہی وجہ ہے کہ قادیانی جماعت کے خلیفہ دوم تمام مسلمانوں کو دائرہ اسلام سے خارج قرار دیتے ہیں مگر لاہوری مرزائیوں کو کافر نہیں بلکہ ''غیر مبایع'' کہتے ہیں۔ ادھر لاہوری جماعت بھی قادیانی جماعت کو کافر نہیں کہتی۔ حالانکہ اگر ان کا یہی عقیدہ ہے کہ مرزا صاحب نبی نہیں تو غیر نبی کو نبی ماننا کفر ہے ان کا فرض تھا کہ وہ قادیانی جماعت کو کافر قرار دیتے اسی طرح مرزا محمود صاحب کی قادیانی پارٹی کا فرض تھا کہ وہ مرزا صاحب کو نبی نہ ماننے کی بناء پر جس طرح تمام مسلمانوں کی تکفیر کرتے ہیں مسٹر محمد علی اور ان کی پارٹی کی بھی تکفیر کرتے۔

اس سے معلوم ہوا کہ مرزائیوں کی دونوں پارٹیاں مرزا صاحب کو ''مسیح موعود'' مانتی

ہیں اور دونوں کا عقیدہ ہے کہ یہ منصب ایک نبی کا منصب ہے، دونوں مرزا صاحب کی تصدیق ان دعاوی میں کرتی ہیں، دونوں ایک دوسرے کو مسلمان بھی کہتی ہیں صرف اپنے ’’برانڈ مارکہ‘‘ کی شناخت کے لئے ایک نے مسیح موعود کو کھلے بندوں ’’نبی‘‘ کہا اور دوسری جماعت نے ’’مسیح موعود‘‘ بمعنی آخری مجدد کہا حالانکہ یہ دونوں لفظ نبوت ہی کی ایک تعبیر ہے اس سے ان بعض پڑھے لکھے جاہلوں کی گمراہی واضح ہوگی جو لاہوری مرزائیوں کو مسلمان ثابت کرنے کی کوشش کیا کرتے ہیں حالانکہ کھلی ہوئی بات ہے کہ جو لعین، مرزا غلام احمد قادیانی کے کفریات کی تصدیق کرتا ہے اور جو مرزا صاحب ایسے دجال کو مسیح موعود اور آخری زمانہ کا مجدد کہتا ہے اس کے کفر وضلال میں کیا شک ہے؟

اس کے باوجود اگر کوئی انہیں مسلمان سمجھے تو ہم پوچھنا چاہتے ہیں کہ اگر آج ایسی جماعت پیدا ہو جو مسیلمہ کذاب کو ’’مسیح موعود‘‘ اور ’’مجدد اعظم‘‘ مانے اس کے بارے میں کیا ارشاد ہوگا؟

تاریخ اور سیرت کی کتابیں اٹھا کر دیکھئے آپ کو معلوم ہوگا کہ مسیلمہ کذاب کا دعوی مرزا غلام احمد [مسیلمہ پنجاب] کے مقابلہ میں بالکل صفر نظر آتا ہے اگر اس کے ماننے والے ”فی النار والسقر“ ہیں تو مرزا صاحب نے کون سا قصور کیا کہ ان کے ماننے والوں کو ”لھم خزی فی الحیوۃ الدنیا ولھم فی الآخرۃ عذاب النار“ کی دولت سے محروم رکھا جائے حاصل یہ کہ کسی مدعی نبوت کو مجدد ماننے کا مطلب اس کے تمام دعاوی کی تصدیق کرنا ہے اور کفر خالص کی تصدیق بھی کفر ہے اور اس کو کفر نہ سمجھنا خود کفر آمیز جہالت ہے۔

۵: آخری بات اس سلسلہ میں یہ عرض کرنا ہے کہ مرزا صاحب کی جھوٹی نبوت کا کھوٹ ساری دنیا پر کھل چکا ہے مرزا صاحب اور ان کی ذریت کے کفر ونفاق کی دھجیاں میدان مناظرہ سے عدالت کے کٹہرے تک اور منبر ومحراب سے لے کر اسمبلی ہال تک فضا میں تحلیل ہو چکی ہیں، مسلمانوں کا بچہ بچہ مرزائیوں کے خداع ودجل اور مرزا صاحب کی

جھوٹی افسانہ نبوت سے واقف ہو چکا ہے اس کے باوجود مرزائیوں کی ڈھٹائی کا یہ عالم ہے کہ مسلمانوں کے گھروں اور ان کی عبادت گاہوں میں گھس گھس کر ان کے دین وایمان پر ڈاکہ ڈالتے ہیں مرزا صاحب کے دین باطل کے زہر کو دجل وفریب کی شیرینی میں لپیٹ کر مسلمانوں کے حلق سے اتارنے کی کوشش کرتے ہیں انہیں مال ودولت کا لالچ دیتے ہیں سادہ لوح نوجوانوں کو نوکری اور ملازمت کا سبز باغ دکھاتے ہیں، پڑھے لکھے طبقے کو تبلیغ اسلام کے خوش کن پروپیگنڈہ سے مسحور کرتے ہیں قرآن کریم کے تحریف شدہ نسخے ہزاروں کی تعداد میں تقسیم کرتے ہیں اور اس مہم میں اسرائیلوں کی طرح ان کی پوری پوری قوم لگی ہوئی ہے اس سے مسلمانوں کی آنکھیں کھل جانی چاہئیں اور انہیں غفلت کی نیند سے بیدار ہونا چاہیے مسلمانوں نے مرزائیوں کے مقابلہ میں دفاعی پوزیشن اختیار کر رکھی ہے جب مرزائی ان کے گرد وپیش پر حملہ آور ہوتے ہیں تو انہیں تنبہ ہوتا ہے حالانکہ امت محمدیہ کے سبھی طبقات علماء، خطباء، وکلاء، طلباء، اور تجار وغیرہ کا فرض یہ ہے کہ ان کے جو بھائی محض جہالت وناواقفی یا مال ودولت کے لالچ کی وجہ سے مرزائی کفر کی دلدل میں پھنس چکے ہیں انہیں ہر ممکن طریقے سے اسلام کے آب حیات کی طرف لایا جائے جو لوگ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دامن رحمت کو چھوڑ کر مرزا غلام احمد کی جھوٹی مسیحیت کے دامن سے چپک گئے ہیں انہیں اس وادی خارزار سے نکالنے کی فکر کی جائے؟ آخر یہ کیا ستم ہے کہ مرزائی کفر گلی کوچوں میں ناچتا پھرے اور مسلمان مہر بلب ہوں اور ان کی زبانیں گنگ ہوں۔ ''سگہا رابستہ وسنگہا راکشادہ''۔

**﴿جواب سوال دوم﴾:**

مرزائیوں کا یہ مشورہ کہ مرزا صاحب کی صداقت معلوم کرنے کے لئے استخارہ کا نسخہ آزمایا جائے یہ بھی دو زبردست مغالطوں پر مبنی ہے، اول یہ کہ انہوں نے اول ہی سے فرض کرلیا ہے کہ مرزا صاحب کا صادق یا کاذب ہونا مسلمانوں کے نزدیک محل تردد ہے، حالانکہ یہ بات مرزا صاحب کے دعوی نبوت کی طرح سو فیصد غلط اور سفید جھوٹ ہے مسلمانوں کو

جس طرح حضرت ختمی مآب محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی رسالت ونبوت پر ایمان ہے ٹھیک اسی طرح مرزا صاحب کے کاذب ومفتری ہونے کا یقین ہے جس میں شک وارتیاب کا کوئی شائبہ نہیں، اس لئے کہ:

اولاً: آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ختم نبوت ایسا قطعی عقیدہ ہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کسی قسم کی نبوت کا مدعی بغیر کسی شک وشبہ کے کذاب ودجال ہے اور جو شخص اس سے معجزہ طلب کرے وہ بھی دائرہ اسلام سے خارج ہے اس عقیدہ سے متعلق ''شرح شفاء'' سے چند جملے یہاں نقل کئے جاتے ہیں:

**وکذالک نکفر من ادعی نبوۃ احد مع نبینا صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم ای فی زمانہ کمسیلمۃ الکذاب والاسود العنسی، او ادعی نبوۃ احد بعدہ فانہ خاتم النبیین بنص القرآن والحدیث، فھذا تکذیب اللّٰہ ورسولہ او من ادعی النبوۃ لنفسہ بعد نبینا صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم کالمختار بن ابی عبید الثقفی وغیرہ.**

**قال ابن حجر: ویظھر کفر کل من طلب منہ معجزۃ لانہ یطلبہ منہ مجوزا لصدقہ مع استحالتہ المعلومۃ من الدین ضرورۃ، نعم ان اراد بذالک تسفیھہ وبیان کذبہ فلا کفر بہ. انتھیٰ. وکذالک من ادعی منھم انہ یوحی الیہ وان لم یدع النبوۃ فھولاء المذکورون کلھم کفار محکوم بکفرھم لانھم مکذبون النبی صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم...الخ.**

ترجمہ: اور اسی طرح جو شخص آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زمانے میں کسی کی نبوت کا دعوی کرے جیسا کہ مسیلمہ کذاب اور اسود عنسی نے کیا تھا یا آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کسی کی نبوت کا دعوی کرے اسے کافر

قرار دیا جائے گا کیونکہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا آخری نبی ہونا قرآن وحدیث کے قطعی دلائل سے ثابت ہے اس لئے ایسا مدعی اللہ ورسول کی تکذیب کرتا ہے اسی طرح جو شخص آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد اپنی ذات کے لئے نبوت کا دعوی کرے وہ بھی کافر ہے جیسا کہ مختار بن ابی عبید وغیرہ نے کیا تھا۔

حافظ ابن حجر رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں کہ جو شخص اس مدعی نبوت سے بطور ثبوت کے معجزہ طلب کرے اس کا کفر بھی ظاہر ہو جائے گا کیونکہ ثبوت طلب کرنے کے معنی یہ ہیں کہ اس مدعی نبوت کے سچا ہونے کا امکان ہے حالانکہ دین کے قطعی دلائل سے ثابت ہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کسی مدعی نبوت کے سچا ہونے کا کوئی امکان نہیں وہ قطعاً جھوٹا ہے ہاں اگر اس کی حماقت اور جھوٹ کا پول کھولنے کے لئے معجزہ کا مطالبہ کرے تو مطالبہ کنندہ کافر نہیں ہوگا اسی طرح جو شخص یہ دعوی کرے کہ اس پر وحی آتی ہے اگر چہ صاف طور پر نبوت کا دعوی نہ کرے [وہ بھی کافر ہے] الغرض یہ مذکور الصدر سارے لوگ کافر ہیں ان پر کفر کے احکام جاری ہوں گے کیونکہ یہ لوگ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تکذیب کرتے ہیں...الخ۔

الغرض مرزا صاحب نے نبوت، وحی اور معجزات وغیرہ کے جو دعوے کئے [جو ان کی کتابوں میں آج بھی موجود ہیں] اور جن کے چند فقرے پہلے سوال کے ذیل میں نمبر۳، پر ہم بھی نقل کر چکے ہیں ان کے ہوتے ہوئے مرزا صاحب کے دجال وکذاب ہونے میں کسی ادنیٰ شک وارتیاب کی گنجائش نہیں رہ جاتی اس لئے جو شخص ان کے جھوٹا ہونے میں معمولی شک کرے وہ بھی مسلمان نہیں رہتا چہ جائیکہ ان کو مجدد تسلیم کرے یا ان کے مجدد ہونے کے بارے میں استخارہ کرتا پھرے، بنابریں مسلمانوں سے استخارہ کرنے کا مطالبہ کرنا درحقیقت انہیں غیر محسوس طریقے پر کافر بنانے کی سازش ہے۔

ثانیاً: مرزا صاحب ''مراق'' کے مریض تھے جو اطباء کی تصریح کے مطابق ''مالیخولیا'' کا ایک شعبہ ہے مرزا صاحب لکھتے ہیں:

''مجھ کو دو بیماریاں ہیں ایک اوپر کے دھڑ کی یعنی مراق اور ایک نیچے کے دھڑ کی یعنی کثرت بول''۔ [اخبار بدر، جلد۲ نمبر۲۳ ص مورخہ ۷ جون ۱۹۰۶ء، رسالہ تشحیذ الاذھان جلد نمبر ۱ اشارہ نمبر ۲ بابت جون ۱۹۰۶ء]

ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں میرا تو یہ حال ہے کہ دو بیماریوں میں ہمیشہ مبتلا رہتا ہوں تاہم مصروفیت کا یہ حال بڑی بڑی رات تک بیٹھا کام کرتا رہتا ہوں، حالانکہ زیادہ جاگنے سے مراق کی بیماری ترقی کرتی ہے اور دوران سر کا دورہ زیادہ ہوجاتا ہے تاہم میں اس بات کی پرواہ نہیں کرتا اور اس کام کو کئے جاتا ہوں [یہ بھی مراق ہی کا اثر ہے] اس لئے مرزا صاحب کے نبوت، مسیحیت اور مجددیت کے دعووں کو جوش جنون کا کرشمہ تو کہا جاسکتا ہے لیکن کوئی عاقل ایک مراقی آدمی کی مجنونانہ بڑ کو لائق التفات بھی نہیں سمجھے گا چہ جائیکہ اس کے لئے استخارہ کیا کرے۔

ثالثاً: مرزا صاحب نفسیاتی مریض بھی تھے ان پر مختلف نفسیاتی کیفیات طاری ہوا کرتی تھیں وہ کبھی خوابوں کی دنیا میں ''خدا'' اور کبھی ''خدا کی مانند'' بن جاتے تھے۔ [حاشیہ اربعین نمبر۳، ص۳۰، آئینہ کمالات ص۵۶۵]

اور کبھی کشفی حالات میں ان پر نسوانی کیفیت طاری ہوتی تھی اور اللہ تعالیٰ رجولیت کی طاقت کا اظہار کرتے [قاضی یار محمد کا مرتبہ ٹریکٹ نمبر۳۴، موسومہ ''اسلامی قربانی''] اسی کشفی سلسلہ میں انہیں نسوانی وظائف، حیض، حمل اور وضع حمل کے تجربات سے بھی گزرنا پڑا [ملاحظہ فرمائیے حقیقۃ الوحی کا حاشیہ اور اس کا تتمہ، یاد رہے کہ انبیاء کا کشف وحی قطعی کے مترادف ہوتا ہے]

انہیں کبھی کبھی ہسٹر کے دورے بھی پڑتے تھے [سیرۃ المھدی] جو مرزائیوں کے اعتراف کے مطابق امراض مخصوصہ زنان میں شمار ہوتا ہے۔ غرض ایسے نفسیاتی مریض کے

نبی یا مجدد ہونے کا سوال ہی خارج از بحث ہے کجا کہ اس کے لئے استخاروں کے مشورے دیئے جائیں۔

رابعاً: مزید برآں خود مرزا صاحب کے اپنے چیلنج کے مطابق ان کا کذاب ہونا ساری دنیا میں روز روشن کی طرح کھل چکا ہے مثلاً انہوں نے [محمدی بیگم] کے نکاح آسمانی کی پیش گوئی کی تھی اور پوری دنیا کو اس کا چیلنج دیا تھا اور اسے اپنے صدق وکذب کا معیار قرار دیا تھا مگر یہ آسمانی منکوحہ جس کا نکاح بقول ان کے خدا نے آسمان پر پڑھا تھا کبھی ان کے حبالہ عقد میں نہ آئیں، بالآخر انہیں اقرار کرنا پڑا کہ خدا نے یہ نکاح فسخ کر دیا اور خود ان کے مقرر کردہ معیار کے مطابق ان کا مفتری اور کذاب ہونا خدا تعالیٰ نے ساری دنیا کو دکھا دیا۔

نیز انہوں نے مرزا احمد بیگ کے داماد کی موت کے لئے ایک تاریخ مقرر فرمائی اور اسے عظیم الشان ''نشان'' اور ''ایک صادق یا کاذب کی شناخت کے لئے کافی'' دلیل قرار دیا مگر دنیا جانتی ہے کہ وہ اس مقررہ تاریخ تک نہیں مرا اس طرح خود مرزا صاحب کے اقرار سے ان کے کاذب ہونے کی شناخت کے لئے یہ عظیم الشان نشان کافی ہوگیا۔ نیز انہوں نے مولانا ثناء اللہ مرحوم کو مباہلہ کی دعوت دیتے ہوئے حق تعالیٰ سے فیصلہ کن دعا کی کہ ہم دونوں میں سے جو جھوٹا ہے وہ سچے کے سامنے مر جائے چنانچہ اللہ تعالیٰ نے مرزا صاحب کو جھوٹے ہونے کا آخری فیصلہ فرما دیا اور مرزا صاحب، مولانا مرحوم کی حیات میں دار الجزاء پہنچ گئے اس نوعیت کے متعدد واقعات ہیں جن کی تفصیل کے لئے ایک دفتر چاہیے، ہمیں ان واقعات سے کوئی دلچسپی نہیں کہ یہ مرزا صاحب کی نجی روائیداد حیات ہیں یہاں صرف یہ کہنا ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے ایک دوبار نہیں بلکہ دسیوں بار خود مرزا صاحب کے چیلنج کے مطابق انہیں جھوٹا ثابت کر دیا ہے، اور بالآخر خود ان کی موت نے ان کے جھوٹ پر مہر تصدیق ثبت کر دی ہے تو اس کے بعد ان کا صدق وکذب معلوم کرنے کے لئے استخارے کی یا کسی اور چیز کی کیا ضرورت باقی رہ جاتی ہے مرزا صاحب کے یہاں تو سرتاپا کذب ہی کذب ہے شر ہی شر ہے وہاں استخارے کا کیا سوال؟

اور دوسرا مغالطہ اس مشورہ استخارہ میں یہ ہے کہ استخارہ ایسے امور کے لئے مشروع ہے جن کا کرنا نہ کرنا شرعاً دونوں جائز ہوں مگر آدمی یہ فیصلہ نہ کرسکے کہ میرے لئے اس کے کرنے میں تاخیر ہے یا نہ کرنے میں مثلاً فلاں جگہ رشتہ کروں یا نہ کروں اور فلاں جگہ ملازمت ٹھیک رہے گی یا نہیں وغیرہ لیکن جن امور کا خیرِ محض ہونا دلائل شرعیہ سے ثابت ہو وہاں استخارہ کی ضرورت نہیں، اسی لئے مشہور مقولہ ہے کہ ''در کار خیر حاجت ہیچ استخارہ نیست''، اسی طرح جن امور کا شر محض ہونا دلائل شرعیہ سے ثابت ہو وہ بھی استخارہ کا محل نہیں۔

کوئی شخص شراب نوشی یا بدکاری کے لئے استخارہ کرنے لگے اسے زندیق کہا جائے گا اسی طرح اگر کوئی شخص استخاروں کے ذریعہ معلوم کرنا چاہے کہ فلاں شخص سچا ہے یا جھوٹا ہے، نبی ہے یا نہیں، مجدد ہے یا نہیں اسے بھی احمق اور زندیق کہا جائے گا مرزا صاحب کا شر محض، کذاب محض اور ضلال محض ہونا دلائل قطعیہ سے ثابت ہے جو شخص اس خالص کفر کے لئے استخارہ تجویز کرے اس کے زندیق اور بے ایمان ہونے میں کوئی شک وشبہ نہیں مرزائی امت آسمان کے تارے توڑ لائے آسمان وزمین کے قلابے ملا دے اور مشرق ومغرب کے احمقوں کو جمع کرے مگر وہ واللہ العظیم مرزا غلام احمد قادیانی کے کذاب ومفتری اور دجال ومضل ہونے میں ادنیٰ شبہ نہیں ہوسکتا اگر محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سچے ہیں، قرآن سچا ہے اور اسلام سچا ہے تو مرزا صاحب جھوٹے ہیں اور قطعاً جھوٹے ہیں۔

آپ کو معلوم ہے کہ ''بلعم باعورا'' کو اسی استخارے نے گمراہ کیا تھا اسے تین دن سخت تنبیہ ہوتی رہی لیکن جب وہ اپنی حماقت سے باز نہ آیا اور چوتھے دن بھی استخارہ کیا تو کوئی تنبیہ نہ ہوئی اس سے وہ احمق سمجھا کہ یہ حق ہے، بالآخر **واضلہ اللہ علی علم**، کا مصداق بنا اور **مثلہ کمثل الکلب**، کا طوق اس کے گلے کا ہار بنا، الغرض یہ خالص زندیقانہ مشورہ ہے جو مرزائیوں نے سادہ لوح مسلمانوں کو جہنم میں لے جانے کے لئے تجویز کیا ہے علماء امت کا فرض ہے کہ وہ مسلمانوں کو اس فتنے سے متنبہ کریں۔

نوٹ: اس مضمون کے تمام حوالے ''اکفار الملحدین'' اور ''محمدیہ پاکٹ بک'' سے لئے گئے ہیں۔[مدیر]

بینات، ذوالقعدہ ۱۳۹۴ھ

(فتاوی بینات، ج:۱،ص:۲۰۳ تا ۲۱۴، ط، مکتبہ بینات کراچی)



## توہین رسالت کی ویب سائٹ کا حکم

﴿سـوال﴾:

محترم جناب مفتی صاحب السلام علیکم ورحمۃ وبرکاتہ!

امید کرتا ہوں کہ آپ خیر و عافیت سے ہوں گے، ذیل میں میں نے توہین رسالت کے ایک المناک واقعے کو بیان کیا ہے اور اس سلسلے میں آپ کی رہنمائی کی اشد ضرورت ہے، یہاں میں اجمالی طور پر بیان کر دیتا ہوں تا کہ واقعہ سمجھنے اور فتوی تحریر کرنے میں آپ کو آسانی ہو، مئی ۲۰۱۰ء میں توہین رسالت کا ایک ایسا واقعہ سامنے آیا کہ جس کی پہلے شاید ہی کہیں نظیر ملتی ہو، فیس بک [facebook] نامی ویب سائٹ [websate] پر سرور کونین محبوب خدا امام المرسلین حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے خاکے بنانے کا عالمی مقابلہ ''ایوری باڈی ڈرا محمد ڈے'' [Draw Muhammad Everybody] کے نام سے منعقد کیا گیا ''نعوذ باللہ ثم نعوذ باللہ من ذلک'' اس واقعے کی ضروری تفصیلات میں نے ذیل میں بیان کر دی ہیں۔

میں نے آپ کے قیمتی وقت کو مدنظر رکھتے ہوئے اپنی طرف سے پوری کوشش کی ہے کہ اپنی تحریر مختصر، خوشخط، واضح اور جامع انداز میں پیش کروں تا کہ آپ کو کسی قسم کی کوئی مشکل درپیش نہ ہو۔

امید کرتا ہوں کہ آپ رہنمائی سے ضرور مستفید فرمائیں گے اور احقر کی اس ادنیٰ

کاوش پر اپنی نظر کرم ضرور فرمائیں گے، نجانے آپ کی راہنمائی سے کتنے ہی مسلمان اس گستاخ ویب سائٹ کی ملک میں ہمیشہ ہمیشہ کے لئے بائیکاٹ کرنے پر آمادہ ہو جائیں اور کیا معلوم کہ آپ کا جاری کردی فتویٰ اس گستاخ ویب سائٹ کی ملک میں ہمیشہ ہمیشہ کے لئے پابندی کا سبب بنے۔

آخر میں میں آپ سے عاجزانہ گزارش کروں گا کہ آپ اللہ تعالیٰ کے حضور میرے لیے ضرور دعا فرمائیں کہ اللہ مجھے یہ استطاعت عطا فرمائے کہ میں ان گستاخان رسول کی نجس حرکات کو دنیا کے سامنے آویزاں اور ان کی تدبیروں کو اکارت اور ان کے حربوں کو ناکارہ اور ان کے حوصلوں کو پست کرسکوں، اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ تمام ملت اسلامیہ کو اتحاد و اتفاق نصیب فرمائے اور رسول پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ایسی عقیدت ومحبت اور ان کی ایسی تعظیم واحترام کرنے کی توفیق عطا فرمائے جیسا کہ کرنے کا حق۔[آمین]

رسول کریم کا ادنیٰ غلام، محمد سلمان حیدر قریشی پشاور میڈیکل کالج

333. 9175608

ای میل:pms. salmanqureshi@gmail. com

تعارف:

غالبًا وہ ۱۹ مئی ۲۰۱۰ء کا دن تھا کہ جب یہ خبر منظر عام پر آئی کہ فیس بک[facebook] نامی ویب سائٹ کے جس کے ذریعے ایک گستاخ گروپ ''ڈرا محمد ڈے''[Draw Muhammad day] پر رسول اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ہستی کے مزاحیہ خاکے بنانے کا عالمی مقابلہ منعقد کر رہا تھا، جس پر لاہور ہائی کورٹ کی جانب سے بھی پابندی لگادی گئی، جہاں اس المناک واقعے کو سن کر صدمہ ہوا وہاں لاہور ہائی کورٹ کے فیصلے کو سن کر خوشی بھی ہوئی مگر وہ خوشی اس دن ختم ہوگئی کہ جب یہ منظر عام پر آئی کہ لاہور ہائی کورٹ کی طرف سے فیس بک پر عائد کردہ پابندی ہٹادی گئی، جس پر مجھے یہ محسوس ہوا کہ ''فیس بک'' پر لگائے جانے والی پابندی کا مقصد فیس بک کو نقصان پہنچانا نہیں بلکہ مسلمانوں

کے اس گروہ کو ٹھنڈا کرنا تھا کہ جو اس واقعے سے مشتعل ہوئے، پھر بھی دل میں یہ شک پیدا ہوا کہ فیس بک نے مسلمانوں کی طرف سے کیے جانے والے احتجاج کے ردعمل میں اس گھٹیا مقابلے کو منعقد کرنے سے روک دیا ہو، چنانچہ میں نے اپنا کمپیوٹر لگایا اور اس واقعے سے متعلق معلومات حاصل کرنے کے لیے مختلف ویب سائٹس کھولنی شروع کر دیں، اور جب میں اصل حقیقت سے آشنا ہوا تو حیران ہو کر میں رہ گیا کیونکہ توہین رسالت کا یہ واقعہ تو میری توقعات سے بھی بالاتر نکلا، نامی ویب سائٹ پر یہ درج تھا کہ یہ قصہ تو اپریل سے ہی شروع تھا اور ۲۶ اپریل ۲۰۱۰ء تک تقریباً ۶۰۰۰ گستاخ اس گستاخی میں شریک ہو چکے تھے (۱) پھر ایک ویب سائٹ پر میں نے یہ خبر پڑھی کہ ۱۹ مئی ۲۰۱۰ء تک ۴۱۰۰۰ سے زائد گستاخ اس گستاخی میں شامل ہو چکے تھے (۲) ساتھ ہی اس ویب سائٹ میں درج تھا کہ "فیس بک" کے نمائندے نے "فوکس نیوز" کو بتایا کہ ان کا اس گستاخانہ حرکت کو روکنے کا کوئی ارادہ نہیں (۳) پر ایک ویب سائٹ پر یہ دردناک خبر بھی میری گنہگار آنکھوں سے گزری کہ ان ملعون گستاخوں کی کاوش کے نتیجے میں رسول اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ذات اقدس ۴۰۰۰ سے مزاحیہ خانے خاکے منظر عام پر آئے [استغفر اللہ] (۴) جاکارتہ پوسٹ نامی اخبار کے مطابق اس نیچ حرکت کو اکتالیس ہزار تین سو [۴۱۳۰۰] گستاخ لوگوں نے سراہا (۵) قہر تو یہ ہے کہ گستاخان رسول نے فقط اس پر ہی اکتفاء نہیں کیا بلکہ اس نیچ عمل کے دیکھا دیکھی اس جیسے اور گروپ دوسرے ناموں سے بنا ڈالے اور پوری دنیا سے حق کے منکروں کو کھلی دعوت دی کہ وہ رسول اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی پاکیزہ ہستی کے نعوذ باللہ خاکے بنا کر بھیجیں، مذکورہ بالا اخبار نے اپنی ویب سائٹ پر ایسے دو مختلف گستاخانہ گروپس کی نشاندہی کی ہے جن میں سے ایک کا نام جب کہ دوسرے گروپ کا نام بیان کیا ہے (۶) ایک ویب سائٹ نے تو اس سے بڑھ کر بیان کیا اس ویب سائٹ کے مطابق گستاخ گروپ کو تو ایک لاکھ سے اوپر گستاخوں نے سراہا تھا (۷) جب کہ گستاخان کی تعداد اسی ہزار [۸۰۰۰۰] تک بتائی جو اس گستاخ گروپ کا حصہ بنے جب کہ اس گستاخ گروپ کے ذریعے منظر عام پر آنے والے

گستاخانہ خاکوں کی تعداد ۲۰ مئی ۲۰۱۰ء تک چھ ہزار پانچ سو اکاون [۶۵۵۱] بیان کی [نعوذ باللہ من ذلک] (۸) پہلے تو کسی ایک گستاخ ملک کا کوئی سرکش اخبار چند ایک خاکے شائع کرنے کی ہمت کرتا تھا مگر اس بار تو پوری دنیا میں ۶۰۰۰ سے زائد خاکے نشر کیے گئے، اس سے بھی زیادہ افسوس مجھے اس وقت ہوا کہ جب مجھے اس بات کی خبر ملی کہ اس قدر توہین آمیز خاکے نشر ہونے کے بعد بھی نہ صرف لاہور ہائی کورٹ نے اس گستاخ ویب سائٹ سے پابندی ہٹائی بلکہ اس اسلامی مملکت کی عوام نے بھی اس فیصلے پر لبیک کہتے ہوئے دوبارہ سے اس ویب سائٹ کے ساتھ اپنا پرانا رشتہ جوڑ دیا۔

توہین رسالت کے اس الم ناک واقعے کو دیکھ کر میرے اقدام....فتویٰ کی ضرورت:

جب مجھے اس الم ناک واقعے کی خبر ملی تو بہت رنج ہوا اور اب کی بار میں نے طے کر لیا کہ دنیا کے مشاغل خواہ کتنے ہی مجھے اس کام سے روکیں مگر اس بار میں نے رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی آبرو کی حفاظت کے لیے اپنا کردار ادا کرنا ہے، چنانچہ اسی سلسلے میں میں نے مختلف طریقوں سے گستاخان رسول کی سازشوں کا مقابلہ کرنے کی کوشش کی اور ان شاء اللہ تعالیٰ کرتا رہوں گا۔

☆ عالم اسلام کو اس کے مقصد سے روشناس کرانے، مسلمانان عالم کو اپنا کردار ادا کرنے، ان کے اندر غیرت ایمانیہ جگانے، عاشق رسول کے بلند مقام سے مسلمانوں کو آگاہ کرنے، گستاخان رسول کی سازشوں کو بے نقاب کرنے اور ان کے خلاف مثبت اقدام کرنے کے سلسلے میں میں نے بہت سے اصلاحی مضامین مرتب یا تحریر کیے جن کے نام درج ذیل ہیں۔

(۱) گستاخ رسول کی سزا موت کیوں؟....علمی دلائل کی روشنی میں [مرتب کردہ] (۲) گستاخ رسول کی سزا موت کیوں؟.....عقلی دلائل کی روشنی میں (۳) توہین رسالت کا ذمہ دار کون؟ (۴) محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی آبرو کا نگہبان کدھر ہے؟ (۵) کدھر ہے ہماری غیرت ایمانیہ (۶) آفریں ہے ہمارے حکمرانوں پر (۷) نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ

وسلم پر پوری ملت اسلامیہ قربان! (۸) اے مسلمان اٹھ اور اپنا حق عاشقی ادا کر (۹) گمنام عاشق رسول [مرتب کردہ] (۱۰) ایمان افروز کلمات [مرتب کردہ] (۱۱) غیور سرفروشوں کی باہمت مستورات [مرتب کردہ]

English Section

(12)Blasphemy,a Game Jame Just Discovered

(13)Evidences of upsetting event Draw Muhammad Day

(14)Boyeott Facebook

(15)General Misconceptions Regarding Boycott of Facebook

☆ سب سے پہلے تو میں نے خود اس گستاخ ویب سائٹ کا ہمیشہ ہمیشہ کے لئے بائیکاٹ کیا۔

☆ میں نے میسج کے ذریعے اپنے رشتہ داروں، دوستوں اور عزیزوں کو اس الم ناک خبر سے ہوشیار کیا اور انہیں اس گستاخانہ ویب سائٹ کو ہمیشہ کے لیے بائیکاٹ کرنے کو کہا، اس سلسلے میں کہیں پر مثبت نتیجہ سامنے آیا تو بعض حضرات مجھ سے اس معاملے پر بحث کرنے لگے۔

☆ چنانچہ لوگوں کی اس سلسلے میں غلط فہمیاں دور کرنے کے لیے میں نے تقریباً سولہ سوالات اور ساتھ ان کے مدلل دلائل سے آراستہ جوابات پر مشتمل ایک انگریزی آرٹیکل لکھا اور لوگوں کو گستاخان رسول کے خلاف متحد کرنے کی ایک ادنیٰ سی کوشش کی جو الحمد للہ اب تک جاری ہے۔

☆ آپ کی طرف رجوع کرنا بھی اس سلسلے کی ایک کڑی ہے، حقیقتاً آپ کے قلم سے لکھی گئی بات اور آپ کی جانب سے جاری کردہ فتویٰ میری جانب سے کہی گئی بات سے

کہیں زیادہ معتبر ہوگا اور ان شاء اللہ تعالیٰ لوگوں کے دلوں پر بھی اثر کرے گا۔

☆ جب محترم جناب مفتی محمد تقی عثمانی صاحب کا فیس بک کے بائیکاٹ کے سلسلے میں بیان سنا تو حقیقی طور پر بہت خوشی ہوئی، انہوں نے اپنے بیان میں فرمایا تھا کہ اس سلسلے میں ایک تحریک چلائی جائے، چنانچہ میں نے سوچا کہ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کام سے فارغ ہوکر اللہ تعالیٰ نے استطاعت دی تو اس کاوش کو ایک عالمی تحریک کی شکل دوں گا[ان شاء اللہ تعالیٰ] اور سارے عالم اسلام کو ان گستاخوں سے قطع تعلقی کی دعوت دوں گا، اور صاحب اقتدار سے ان کا کردار ادا کرنے کی گزارش کروں گا[ان شاء اللہ تعالیٰ]

گستاخ فیس بک کا قصور:

لاہور ہائی کورٹ نے اس ویب سائٹ پر دس روزہ پابندی لگوائی تھی مگر ساتھ ہی اس میعاد پابندی کو بڑھانے کا اختیار بھی رکھا تھا، تاہم ذرائع کے مطابق دس روز کے بعد لاہور ہائی کورٹ نے فیس بک پر سے پابندی اس لیے ہٹادی کہ فیس بک نے یہ گستاخانہ مواد بعد میں پاکستان اور کچھ دوسرے ملکوں میں نشر کرنا بند کردیا۔

(۹) حالانکہ یہ بات بھی اپنی جگہ روز روشن کی طرح عیاں ہے کہ:

☆ فیس بک ان ایک لاکھ گستاخان کے لیے بطور پلیٹ فارم ثابت ہوا۔

☆ فیس نہ صرف ان گستاخان کو اس نجس حرکت کا ایک موقع فراہم کیا بلکہ ان کی اس گھٹیا حرکت کی حمایت بھی کی۔

☆ فیس بک کو دیے گئے بیان میں اوپر بھی ذکر کرچکا ہوں کہ جس میں فیس بک کے نمایندے نے اس گستاخانہ گروپ کو بند کرنے سے صراحتاً انکار کردیا۔

☆ بہت سی ویب سائٹ پر یہ بات بیان کی گئی ہے کہ فیس بک کو بے شمار لوگوں نے جن کی تعداد کم از کم ۳۴۰۰۰ ہے اس گستاخانہ گروپ کی اطلاع دی اور اسے بند کرنے کو کہا مگر فیس بک نے پھر بھی اس گستاخانہ گروپ کو بند نہ کیا۔

(۱۰) جس کے نتیجے میں عالم اسلام کے لیے ایسے دردناک اور دل کو مجروح کردینے

والے نتائج سامنے آئے کہ جن کا ذکر اوپر تفصیل سے ہو چکا۔

☆ یہ وہی فیس بک ہے کہ جس نے مسلمانوں کے بہت گروپس جن میں شامل ہیں کو اپنی ویب سائٹ سے ہٹایا۔

(۱۱) مگر اس گستاخانہ گروپ کا آخر تک ساتھ دیا۔

☆ اس بات کے باوجود یہ گستاخانہ گروپ فیس بک کی اپنی بنائی گئی پالیسوں کے منافی تھا، پھر بھی فیس بک نے اس گروپ کو ہٹانے سے انکار کر دیا۔

(۱۲) جب کہ دوسری طرف اسرائیل میڈیا منسٹر کی درخواست پر فلسطینیوں کا حمایتی پیج ہٹا دیا گیا۔ (۱۳)

☆ جیسا کہ میں نے بیان کیا کہ فیس بک پر ہونے والا یہ الم ناک واقعہ توہین رسالت کی تاریخ کا ایسا قبیح واقعہ ہے کہ جس کی شاید پہلے نظیر ملتی ہو، اس واقعے نے جہاں دنیا بھر میں موجود گستاخان رسول کو گستاخی کا ایک نیا طرز سکھایا ہے وہاں بہت سی دوسری ویب سائٹس کو بھی اس گستاخانہ فعل سے متاثر کیا ہے، نتیجتاً نامی گستاخ ویب سائٹ پر تقریباً ۲۵ سے زائد ایسی ویب سائٹ یا پیجز کے ایڈریس ہیں کہ جنہوں نے اس گستاخانہ مقابلے میں حصہ لیا۔

☆ ایک ویب سائٹ کے مطابق تو یہ بات بھی سامنے آئی کے فیس بک کا ایک کارندہ خود اس کا ہے۔ (۱۴) جب کہ دوسری ویب سائٹ پر ایک شخص نے یہ انکشاف کیا کہ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ یہ سارا کھیل خود فیس بک کا ہی تیار کردہ ہوتا کہ زیادہ سے لوگ اس ویب سائٹ کی طرف متوجہ ہوں (۱۵) اور یوں اس گستاخ ویب سائٹ کو مالی فائدہ ہو اور مشہوری ملے، الغرض یہ بات درست ہو یا نہ ہو مگر یہ بات روز روشن کی طرح عیاں ہے کہ فیس بک نے اس گستاخانہ عمل کے لیے نہ صرف اس گستاخوں کو ایک موقع فراہم کیا بلکہ انہیں ایک پلیٹ فارم بھی مہیا کیا اور ساتھ ہی ان کی حمایت بھی کی اور ان کے گستاخانہ گروپ کو اپنی ویب سائٹ سے ہٹانے سے انکار کر دیا جس کا نتیجہ ہمارے سامنے ہے۔

فیس بک کیا ہے؟

فیس بک ایک کمیونٹی بیسڈ ویب سائٹ ہے جو اپنے یوزرز کو یہ موقع فراہم کرتی ہے کہ وہ اپنا اکاؤنٹ بنائیں، دوسرے یوزرز سے رابطے میں رہیں، اپنے مختلف قسم کے خیالات کا اظہار کریں، اپنی تصاویر یا ویڈیو وغیرہ کو اپنے اکاؤنٹ میں شامل کریں دوسروں سے براہ راست میسج کے ذریعے بات کریں، ویب سائٹ پر مختلف گیمز کھیلیں، وغیرہ وغیرہ۔

عالم اسلام فیس بک کے منافع کا ایک اہم ذریعہ:

عالم اسلام میں فیس بک کو بہت مشہوری حاصل ہے، انڈونیشیا مسلمانوں کا دنیا میں سب سے بڑا ملک ہے اور فیس بک انڈونیشیا کے یوزرز کی تعداد تمام دوسرے ممالک کے مقابلہ میں دوسرے نمبر پر ہے جو کہ ایک ویب سائٹ کے مطابق ۳۹۵۶۸۶۲۰ ہے (۱۶) اسی طرح پاکستان میں فیس بک کے استعمال کرنے والوں کی تعداد ۵۱۳۵۲۲۰ ہے۔ (۱۷) جب کہ ترکی فیس بک کے یوزرز کی تعداد ۲۹۹۵۱۹۶۰ ہے (۱۸) فیس بک پر موجود مسلمان یوزرز کی تعداد کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جاسکتا ہے کہ فیس بک پر موجود صرف چار اسلامی پیجز جو کہ فیس بک اپنی سائٹ سے ہٹا دیے، کے ساتھ ڈھائی ملین سے زیادہ لوگ منسلک تھے (۱۹) جب کہ نامی اسلامی ویب سائٹ پر کچھ لوگوں نے اپنا ذاتی حساب لگاتے ہوئے یہ انکشاف کیا ہے کہ فیس بک پر تقریباً ایک سو ملین مسلمان یوزرز ہیں۔ (۲۰)

مختلف ذرائع کے مطابق:

☆ شیخ الاسلام محترم جناب مفتی محمد تقی عثمانی صاحب نے جمعہ کے دن فیس بک کے بائیکاٹ کے متعلق بیان فرماتے ہوئے یہ فرمایا کہ انہیں کسی شخص سے یہ بات معلوم ہوئی کہ اس فیس بک کی ویب سائٹ کو کوئی شخص ایک مرتبہ کلک کرے تو اس کو یعنی فیس بک کو ڈھائی ڈالر کا فائدہ پہنچتا ہے۔ (۲۱)

☆ ایک ویب سائٹ کے مطابق دنیا میں موجود مسلمان یوزرز گستاخ فیس بک کی

آمدنی کا ۴۷ فیصد ذریعہ ہیں (۲۲) جب کہ ایک پاکستانی ویب سائٹ کے مطابق یہ شرح ۵۰ فیصد ہے (۲۳) جب کہ ایک ویب سائٹ پر ایک نوجوان نے ۴۵ فیصد بیان کی ہے۔ (۲۵)

☆ ایک پاکستانی نے اپنی ویب سائٹ پر اپنی ذاتی حساب کے ذریعے یہ اندازہ کرنے کی کوشش کی ہے کہ ۲۰۱۰ء میں فیس بک کے بائیکاٹ کے ذریعے فیس بک کا کس قدر مالی نقصان ہوا ہوگا، بقول اس کے فیس بک کو ان دس دنوں کے دوران صرف پاکستان کے بائیکاٹ سے ۲۸۰،۲۴۲$ ڈالر نقصان ہوا اور یہ مقدار زیادہ بھی ہوسکتی ہے۔ (۲٦)

☆ پاکستان کی جانب سے فیس بک کے بائیکاٹ کے ذریعے فیس بک کے مالی نقصان کی خبر ایکسپریس نیوز کے صحافی جاوید چوہدری نے بھی اپنے پروگرام ''کل تک'' میں بھی دی تھی۔

☆ ایک ویب سائٹ کے مطابق صرف پاکستان کے لوگوں کے ذریعے فیس بک کو ایک سال میں ۲۹، ۲۸۱، ٦۳۱، ۵$ ڈالر جو کہ پاکستان روپیہ کے مطابق ۱٦، ۰٦٦، ٦۵، ۷، ۴٦۱:Rs بنتے ہیں، ملتے ہیں، اسی ویب سائٹ کے مطابق فیس بک پوری دنیا میں موجود مسلمان یوزرز کے ذریعے ۰۰۰، ۰۰۰، ۱۷$ کماتا ہے۔ (۲۷)

الغرض کہ یہ بات بہت سے ذرائع سے روز روشن کی طرح عیاں ہے کہ فیس بک کو اپنے یوزرز سے مالی فائدہ پہنچتا ہے اور اس ویب سائٹ کو استعمال کرنے کا مطلب گویا اس سے تعلق جوڑنا اور اس کو فائدہ پہنچانا ہے اور نیز یہ کہ فیس بک کی آمدنی میں عالم اسلام کا بہت بڑا ہاتھ ہے اور عالم اسلام کی جانب سے کیا جانے والا فیس بک کا مکمل بائیکاٹ اس گستاخ فیس بک کی معیشت کو تباہی کے دہانے تک پہنچا سکتا ہے۔ [ان شاء اللہ تعالیٰ]

فتوی کے لیے سوالات:

(۱): ایک عام مسلمان کی اس سلسلے میں کیا ذمہ داری بنتی ہے؟

(۲): کیا اس سلسلے میں اس گستاخ ویب سائٹ سے فقط چند روزہ بائیکاٹ کافی

ہے؟

(۳): وہ صاحب اقتدار حضرات کہ جن کے پاس یہ طاقت ہو کہ وہ اس گستاخ ویب سائٹ کو ملکی یا عالمی سطح پر بند کرواسکیں یا اس نجس حرکت میں ملوث گستاخان کو ان کے کیفر کردار تک پہنچا سکیں یا سزا دلوانے کے لیے مثبت اقدام کر سکیں تو ایسے مسلمان حضرات پر قرآن سنت کی رو سے کیا حکم لاگو ہوتا ہے؟

﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:

(۱): یقیناً سرور کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی محبت ایمان کے لیے شرط ہے، آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے محبت کے بغیر ایمان کا دعویٰ بے کار ہے، لہٰذا ایک عام مسلمان جو اس ویب سائٹ کو بند کروانے کی طاقت نہیں رکھتا اس کے لیے ضروری ہے کہ وہ اس ویب سائٹ کے استعمال سے مکمل پرہیز کرے، اور کوئی مسلمان اس ویب سائٹ میں زیور اکاؤنٹ نہ بنائے، کیونکہ جب کوئی اس ویب سائٹ میں اکاؤنٹ بناتا ہے تو مخصوص رقم اس ویب سائٹ کے مالک کے اکاؤنٹ میں چلی جاتی ہے، جو کہ معاونت علی المعصیت کی وجہ سے حرام ہے۔

(۲): ایسی غلیظ اور سوائے زمانہ ویب سائٹ سے فقط چند روزہ بائیکاٹ کافی نہیں ہے، کیونکہ مسلمانوں کے دل میں آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی محبت ہمیشہ رہتی ہے لہٰذا اس گستاخ ویب سائٹ سے نفرت اور بائیکاٹ بھی ہمیشہ کے لیے ضروری ہے، اور یہ ایسی ویب سائٹ بھی نہیں ہے جس پر ہماری ضروریات زندگی موقوف ہوں کیونکہ ہر وہ شخص جو اس ویب سائٹ کے بارے میں کچھ نہ کچھ معلومات رکھتا ہے اسے معلوم ہے کہ یہ محض بے حیائی فحاشی اور وقت کے ضیاع کا ذریعہ ہے، بہت کم لوگ اس سے کاروباری لحاظ سے فائدہ اٹھاتے ہیں، اگر اس ویب سائٹ پر ہماری ضروریات کا انحصار ہوتا تب بھی تمام مسلمان ایسی ویب سائٹ سے نفرت کرتے جس میں آقا کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی گستاخی ہوئی ہو اور یہ ہر مسلمان پر فرض ہے۔

”قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم لایؤمن احدکم حتی اکون احب الیه من والده وولده والناس اجمعین“. (بخاری: ۱/۷)

”ولاتعاونوا علی الاثم والعدوان یعنی لاتعاونوا علی ارتکاب المنهیات“. (تفسیر مظهری: ۳/۴۸)

”عن ابی سعید الخدری رضی اللّٰہ تعالی عنه عن رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم قال من رأی منکم منکرا فلیغیره بیده فان لم یستطع فبلسانه فان لم یستطع فبقلبه وذلک اضعف الایمان“. (مشکوۃ المصابیح: ۲/۴۳۶)

(۳): وہ ارباب اقتدار حضرات جو اس ویب سائٹ کو عالمی یا ملکی سطح پر بند کرنے کی طاقت رکھتے ہوں ان پر لازم ہے کہ وہ اس غلیظ ویب سائٹ کو عالمی کم از کم ملکی سطح پر بند کروائے، اور ان گستاخان کو قتل کروائے تاکہ دوبارہ کوئی ایسی قبیح حرکت کی جسارت نہ کر سکے۔

”وخلاصة الکلام من ابصر ما انکر الشرع [فلیغیره بیده] ای بان یمعنه بالفعل بان یکسر الآلات ویرتق الخمر ویرد المغصوب الی مالکه فان لم یستطع ای التغییر بالید وازالته بالفعل لکون فاعله اقوی منه [فبلسانه] ای فلیغیره بالقول وتلاوة ما انزل اللّٰہ من الوعید علیه وذکر الوعظ والتخویف والنصیحة [فان لم یستطع] ای التغییر باللسان ایضاً [فبقلبه] بان لایرضی به وینکر فی باطنه علی متعاطیه فیکون تغییراً معنویا“. (مرقات المفاتیح: ۳۲۳، ۹/۳۲۴)

”ایما رجل مسلم سب رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی

**علیہ وسلم او کذبہ او عابہ او تنقصہ فقد کفر باللّٰہ تعالی وبانت منہ امرأتہ فان تاب والا قتل"**. (ردالمحتار: ۳/۳۱۹)

**"امر صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم بقتل کعب ابن الاشرف بلا انذار وکان یؤذیہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم وکذا امر بقتل ابی رافع الیہودی وکذا امر بقتل ابن اخطل لھذا وان کان متعلقا باستار الکعبۃ"**. (رسائل ابن عابدین: ۱/۳۲۸)(ارشاد المفتین، ج: ۱، ص: ۲۷۰تا ۲۷۸، ط، مکتبۃ الحسن لاہور)



## قادیانی کی منگنی کی مٹھائی

**﴿سوال﴾:**

بات چیت طے ہونے یعنی منگنی وغیرہ ہونے پر قادیانی لڑکے یا مسلم لڑکی کی طرف سے یا دونوں کی طرف سے مشترکہ طور پر تقسیم کی گئی مٹھائی کھانا اور انہیں مبارکباد دینا جائز ہے یا نہیں؟ اگر مٹھائی کھا سکتے ہیں اور مبارک باد دے سکتے ہیں تو کیوں؟ جبکہ نکاح ہی جائز نہ ہو اور یہ ایک ناجائز فعل کی ابتداء کے شگون میں تقسیم کی گئی ہو؟

**﴿جواب﴾:**

مٹھائی کھانا اور مبارک باد دینا بھی رضا کی علامت ہے۔ ایسے لوگوں کو بھی اپنے ایمان اور نکاح کی تجدید کرنی چاہیے۔

**﴿سوال﴾:**

اس سلسلے کی مٹھائی کو جائز قرار دینے کے لیے میرے دوست نے دلیل دی کہ ہندوستان میں لوگ [مسلمان] اپنے ہندو پڑوسی کے یہاں شادی وغیرہ کی تقریبات میں

شرکت کرتے تھے اور کھاتے تھے۔ میرا نظریہ یہ ہے کہ وہ ہندوؤں کی آپس کی شادی ہوتی تھی، ایک ہی مذہب کا معاملہ تھا۔ لیکن یہاں مسئلہ یہ ہے کہ مسلمان لڑکی بھی اب مرتد ہوگئی یا ہوجائے گی۔ لہٰذا یہ ایک مرتد اور زندیق میں اضافہ پر یا لڑکی کے مذہب تبدیل کرنے، اسلام سے پھر جانے کی خوشی میں مٹھائی ہوگی۔ نیز یہ بھی بتائیں کہ جنہوں نے مٹھائی کھائی اور اس فعل پر لڑکی لڑکے کو [منگنی کے بندھن میں بندھنے پر] مبارک باد دی، اب وہ کیا کریں؟ اگر انہوں نے انجانے میں ایسا کیا، اگر انہوں نے یہ جانتے ہوئے کہ یہ ناجائز فعل ہے، ایسا کیا، اب وہ کیا کریں؟

﴿جواب﴾:

غیر مسلموں کی آپس کی شادی میں مبارک باد دینے کا تو معمول رہا ہے۔ لیکن کسی مسلمان لڑکی کا عقد کسی غیر مسلم سے کردیا جائے یا نعوذ باللہ کسی مسلم لڑکی کو مرتد کر کے غیر مسلم سے اس کی شادی کردی جائے تو اس صورت میں کسی مسلمان کو کبھی مبارک باد پیش کرتے ہوئے نہیں دیکھا گیا۔ بلکہ غیرت مند مسلمانوں میں ایسے خبیث جوڑے کو صفحہ ہستی سے مٹا دینے کی مثالیں موجود ہیں۔ بہرحال جو لوگ اس میں ملوث ہوئے ہیں ان کو توبہ کرنی چاہیے اور اپنے ایمان اور نکاح کی تجدید کرنی چاہیے۔ [آپ کے مسائل اور ان کا حل ج ۵ ص ۷۱ تا ۷۳] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱، ص:۴۱۲، ۴۱۳، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



## مسلمان کا قادیانی عورت سے نکاح کا حکم

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین درج ذیل مسئلہ کے بارے میں کہ میجر ناصر محمود مسلمان خاندان کا فرد ہے، اس نے ۹۹.۴.۳۰ کو تبسم علوی احمد قادیانی خاتون سے دوسرا نکاح کیا جس کا خاندان بھی احمدی رقادیانی ہے، بوقت نکاح کوئی ایسی شہادت یا ثبوت

نکاح نامہ پر یا علیحدہ تحریری طور پر مسماۃ تبسم علوی کے مشرف بہ اسلام ہونے کی تصدیق نہیں کرتا، چار ماہ بعد ۹۹، ۸، ۲۸ کو مسماۃ تبسم علوی نے تحریری طور پر مسلمان ہونے کا اقرار کیا، جس کی شرعی وقانونی حیثیت مبہم ہے۔

(۱): تحریری طور پر گواہوں کے مسلمان ہونے پر شہادت نہیں ہے۔

(۲): مسلمان ہونے کے لیے کسی عالم کی تصدیق نہیں ہے۔

(۳): مرزا غلام احمد قادیانی کی تغلیظ وتکفیر کا اعلان نہیں ہے۔

(۴): کسی مجاز عدالت سے مسلمان ہونے کی دستاویز نہیں ہے۔

(۵): کسی کمشنر یا مجاز افسر کی تحریر تصدیقی مہر نہیں ہے۔

(۶): مسماۃ تبسم علوی کے احمدی/قادیانی ہونے کا دستاویزی ثبوت ہے کہ بوقت نکاح ۹۹۔۴۔۳۰ کو مسلمان نہ تھی میجر ناصر محمود اور مسماۃ تبسم علوی میاں بیوی کی طرح ازدواجی زندگی گزار رہے ہیں، نکاح نامہ مورخہ ۹۹۔۴۔۳۰ اور مسماۃ تبسم علوی کے تحریری بیان مؤرخہ ۹۹، ۸، ۲۸ کا مطالعہ فرما کر قرآن پاک کے احکامات اور شریعت کی رو سے وضاحت فرمائیں کہ نکاح جائز ہے یا باطل؟

**﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:**

بشرط صحت سوال اگر مسماۃ تبسم علوی نکاح کے وقت احمدی/قادیانی تھی تو چونکہ باجماع امت وعلماء امت قادیانی کافر دائرہ اسلام سے خارج اور مرتد ہیں اس لیے میجر ناصر کا نکاح مرتدہ کے ساتھ باطل ہے۔

**"لایجوز نکاح المجوسیات والوثنیات وسواء فی ذلک..... وکل مذھب یکفر بہ معتقدہ کذا فی فتح القدیر".** (الهندية: ۱/ ۲۸۱)

**"ولایجوز للمرتد ان یتزوج مرتدة ولامسلمة ولا کافرة اصلية وکذالک لایجوز نکاح المرتدة مع احد کذا**

**فی المبسوط.** (الھندیة: ۱/ ۲۸۲) واللّٰہ تعالیٰ اعلم بالصواب(ارشاد المفتین، ج: ۱، ص: ۱۰۰، ط، مکتبة الحسن لاھور/ کفایت المفتی، ج: ۱، ص: ۳۲۰تا ۳۲۲، ط، دار الاشاعت کراچی)



## مسلمان عورت کا قادیانی سے نکاح کا حکم

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں مفتیان کرام اس مسئلہ کے بارے میں کہ میں نے آٹھ ماہ پہلے ایک بیوہ عورت سے نکاح کیا جس کا علم اس بیوہ کے تین بچوں کو ہے اور کسی کو اس کا پتہ نہیں ہے، اور ایک بچہ اس نکاح کا گواہ بھی تھا، پھر چند ماہ بعد اس عورت کی بیٹی نے جو کہ پہلے خاوند سے تھی ایک قادیانی سے آن لائن نکاح کیا، میں اس میں شامل نہیں ہونا چاہتا تھا لیکن بامر مجبوری مجھے اس مجلس میں شامل ہونا پڑا اور مجھ کو اس نکاح میں لڑکی کا وکیل بنا دیا گیا، لڑکے کے قادیانی ہونے کا مجھے علم تھا، میں نے کسی عالم سے پوچھا تو اس نے کہا کہ تجدید نکاح کروانا پڑے گا، میں نے اس بات کا ذکر اپنی بیوی سے کیا تو اس نے تجدید نکاح سے انکار کر دیا، اور کہا کہ میں تجدید نکاح نہیں کروں گی مجھے طلاق دے دو، اور تقریباً چھ ماہ ہو گئے ہیں میں اس کے قریب نہیں گیا، وہ اس بات کو بہانہ بنا کر کہہ رہی ہے کہ مجھے طلاق ہو گئی ہے، لہٰذا تم بھی اپنے منہ سے کہہ دو، مذکورہ تحریر کے پیش نظر چند سوالات کے جوابات مطلوب ہیں۔

(۱): مسلمان عورت کا نکاح قادیانی سے جائز ہے یا ناجائز؟

(۲): آن لائن نکاح کا شرعاً کیا حکم ہے؟ جائز ہے یا ناجائز؟

(۳): جو لوگ اس نکاح کی مجلس میں شامل تھے ان کے بارے میں شرعاً کیا حکم ہے؟ کیا وہ تجدید ایمان اور تجدید نکاح کریں گے؟

(۴): اگر کوئی آدمی چھ ماہ تک بیوی کے قریب نہ جائے تو کیا اس سے اس کی بیوی کو طلاق ہوجاتی ہے یا نہیں؟

قرآن وسنت کی روشنی میں بالدلائل جواب عنایت فرمائیں۔

**﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:**

(۱): قادیانی چونکہ مرتد ہیں اور کسی بھی مرد وعورت کا نکاح مرتد مرد یا عورت سے حرام اور باطل ہے۔

**"ولایصح ان ینکح مرتدا ومرتدۃ احدا من الناس مطلقاً، قوله مطلقاً ای مسلما او کافرا او مرتداً".** (درمختار مع الشامی: ۲/٤۳۰)

**"وتصرف المرتد فی ردته علی اربعة اوجه.... ومنها ما هو باطل بالاتفاق نحو النكاح فلایجوز له ان یتزوج امرأۃ مسلمة ولامرتدۃ ولاذمیة لا حرۃ ولامملوكة".** (هندیة: ۲/۲٥٥)

(۲): آن لائن نکاح درست نہیں ہے کیونکہ نکاح کے لیے لڑکا اور لڑکی یا ان کے وکلاء کا ایک ہی مکان اور مجلس نکاح میں حاضر ہونا ضروری ہے، نیز گواہوں کا بھی اس مجلس نکاح میں موجود ہونا ضروری ہے۔

**"فمنها اتحاد المجلس اذا كان الشخصان حاضرین فلو اختلف المجلس لم ینعقد".** (بحر الرائق: ۳/۱٤۸)

**"ولنا ان الوكيل هو العاقد حقیقة فكانت حقوق العقد راجعة الیه كما اذا تولی المؤكل بنفسه".** (بدائع الصنائع: ٥/۳۷)

(۳): جولوگ اس مجلس نکاح میں شامل تھے ان کے لیے تجدید ایمان ونکاح

ضروری نہیں تاہم گناہ گار ہونے کی وجہ سے توبہ ضروری ہے۔

**"ما من قوم یعمل فیھم بالمعاصی ثم یقدرون علی ان یغیروا اثم لایغیرون الا یوشک ان یعمھم اللّٰہ بعقاب".**

(مرقاۃ شرح مشکوۃ: ۹/۲۳۲)

(۴): اگر کوئی شخص عدم قرب پر قسم اٹھائے بغیر ویسے ہی چھ تک بیوی کے پاس نہیں گیا تو اس سے نکاح پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔

**"باب الایلاء ھو لغۃ الیمین وشرعاً الحلف علی ترک قربانھا مدتہ ولو ذمیا ...... ورکنہ الحلف..... لایکون ایلاء بلانیۃ".** (شامی: ۵۹۲، ۲/۵۹۱)(ارشاد المفتین، ج: ۱، ص: ۴۸۴تا ۴۸۶، ط، مکتبۃ الحسن لاہور)



## مرزائی کی لڑکی سے نکاح اور اس سے تعلقات کا کیا حکم ہے؟

**سوال:**

ایک شخص نے مرزائیوں کے یہاں اپنے لڑکے کی شادی کر لی اور جو شخص مرزائی کی لڑکی کو بیاہ کر لایا ہے اس سے مسلمانوں کو تعلقات رکھنا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب:**

اگر اس مرزائی لڑکی کا عقیدہ بھی مرزائی ہے تو اس سے مسلمان سنی کا نکاح صحیح نہیں ہوا۔ اس شخص مسلمان سے کہدیا جاوے کہ مرزائی عورت کو علیحدہ کردے یا اس کو اسلام کی تلقین کر کے اور مسلمان کر کے تجدید نکاح کرے۔ فقط [قادیانی کے کفر پر علماء امت متفق ہیں] (فتاوی دارالعلوم دیوبند، ج: ۷، ص: ۴۵۶، ط، مکتبہ دارالعلوم دیوبند)



# مرزائی کی مسلمان اولاد سے رشتہ کرنا

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ باپ کٹر مرزائی احمدی ہے اس کی اولاد جو کہ بالغ ہے اپنی والدہ کے ساتھ انگلینڈ میں رہتے ہیں۔ کٹر مرزائی باپ کچھ دنوں سے یہاں اس ملک میں آیا ہوا ہے۔ اولاد کے خطوط سے معلوم ہوا کہ وہ مسلمان ہیں۔ ہم شرع کے مطابق جو کچھ کہلوانا چاہیں ان کو کہلایا جاسکتا ہے۔ ہم احمدی نہیں ہیں نہ ہم احمدیوں سے رشتہ کرنا چاہتے ہیں۔ کیا ایسے کٹر مرزائی کی اولاد جو کہ اپنے آپ کو مسلمان کہے اور جو یہ کہے کہ شرع محمدی کے مطابق جو کچھ مسلمان ثابت ہونے کے لیے شرائط ہیں۔ وہ ہم سب کچھ کرنے کے لیے تیار ہیں۔ کیا ایسی اولاد کے رشتے ناطے کروانا، رشتہ ناطہ میں معاون بننا شرعاً جائز ہے۔ نیز یہ بھی تحریر فرمائیں کہ شرع محمدی میں مرزائی کی اولاد کے یے جو اپنے آپ کو مسلمان کہتے ہیں مگر پھر بھی پرکھنے کے لیے کیا ضابطے ہیں؟

﴿جواب﴾:

اگر اس مرزائی کی اولاد غلام احمد مرزا کو کاذب اور دائرہ اسلام سے خارج مانتے ہیں اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو آخری نبی تسلیم کرتے ہیں اور دیگر ایمان واسلام کے تمام ضروری عقائد رکھتے ہیں تو وہ مسلمان شمار ہوں گے اور جو معاملات مسلمانوں کے ساتھ جائز ہیں وہ ان کے ساتھ جائز ہیں۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم (فتاوی مفتی محمودؒ، ج:۱،ص:۲۳۲، ط، اشتیاق اے مشتاق پریس لاہور)



# مشتبہ مرزائی کی رشتہ سے پہلے تحقیق

**سوال:**

کیا فرماتے ہیں علماء دین دریں مسئلہ کہ ایک شخص مرزائی ہے اس نے اپنے بھائی کو مرزائیت کی طرف دعوت دی۔ چنانچہ وہ اس طرف مائل ہوگیا اور ربوہ بھی گیا تھا اور اس کو مجدد ماننے لگا۔ بعدہ اس کے سسرال والوں نے اس کی تبدیلی عقائد کی وجہ سے اس کی بیوی اور بچوں کو اپنے گھر میں روک لیا ہے۔ سنا ہے کہ وہ اس اعتقاد سے رجوع کر کے پھر اسلام میں داخل ہوگیا ہے۔ لیکن سسرال والے یہ سنی سنائی بات پر اعتبار نہیں کرتے اور لوگوں کا بھی یہی خیال ہے کہ وہ اسلام میں داخل نہیں ہوا ہے اس کے سسرال والے اس کی بیوی بچوں کو اس کے گھر واپس نہیں بھیج رہے۔ لیکن اس شخص نے کہا تھا کہ میں نے مرزائیت چھوڑ دی ہے اور مسلمان ہوگیا ہوں چنانچہ اس نے نکاح ثانی بھی کیا تھا۔ لیکن سسرال والوں نے اعتبار نہیں کیا۔ اس کی بیوی کو اس کے گھر نہیں بھیجا۔ اب سوال یہ ہے کہ نکاح اس کا شرعاً باقی ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

**جواب:**

تحقیق کی جائے ایسے خفیہ طور پر کہ اسے معلوم نہ ہو کہ اس شخص کے عقائد موجودہ کیا ہیں، اگر واقعی صدق دل سے تائب ہو چکا ہے تو نکاح ثانی بھی درست ہے اور بیوی بھی اس کے حوالہ کر دی جائے اگر معلوم ہو کہ اس نے دھوکہ کیا ہے اور اس کے عقائد بھی ویسے ہی ہیں جیسے پہلے تھے تو یہ نکاح ثانی بھی غلط ہوا اور بیوی اس کے حوالہ نہ کی جائے بہر حال خوب تحقیق کی جاوے۔ محض خیالات وشبہات کی بناء پر کوئی فیصلہ نہ کیا جاوے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم (فتاوی مفتی محمودؒ، ج:۱، ص:۲۳۳ تا ۲۳۴، ط، اشتیاق اے مشتاق پریس لاہور)



## مؤمنہ عورت کے لئے قادیانی شوہر کے پاس رہنا جائز نہیں ہے

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرعِ متین مسئلہ ذیل کے بارے میں کہ: قادیانی کی بیوی کے نام زید نے زمین رہن رکھی ہے [جو خود حرام ہے] اس بات پر کہ وہ مؤمنہ ہے، تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ وہ یا زنا کا دروازہ کھول رہا ہے اور حرام کاری ہو رہی ہے یا کوئی بات نہیں کیسا ہے؟

**﴿الجواب وباللّٰہ التوفیق﴾:**

اگر شوہر قادیانی ہے اور بیوی مؤمنہ ہے تو دونوں میں تفریق اور علیحدگی واجب ہے، ورنہ آپس کی ازدواجی زندگی حرام کاری اور زنا کاری میں شمار ہوگی۔ اولاد کو اولادِ زنا کہا جائے گا۔

**ما یکون کفرا اتفاقا یبطل العمل والنکاح، وأولاده أولاد زنا. الخ.** (شامی، کتاب الجهاد، باب المرتد، مطلب لایقتل اذا ارتد، زکریا ٦/ ٣٩٠، کراچی ٤/ ٢٤٦، ٢٤٧، بدائع ٢/ ٢٧)

**وطؤه مع امراته زنا، والولد المتولد فی هذه الحالة یکون ولد الزنا.** (الفتاوی التاتارخانية، کتاب احکام المرتدین، الفصل الاول، مکتبه زکریا ٧/ ٢٨٤، رقم: ١٠٤٩٥، المحیط البرهانی، کتاب السیر، الفصل الثانی والأربعون، المجلس العلمی ٧/ ٣٩٩، رقم: ٩١٨٣) فقط واللّٰه سبحانه وتعالیٰ اعلم

(فتاوی قاسمیه، ج: ٢، ص: ٣١٠، ط، مکتبه اشرفیه دیوبند)



# مرزائی کو بیٹی کا رشتہ دینے والے کا حکم

﴿سوال﴾:

زید نے اپنی ایک بیٹی کا نکاح مرزائی سے کر رکھا ہے اور وہ بچی صاحبِ اولاد ہے اور زید کا مرزائیوں سے ملنا جلنا جاری ہے شنید میں ہے کہ بچی کا رشتہ زید نے شیعہ سے کر رکھا ہے۔ براہِ کرم تحریر فرمائیں کہ زید جو خود مدعی اہل سنت والجماعت ہے اس کے بیٹے کے ساتھ کسی مسلمان بچی کا نکاح درست ہے؟

﴿الجواب﴾:

ایسے مرزائیت پسند لوگ بھی عجب نہیں کہ مرزائیوں کے زمرہ میں شامل کر دیئے جائیں "قال تعالی: ومن یتولھم منکم فانه منھم". یہودیوں اور نصرانیوں سے دوستانہ تعلقات رکھنے والوں کے بارے میں وعید فرمائی گئی ہے اور مرزائی بھی چونکہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں پس ان کے ساتھ یا مرزائیت پسند لوگوں کے ساتھ میل جول رکھنا یا رشتہ داری کے تعلقات پیدا کرنا ہرگز ہرگز جائز نہیں، لہٰذا زید کے بیٹے کے ساتھ کسی مسلمان بچی کا نکاح نہ کیا جائے تاوقتیکہ وہ قطعی طور پر اپنے والدین سے برأت وعلیحدگی اختیار نہ کرے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب (خیر الفتاوی، ج:۴،ص: ۳۴۷، ط، مکتبہ امدادیہ ملتان)



# نابالغ اولاد مذہب میں باپ کی تابع ہوتی ہے، مرزائی باپ کی لڑکے سے مناکحت جائز نہیں ہے

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین اس صورت مسئلہ میں کہ ایک نابالغہ

لڑکی کا نکاح اس کے باپ حقیقی نے ایک نابالغ لڑکے سے کر دیا جس لڑکے نابالغ مذکور سے اس لڑکی نابالغہ مذکورہ کا نکاح ہوا اس لڑکے کا باپ مرزائی تھا اب جبکہ دونوں لڑکی اور لڑکا بالغ ہو چکے ہیں تو لڑکی مذہب اہل سنت والجماعت پر پختہ اعتقاد رکھتی ہے اور لڑکا مرزائی بن گیا ہے اور لاہوری جماعت سے تعلق رکھتا ہے کیونکہ لڑکے مذکور نے اب تک باپ سے نہ علیحدگی اختیار کی ہے اور نہ مرزائیت سے نفرت کرتا ہے بلکہ ایک ہی عقیدہ رکھتے ہیں آیا شرعاً اس لڑکی مذکورہ کا نکاح مرزائی لڑکے سے باقی ہے یا نہیں اگر نکاح باقی ہے تو لڑکی مذکورہ اب جہاں چاہے دوسری جگہ نکاح کر سکتی ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

﴿جواب﴾:

شرعاً نابالغ لڑکا لڑکی دین میں تابع ماں باپ کے ہوتے ہیں تو صورت مسئولہ میں جبکہ نابالغی میں مرزائی کے لڑکے کا نکاح ایک اہل سنت والجماعت لڑکی سے اس کے باپ نے کیا اور اس لڑکے کے ماں باپ مرزائی تھے تو یہ لڑکا بھی والدین کے تابع ہو کر مرزائی شمار ہوگا اور مرزائی کے ساتھ کسی مسلمان عورت کا نکاح منعقد نہیں ہوتا کیونکہ مرزائی خواہ قادیانی ہو یا لاہوری جملہ علماء کے نزدیک کافر و مرتد ہیں جن حضرات علماء کو ان کے مذہب پر اطلاع ہوئی سب نے باجماع ان کی تکفیر کی ہے اور مسمان عورت کا نکاح کسی کافر سے کسی طرح جائز و حلال نہیں۔

لقوله تعالی: ”لن یجعل الله للکافرین علی المؤمنین سبیلا“.

درمختار ص۲۰۰ ج۳ میں ہے کہ:

”ولا یصلح ان ینکح مرتد او مرتدة احدا من الناس“.

اور شامی میں ہے:

”لانه قبل البلوغ تبع لابویه“.

لہٰذا اس لڑکی سے مرزائی لڑکے کا نکاح نابالغی میں منعقد ہی نہیں ہوا تو عورت جہاں

چاہے دوسری جگہ نکاح کر سکتی ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم (فتاوی مفتی محمودؒ، ج:۴، ص:۶۰۶، ۶۰۷، ط، اشتیاق اے مشتاق پریس لاہور)



## قادیانیت سے تائب مسلمان لڑکی کا قادیانی سے نکاح

﴿سوال﴾:

۱: ایک لڑکی نابالغہ مسماۃ ہندہ کے والدین فوت ہو چکے تھے اور بھائی نے ہندہ مذکورہ کا نکاح ایک نابالغ لڑکے سے کر دیا تھا۔ نیز واضح رہے کہ زوجین کے متولی مرزائی تھے۔ جب لڑکی بالغہ ہوئی تو بھائی مرزائی نے لڑکے نابالغ مرزائی کے ساتھ شادی کر دی۔ ایک ہفتہ لڑکی آباد رہی بعدہٗ انکار کر دیا کہ میں مرزائی نہیں ہوں اگر چہ میرے والدین و باقی رشتہ داران مرزائی ہیں۔ میں مرزائی مرد کے ساتھ آباد ہونے سے انکاری ہوں۔ اب لڑکی بھائی مرزائی کے گھر ہے۔ وہ چاہتی ہے کہ میرا سابقہ نکاح فسخ کیا جائے تا کہ دوسری جگہ نکاح کروں۔ لڑکا مذکور ابھی تک نابالغ ہے اور وہ بھی اور اس کے والدین سب مرزائی ہیں۔ اب شرعی فیصلہ کرنا ہے اور لڑکا حکم شرعی کے سامنے پیش بھی نہیں ہوتا فقط لڑکی پیش ہوتی ہے فیصلہ کی کیا صورت ہے مفصلاً مرقوم فرما کر مشکور فرمائیں۔ اگر یہ صورت ہو تو پہلے بوجہ مطابقت والدین دونوں کافر تھے۔ اب لڑکی بعد بلوغت کے مسلمان ہو گئی تو کیا لڑکے کے بالغ ہونے تک انتظار ضروری ہوگا یا قبل از بلوغ فیصلہ ہو سکتا ہے۔ فیصلہ کی تمام صورتوں کو بیان فرما کر مشکور فرمائیں۔

۲: حیلہ ناجزہ میں ارتداد کی بعض صورتوں میں یہ لکھا ہے کہ اگر خاوند مرتد ہو گیا تو دار الحرب میں تفریق کی ضرورت نہیں تین حیض کے بعد جدا ہو جائے گی اور دار الاسلام میں تفریق شرط ہے۔ کیا بموافق فتویٰ دار الحرب عمل کیا جائے یا احتیاطاً تفریق کی جائے؟

﴿جواب﴾:

تحکیم تو فریقین کی رضا مندی سے ہوتی ہے۔ جب ایک فریق [شوہر] کی طرف سے ثالثی منظور نہیں ہوئی تو ثالثی کا فیصلہ بھی متصور نہیں۔ رہا نکاح کا قصہ تو صورتِ مسئولہ میں قابل تحقیق یہ امر ہے کہ لڑکی کا باپ جس وقت مرزائی ہوا اس وقت یہ لڑکی پیدا ہو چکی تھی یا نہیں؟ اگر پیدا ہو چکی تھی اور بعد میں اس کا باپ مرزائی ہوا تو یہ لڑکی مسلمہ قرار دی جائے گی کیونکہ باپ کے ارتداد سے لڑکی پر جو مسلمہ قرار دی جا چکی، حکم ارتداد نہ ہوگا اور اس صورت میں اس کے مرتد بھائی نے اس کا جو نکاح کیا وہ نکاح ہی صحیح نہیں ہوا کیونکہ کافر کو مسلمان پر ولایت حاصل نہیں۔ لیکن اگر لڑکی حال ارتداد پدر میں پیدا ہوئی اور اس کی ماں بھی مرزائیہ تھی تو لڑکی بھی کافرہ ہی قرار پائے گی۔ مگر اس حال میں اس کے مرتد بھائی کا کیا ہوا نکاح موقوف رہے گا یہاں تک کہ وہ مسلمان ہو جائے۔ لیکن جبکہ وہ مسلمان نہ ہوا اور لڑکی مسلمان ہو گئی اور اس نے اس نکاح موقوف کو رد کر دیا تو نکاح رد ہو گیا۔ کیونکہ نکاح موقوف قبل اجازت مجیز جائز حکم عدم میں ہوتا ہے۔ [کفایت المفتی ج ۶ ص ۱۵۲، ۱۵۳] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱، ص: ۴۲۹، ۴۳۰، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



## مرزائی باپ نابالغہ کا ولی نہیں ہو سکتا

﴿سوال﴾:

ایک کنواری لڑکی عاقلہ بالغہ نے جس کے [والدین اور دادا اور دیگر رشتہ دار موجود ہیں] اپنے دادا کو ولی بنا کر اپنا نکاح اپنی برادری کے ایک لڑکے سے احکام شرعی کے مطابق کر لیا ہے لڑکی کا باپ کچھ عرصہ سے مرزائی ہو گیا ہے وہ کہتا ہے کہ میں لڑکی کسی مرزائی کو دوں گا قادیان والوں نے حکم دیا ہے کہ اگر لڑکا مرزائی مذہب اختیار کرے تب لڑکی دی جا سکتی ہے۔ اس صورت میں جو نکاح لڑکی کا دادا کی ولایت سے ہوا جائز ہے یا نہیں؟

(۴): وہ شخص جو اس فلم میں بارہا خود کو نبی یا صحابی کہہ رہا ہے اس کے بارے میں شریعت کا کیا حکم ہے؟

(۵): وہ لوگ یا ادارے جو ان فلموں کی نمائش کر رہے ہیں ان کا کیا حکم ہے؟ ان فلموں کا کاروبار لین دین کسی بھی درجہ میں کیسا ہے؟

(۶): ان فلموں کو دیکھنے والے چاہے وہ اسلامی معلومات کے حصول کی نیت سے دیکھیں یا نیکی اور دینی جذبہ کے ساتھ دیکھیں ان کا کیا حکم ہے؟

(۷): کیا حکومت وقت کو ایسی فلموں پر پابندی لگانی چاہیے؟

(۸): جو لوگ اس فتنہ کی شدت سے آگاہ ہیں بالخصوص دینی طبقہ سے منسلک ذمہ داران ان کو اس سلسلہ میں کیا کردار ادا کرنا چاہیے اور جانتے بوجھتے ہوئے آنکھیں بند کرنے والے اور اس گناہ پر خاموشی اختیار کرنے والوں کے بارے میں کیا رائے ہے؟

جواب عنایت فرما کر ہماری راہنمائی فرمائیں۔ والسلام

﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:

حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی مبارک زندگیوں اور ان کے واقعات پر مشتمل فلمیں اور ڈرامے تیار کرنا، یا ان کی شبیہ تیار کرنا، غیر نبی خصوصاً اداکاروں کو نبی ظاہر کرنا توہین انبیاء علیہم السلام ہے جو کہ کفر ہے، لہٰذا انبیاء کی فلمیں تیار کرنے والے، ان فلموں میں اداکار نبی ہونے کی ایکٹنگ کرنے والے، ایسی توہین آمیز فلموں اور ڈراموں کے ترجمے کرنے والے، غیر نبی کو نبی ظاہر کرنے والے یا اس میں کسی بھی قسم کی معاونت کرنے والے توہین انبیاء کے مرتکب ہیں، اسی طرح توہین آمیز فلموں کی تشہیر کرنے والے، کیبل، ٹی وی پر چلانے والے اور جائز وثواب کی نیت سے یا اسلامی معلومات حاصل کرنے کی غرض سے دیکھنے والے یہ تمام کے تمام افراد اگر تو مسلمان ہیں تو توہین انبیاء کے ارتکاب کی وجہ سے دائرہ اسلام سے خارج ہو گئے، اور ان کا نکاح بھی ختم ہو گیا، کیونکہ کسی بھی ایسے طریقے سے علم حاصل کرنا یا علم پھیلانا جس سے توہین انبیاء ہو کفر ہے، لہٰذا ان افراد کے لیے شرعاً حکم یہ ہے

کہ تجدید ایمان اور تجدید نکاح کریں اور اپنے فعل پر ندامت واستغفار کریں۔

صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی فلمیں یا ڈرامے تیار کرنے والے یا اس میں کسی قسم کا تعاون کرنے والے فاسق اور گنہگار ہیں، ان کے ذمہ شرعاً توبہ واستغفار کرنا اور آئندہ پوری زندگی اس قبیح فعل سے اجتناب ضروری ہے۔

اور ایسی فلموں کا کاروبار کرنا شرعاً ناجائز وحرام ہے۔

حکومت پر لازم ہے کہ ایسی فلموں پر فوراً پابندی عائد کرے اور مجرمین کے لیے کڑی سزائیں نافذ کرے، اور علمائے کرام اور ائمہ مساجد کی بھی ذمہ داری ہے کہ عوام الناس کو اس برے عمل سے بچنے کی تلقین کریں۔

اللہ رب العزت اس برے فعل سے ہماری حفاظت فرمائے۔[آمین]

**"وکذالک لو قال انا رسول اللّٰہ او قال بالفارسیة من پیغمبرم یرید به پیغام می برم یکفر".** (المحیط البرهانی، ۷/ ۴۰۸، الهندیة، ۲/ ۲۶۳)

**"نعم سیذکر الشارح ان مایکون کفر اتفاقا یبطل العمل والنکاح وما فیه خلاف یؤمر بالاستغفار والتوبة وتجدید النکاح.** (ردالمحتار، ۳/ ۳۱۶)

**"ومنها ان استحلال المعصیة صغیرة کانت او کبیرة کفر اذا ثبت کونها معصیة بدلالة قطعیة وکذا الاستهانة بها کفر بان یعدها هینة سهلة ویرتکب من غیر مبالاة بها".** (شرح الفقه الاکبر، ۱۵۲)

**"وسب احد من الصحابة وبغضه لایکون کفرا لکن یضلل".** (شامی، ۳/ ۳۲۱)

**"وقوله ونحب اصحاب رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ**

علیه وسلم ولانفرط فی حب احد منهم ولانتبرأ من احد منهم ونبغض من یبغضهم وبغیر الحق لانذکرهم ولانذکرهم الا بخیر وحبهم دین وایمان واحسان وبعضهم کفر ونفاق وطغیان". (شرح العقیدة الطحاویة، ۴۶۷، العقیدة الطحاویة ۱۳)

"ومنها بحث التوبة..... وفی الشریعة هی الندم علی المعصیة من حیث هی معصیة مع عزم ان لایعود الیها اذا قدر علیها". (شرح فقه الاکبر: ۱۵۸)

"ولاتجوز الاجارة علی شیء من الغناء والنوح والمزامیر والطبل وشیء من اللهو لانه معصیة والاستیجار علی المعاصی باطل، فان بعقد الاجارة یستحق تسلیم المعقود علیه شرعاً ولایجوز ان یستحق علی المرء فعل به یکون عاصیا شرعاً". (المبسوط: ۱۶/ ۴۲)

"عن ابی سعید الخدری رضی اللّٰه تعالی عنه عن رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم قال من رای منکم منکرا فلیغیره بیده فان لم یستطع فبلسانه فان لم یستطع فبقلبه وذلک اضعف الایمان. رواه مسلم". (مشکوٰة المصابیح: ۲/ ۴۵۰)

"وخلاصة الکلام من ابصر ما انکره الشرع فلیغیره بیده ای بان یمنع بالفعل بان یکسر الألات ویریق الخمر ویرد المغصوب الی مالکه فان لم یستطع ای التغیر بالید وازالته بالفعل لکون فاعله اقوی منه فبلسانه ای فلیغیره

**بالقول وتلاوة ما انزل الله من الوعيد عليه وذكر الوعظ والتخويف والنصيحة فان لم يستطع التغيير باللسان ايضا فبقلبه بان لايرضى به وينكر في باطنه على متعاطيه فيكون تغييرا معنويا اذ ليس في وسعه الا هذا القدر من التغيير".**

(مرقاة المفاتيح: ٩/ ٣٢٣، ٣٢٤)والله تعالى اعلم بالصواب۔

(ارشاد المفتین، ج: ١، ص: ٢٥٥تا ٢٦٠، ط، مکتبة الحسن لاهور)



## انبیاء علیہ الصلاۃ والسلام کے کردار پر مشتمل فلم کا حکم

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں علماء کرام ومفتیان عظام اس مسئلہ کے بارے میں کہ:

میں نے بازار سے چندسی ڈیز خریدیں جو بظاہر حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کی معلومات پرمبنی تھیں،لیکن جب میں نے انہیں دیکھا تو ان میں باقاعدہ اردو زبان میں ترجے کے ساتھ مختلف افراد کو انبیاء علیہم السلام کی شکل میں دکھا کر ان کی زندگی کے مختلف واقعات قلم بند کئے گئے تھے۔حضرت یوسف علیہ السلام پر بنائی گئی فلم میں انہیں بازار میں فروخت ہوتے ہوئے زلیخا کی جانب سے آپ سے جنسی تعلق قائم کرنے کی کوشش کرنے کے علاوہ حضرت یعقوب علیہ السلام سمیت ان تمام دس بیٹوں کو بھی دکھایا گیا،فلم کے بعض مناظر میں حضرت یعقوب علیہ السلام [معاذ اللہ] اپنی حاملہ بیوی سے بوس وکنار کرتے،حضرت یعقوب علیہ السلام کی صاحبزادی کو شراب پیتے ہوئے بتایا گیا،بعد ازاں ان کے ساتھ زیادتی کا واقعہ بھی بنایا گیا۔

حضرت سارہ کو نیم برہنہ حالت،حضرت یعقوب علیہ السلام کے اپنی خادمہ ہاجرہ

کے ساتھ تعلقات اور اس کے نتیجے میں حضرت اسماعیل علیہ السلام کی پیدائش بھی اسی فلم کا حصہ ہیں۔

پردہ کے پیچھے سے آنے والی انسانی آواز کو اللہ تعالیٰ کی آواز قرار دے کر حضرت یعقوب علیہ السلام کو ختنہ کے احکامات دیئے گئے ہیں، جبکہ ایک بڑی سی چادر اوڑھے شخص کو اللہ کہہ کر [معاذ اللہ] اس کے ہمراہ دو انسانوں کو فرشتوں کے روپ میں بھی دکھایا گیا جو حضرت اسحاق علیہ السلام کی پیدائش کی خوشخبری دیتے ہیں۔

فلم میں حضرت اسماعیل علیہ السلام کی جگہ حضرت اسحاق علیہ السلام کو قربان گاہ لے جانے اور مینڈھے کے آنے کے مناظر بھی موجود ہیں ''کلام مقدس'' کے نام سے بنائی گئی فلم میں زمین کی تخلیق کے مراحل، کلین شیو کو مکمل برہنہ حالت میں حضرت آدم علیہ السلام اور مکمل برہنہ عورت کو حضرت حوا کے روپ میں پیش کر کے جنت سے پھل کھانے کے بعد دنیا میں بھیجے جانے کی تفصیلات موجود ہیں۔ اس تمام تفصیل کی روشنی میں سوال ہے کہ:

الف: اس قسم کی سی ڈیز کی کھلے عام فروخت، اس کے بنانے والوں کے بارے میں شرعی حکم اور سزا کیا ہے؟ نیز حکومت اس کی روک تھام کی کس حد تک ذمہ دار ہے، اور اگر حکومت ایسی سی ڈیز کی روک تھام نہیں کرتی تو ایک عام مسلمان کس حد تک رہتے ہوئے ان سی ڈیز کے پھیلاؤ کو روک سکتا ہے؟

ب: ان سی ڈیز کو کیبل نیٹ ورک پر چلانے والے کے لئے شرعی حکم کیا ہے؟ اور کیا ایسے کیبل نیٹ ورک کو مسلمان بزور قوت اس عمل سے باز رکھ سکتے ہیں؟

### ﴿الجواب باسمہ تعالیٰ﴾:

دارالافتاء جامعہ علوم اسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن کراچی میں چند سی ڈیز، جو انبیاء کرام علیہ السلام کے بارے میں بنائی گئیں ہیں، لائی گئیں اور اس بارے میں ''دارالافتاء'' سے شرعی رائے پوچھی گئی اور ان میں موجود مواد کی تفصیلات مذکورہ سوال میں ذکر کر دی گئی ہیں، ان تفصیلات کے سامنے آنے کے بعد جواب دینے سے پہلے یہ بات پیش نظر رہنا ضروری

ہے کہ حضرات انبیاء کرام علیہم السلام، جیسے مسلمانوں کے ہاں قابل احترام ہستیاں ہیں، اسی طرح عیسائیوں کے ہاں بھی قابل احترام ہستیاں ہیں، اور عیسائی ان ہستیوں کو اللہ تعالیٰ کے نبی اور رسول تسلیم کرتے ہیں، بایں ہمہ عیسائیوں کو ایسی حرکتیں کرنا قطعاً زیب نہیں دیتا، ان انبیاء کرام علیہم السلام کو مقدس اور قابل احترام جاننے اور ماننے کے دعوے کے بعد عیسائیوں کی، اس طرح کی نازیبا اور سوقیانہ حرکتیں کرنا، انتہائی شرمناک، افسوس ناک اور ناقابل فہم ہے۔

عیسائیوں کی کسی تنظیم کی طرف سے حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کے بارے میں اس طرح کی فحش اور گھٹیا فلمیں بنا کر انبیاء کرام علیہم السلام کے روپ میں عام مسلمانوں کو نبی کے طور پر پیش کرنا، انبیاء کرام کی توہین وتنقیص ہے۔ کہیں ایسا نہیں کہ خود عیسائی نادانستہ پر یہودی لابی کی سازشوں کا شکار ہو رہے ہیں، جیسا کہ کلام مقدس کے نام کی سی ڈی کے ڈیزائن میں یہودیوں کا مشہور و معروف چھ کونوں والا ستارہ نمایاں طور پر دکھایا گیا ہے، دختر ان پولوس نامی عیسائی تنظیم ان سی ڈیز کی نشر و اشاعت کا کام کر رہی ہے، حالانکہ پولوس در پردہ کٹر یہودی تھا جو دین عیسائی کو بگاڑنے کے لیے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حواریوں میں شامل ہوا تھا اور اسی کی سازشوں سے دین عیسوی کو بہت زیادہ نقصان ہوا [اور اپنی اصلی عورت تھوڑا عرصہ گذرنے کے بعد کھو بیٹھا] غالباً موجودہ زمانے میں اسی پولوس کے نام پر یہ دختر ان پولوس نامی تنظیم اسی مقصد کو پورا کرنے کے لئے کام کر رہی ہے، تاکہ انبیاء کرام علیہم السلام کا جو احترام عیسائیوں کے دلوں میں ہے اس کو ان کے دلوں سے اکھاڑ پھینکا جائے، بہر حال اس کے پیچھے محرکات جو بھی ہوں، انبیاء کرام علیہم السلام، مسلمانوں کے ہاں معصوم اور گناہوں سے پاک ہستیاں ہیں، جیسے نبی آخر الزمان صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی توہین وتنقیص کفر اور موجب سزائے موت ہے، اسی طرح دیگر تمام انبیاء کرام علیہم السلام یا ان میں سے کسی ایک نبی علیہ السلام کے بارے میں فلمیں بنوانا اور عام گناہگار انسانوں کو انبیاء کرام جیسی معصوم اور مقدس ہستیوں کے طور پر پیش کرنا اور اللہ تعالیٰ کے معصوم اور مقدس انبیاء

کرام علیہم السلام کو نازیبا حرکتیں کرتے ہوئے دکھانا، انبیاء کرام کی کھلی توہین وتنقیص ہے۔

لہٰذا حکومت کا فرض ہے کہ وہ اس کفر وارتداد پھیلانے والی سی ڈیز کو ضبط کر کے ضائع کرے اور آئندہ کے لیے ایسا قانون پاس کرے، جس سے ایسے کفریہ وتوہین آمیز کاموں کا سدِ باب ہو سکے، جیسا کہ معلوم ہوا ہے کہ یہ سی ڈیز باہر سے درآمد کی گئیں ہیں، تو حکومت وقت کی ذمہ داری بنتی ہے کہ ان سی ڈیز کے درآمد کرنے والوں اور ان کسٹم افسران کو، جنھوں نے بغیر تحقیق وتفتیش کے ان سی ڈیز کو ریلیز کیا ہے، عبرت ناک سزا دے کر اور ان سے سخت باز پرس کر کے مرتکب افراد کو کیفر کردار تک پہنچائے۔

اس کے ساتھ علماء کرام اور عوام کا فریضہ بنتا ہے کہ وہ ان سی ڈیز کے خلاف آواز بلند کریں اور ان کی بندش وضبطی کی ہر ممکن کوشش کریں، اور تاجر حضرات ان کی خرید وفروخت سے کلیۃً باز آئیں کہ ان کی خرید وفروخت ناجائز وحرام ہے۔

ان سی ڈیز میں توہین انبیاء کرام سے ہٹ کر بعض احکامات کو غلط انداز میں پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے جیسا کہ "عمل ختنہ" کو حضرت یعقوب علیہ السلام سے منسوب کیا گیا ہے، حالانکہ اللہ تعالیٰ نے یہ حکم ان سے پہلے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر نازل کیا تھا، اسی طرح حضرت اسماعیل علیہ السلام کی جگہ حضرت اسحاق علیہ السلام کو ذبیح [قربان ہونے والا] دکھایا گیا ہے، حالانکہ یہ بالکل غلط ہے۔ کیونکہ ذبیح حضرت اسماعیل علیہ السلام ہیں نہ کہ حضرت اسحاق علیہ السلام۔ (فتاوی بینات، ج: ۱، ص: ۱۱۴ تا ۱۱۷، ط، مکتبہ بینات کراچی)



## انبیاء کرام علیہم الصلاۃ والسلام کے بارے توہین آمیز کلمات کہنا

﴿سوال﴾:

ایک شخص کا یہ کہنا کہ انبیاء کرامؑ [نعوذ باللہ] گندے نطفے سے پیدا ہوئے ہیں تو ایسا

نازیبا کلمہ بولنے والے کا شرعاً کیا حکم ہے؟

**﴿الجواب﴾:**

ہر مسلمان پر تمام انبیاء علیہم السلام کا احترام واجب ہے کیونکہ انبیاء کرام اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ اور معصوم بندے ہوتے ہیں ان پر کوئی عیب لگانا ان کی شان میں بے ادبی کے کلمات بولنا موجب کفر ہے، مسلمان کو ایسے کلمات سے اجتناب کرنا لازمی ہے۔

**لما قال العلامة ابن البزازؒ: ولو عاب نبيا كفر.....**

**وقيل قال ان آدم عليه السلام نسج الكرباس فقال نحن اذن اولاد الحائک يكفر.** [الفتاوى البزازية على هامش الهندية، ج ٦ ص ٣٢٧، احكام المرتدين، الثالث فى الانبياء] (فتاوى حقانيه، ج: ١، ص: ١٣٩، ١٤٠، ط، مكتبه سيد احمد شهيدؒ اكوڑه)



## انبیاء و شیخین کو گالی دینا، قرآنی آیات میں تاویل اور زکاۃ کو ٹیکس قرار دینا

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں علماء کرام ومفتیان عظام اس مسئلہ کے بارے میں کہ اگر کوئی شخص آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، سابقہ انبیاء اور شیخین کو گالی دے اور قرآنی آیات میں تاویل کرے، زکوۃ کو ٹیکس قرار دے ور دوسرے شخص کو جھوٹ پر اسے داد دیتے ہوئے بارک اللہ فی کذبک کہے تو ایسے شخص کے بارے میں کیا حکم ہے؟

**﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:**

صورِ مسئولہ کی پہلی صورت میں جبکہ کوئی شخص رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، سابقہ

انبیاء یا شیخین پر سب وشتم کرے تو وہ دائرہ اسلام سے خارج ہو جائے گا۔

دوسری صورت میں زکوۃ کو تاوان یا ٹیکس تصور کرنا یہ قیامت کی علامات میں سے ایک علامت ہے جو مسلمانوں کی انتہائی پستی پر دلالت کرتی ہے۔

چوتھی صورت میں جب یہ شخص جھوٹ پر برکت کی دعا دے تو یہ معصیت کا استحلال ہے [گناہ کو حلال سمجھنا] یا وہ نصوص جن میں جھوٹ پر لعنت وارد ہوئی ہے ان کا استہزاء [مذاق] ہے اور یہ دونوں موجب کفر ہیں۔

لما فی قوله تعالی [آل عمران: ۶۱]: فنجعل لعنة اللّٰه علی الکاذبین.

وفی الجامع للترمذی [۲/ ۴۴]: عن علی بن ابی طالب قال قال رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم اذا فعلت امتی خمس عشرة خصلة حل بها البلاء قیل وما هی یا رسول اللّٰه قال اذا کان المغنم دولا والامانة مغنما والزکوة مغرما..... الی آخر الحدیث.

وفی شرح الفقه الاکبر [ص ۱۵۲]: ان استحلال المعصیة صغیرة او کبیرة اذا ثبت کونها معصیة بدلالة قطعیة وکذا الاستهانة بها کفر.

وفی الروض الازهر [ص ۴۵۹]: ومن ادعی الی جماعة فقال اصلی مؤحدا ای منفردا فان اللّٰه تعالی قال ان الصلوٰة تنهیٰ کفر یعنی استدل بقوله تعالیٰ انه بمعنی تنها بلغة العجم وقد قال علیه الصلوٰة والسلام من فسر القرآن برأیه فقد کفر مع انه بدل وحرف وغیر.

وفی الهندیة [۲/ ۲۶۴]: الرافضی اذا کان یسب

الشیخین ویلعنهما والعیاذ باللّٰہ فهو کافر.

وفی ردالمحتار [۴/ ۲۳۵]: اذا شتم احدا من الانبیاء او الملائکة کفر..... فان تاب فبها والا قتل. (نجم الفتاوی، ج: ١، ص: ١٢٦، ١٢٧)



## کسی بھی نبی کی اشارۃً یعنی فرضی کہانی سے توہین کرنا کفر ہے

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء دین دریں مسئلہ کہ ''میری نئی کتاب'' برائے جماعت دوم پشتو ذریعہ تعلیم راہنمائے [این، ڈبلیو، ایف، پی ٹیکسٹ بک بورڈ پشاور] میں صفحہ ۱۷۱ پر ایک کہانی بعنوان ''ابوقاسم اوراس کے گدھے'' تحریر ہے جس سے کس شخص کی تذلیل وتحقیر ثابت ہوجاتی ہے۔ اس فرضی کہانی میں ابوقاسم اور موسیٰ کا نام استعمال ہوا ہے۔ تو کیا ابوقاسم نام کسی تذلیل آمیز کہانی میں استعمال کرنا جائز ہے یا نہیں؟

[نوٹ]: کہانی کی ایک عدد فوٹو کاپی لف ہذا ہے۔

﴿الجواب﴾:

ابوالقاسم یا ابوقاسم جناب نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی کنیت مبارکہ ہے۔ احادیث میں اس نام کی کنیت رکھنے سے منع کیا گیا ہے، چنانچہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے۔

عن ابی هریرة رضی اللّٰه تعالی عنه قال قال ابو القاسم صلی اللّٰہ تعالی علیه وسلم سموا باسمی ولاتکتنوا بکنیتی. [عمدة القاری، ٢٢ / ٢:٧]

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ

تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرے نام کی طرح نام رکھو لیکن میری کنیت کی طرح کنیت نہ رکھو۔

اس لیے امام شافعیؒ نے مطلقاً ابوالقاسم کنیت رکھنے کو ناجائز کہا ہے۔ چنانچہ امام ابن حجر عسقلانیؒ امام نوویؒ کے حوالہ سے نقل کرتے ہیں:

**الاول المنع مطلقاً سواء کان اسمه محمد ام لاثبت ذلک عن الشافعیؒ.** [فتح الباری، ج ١، ص ٤٧٢]

ترجمہ: اول مذہب یہ ہے کہ اس طرح کی کنیت مطلقاً منع ہے چاہے کسی کا نام محمد ہو یا نہ ہو اور یہ امام شافعیؒ سے ثابت ہے۔

اگر چہ اس کے جواز میں اور اقوال بھی پائے جاتے ہیں مگر یہ اقوال صرف نفسِ کنیت تک محدود ہیں۔ اور اگر اس کنیت کی تذلیل وتحقیر مقصود ہو یا اس میں تذلیل کا کوئی شبہ بھی ہو تو اس قسم کے اسماء یا الفاظ استعمال کرنا بنصِ قرآن جائز نہیں۔

**کما قال اللّٰہ تعالی: یٰایها الذین اٰمنوا لاتقولوا راعنا وقولو انظرنا واسمعوا وللکافرین عذاب الیم.** [سورۃ البقرۃ آیت: ١٠٤]

ترجمہ: اے ایمان والو! تم راعنا نہ کہو بلکہ انظرنا کہو اور سنو اور کافروں کے لیے دردناک عذاب ہے۔

علامہ قرطبی رحمہ اللہ اس آیت کے ذیل میں لکھتے ہیں:

**فی هٰذه الاٰیة دلیلان: احدهما علی تجنب الالفاظ المتحملة التی فیها التعریض للتنقیص والغض.** [تفسیر احکام القرآن للقرطبیؒ ج ٢ ص: ٥٧]

ترجمہ: اس آیت میں دو دلیلیں ہیں: ایک تو ایسے الفاظ کے استعمال سے اجتناب کرنا چاہیے جو تنقیص کی طرف مشیر ہوں۔

اسی طرح علامہ ابو بکر الجصاص الرازی رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں:

**وھذا یدل علی ان کل لفظ احتمل الخیر والشر فغیر جائز اطلاقہ حتی یقید بما یفید الخیر.** [احکام القرآن للجصاص، ج ۱ ص ۷۷]

ترجمہ: یہ آیت اس بات پر دلیل ہے کہ ہر وہ لفظ جو خیر وشر دونوں کا متحمل ہو اس کا مطلقاً استعمال جائز نہیں، یہاں تک کہ اس کو خیر کے ساتھ مقید کیا جائے۔

چنانچہ اس آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ اپنے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان عالی میں ایسے الفاظ کے استعمال سے منع فرمارہے ہیں جو تنقیص نبی کے متحمل ہوں متکلم کی مراد چاہے کچھ بھی ہو۔

چونکہ استفتاء کے ساتھ اصل کتاب کے لف شدہ صفحات مطالعہ سے خوب وضاحت کے ساتھ معلوم ہوتا ہے کہ یہودی لابی نے یہ فرضی کہانی جناب نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تنقیص کے لیے بنائی ہے جس پر مندرجہ ذیل امور دلالت کرتے ہیں:

(۱): ابوقاسم کے نام کا استعمال جو کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی کنیت ہے۔

(۲): ان کے دوست موسیٰ کا ملنا، چونکہ یہودیوں کا عقیدہ ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو تمام انبیاء کرام علیہم السلام پر فوقیت حاصل ہے، تو موسیٰ [جو کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا نام ہے] کو ابوالقاسم [جو کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی کنیت مبارکہ ہے] کے مقابلے میں لانا اس عقیدہ کی غمازی کرتا ہے، اور پھر اس کہانی میں موسیٰ کو عقل وفراست میں ابوقاسم پر ترجیح دینا اور ابوقاسم کو موسیٰ کے مقابلے میں حقیر ثابت کرنا اس نظریہ کی واشگافی کرتی ہے۔

(۳): اسی طرح ۹ کی تعداد میں بھی اس بات کی غماز ہے کہ اس سے مراد آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات ہیں، اس لیے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا جس

وقت وصال ہوا تھا اس وقت آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ۹ بیبیاں حیات تھیں۔

(۴): پھر گدھوں کی تعین بھی اس بات کی طرف مشیر ہے چونکہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فتح مکہ کے موقع پر گدھے پر سوار تھے۔

(۵): پھر تصویر میں ابو قاسم کا پگڑی پہننا جو کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سنتِ مطہرہ ہے، اس خلافِ شرع نظریہ کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

(۶): پھر ترتیب اور نظر ثانی بھی ایک غیر مسٹر برینڈ اپین روز [ایڈوائز میٹریل ڈویلپمنٹ] نے کی ہے۔

ورنہ وہ ان ناموں کے علاوہ اور نام بھی استعمال کر سکتے تھے لہٰذا اس کہانی میں ان ناموں یا ایسے ناموں کو جن کے ذریعہ کسی بھی پیغمبر کی ذات کی تذلیل وتحقیر مقصود ہو کا استعمال جائز نہیں۔ اب اگر ان ناموں کے استعمال سے متکلم کی مراد کسی رسول کی تذلیل مقصود ہو تو وہ شخص خارج عن الاسلام ہے، اور اگر تذلیل مقصود نہ بھی ہو مگر شبہ تذلیل مسمی ضرور ہے جس سے بچنا ہر مسلمان کا فریضہ منصبی ہے۔ لہٰذا وزارتِ تعلیم کے ارباب اختیار کو چاہیے کہ وہ اس کتاب سے ان ناموں کو نکال دے اور اُن جگہ کوئی اور نام تجویز کریں اور ساتھ تصویر سے عمامہ اور داڑھی کو بھی ختم کریں تا کہ اس سے شعائر اسلامی [پگڑی اور داڑھی] کی تذلیل وتحقیر نہ ہو سکے۔ واللہ اعلم وعلمہ اتم۔ (فتاوی حقانیه، ج: ۱، ص: ۲۷۳تا ۲۷۵، ط، سید احمد شهید اکوڑہ خٹك)



## غصہ کی حالت میں خدا اور رسولِ خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں اہانت آمیز الفاظ کہنا

﴿سوال﴾:

اگر کوئی عورت اپنے خاوند پر مشتعل ہو کر خدا تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

کی شان مبارک میں الفاظ اہانت کے کہے، تو ایسی عورت اسلام سے خارج ہوگئی یا نہیں؟

﴿الجواب﴾:

عورت مذکورہ کو توبہ کرنی چاہیے، توبہ کے بعد تجدیدِ نکاح بھی ضروری ہے۔ فقط

(فتاوی دار العلوم دیوبند، ج:۱۸، ص:۳۰۴، ۳۰۵، ط، مکتبہ دار العلوم دیوبند)



## وجوہ ارتداد

﴿سوال﴾:

جو شخص ہمارے نبی محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ذات سے کچھ ذرہ بھی بغض رکھے اور تمام جہان پر آنحضرت کے بزرگ و افضل ہونے کا قائل نہ ہو، اور شفاعت کا اور آنحضرت کے خاتم النبیین ہونے کا انکار کرتا ہو وہ کافر ہے یا نہیں بینوا۔

﴿الجواب﴾:

جس نے ایسا اعتقاد رکھا۔ وہ کافر ہے، جنت اس پر حرام ہے، ہمیشہ دوزخ میں رہے گا، جو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا دوست، وہ اللہ کا دوست اور کوئی چاہے، کہ بعد بعثت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بلا وساطت آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اللہ سے دوستی رکھے، وہ مردود ہے، ایسے ہی لوگوں کے واسطے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

قل ان کنتم تحبون اللّٰہ فاتبعونی یحببکم اللّٰہ. [آل عمران]

اور فضیلت و بزرگی آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تمام جہان پر قرآن وحدیث سے صاف ظاہر و باہر ہے، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اور کسی نبی کو اس لقب سے یاد نہیں فرمایا ہے، وما ارسلناک الا رحمة للعالمین. [الانبیاء ۱۰۷] اے نبی ہم نے تم کو سب کے واسطے رحمت بنا کر بھیجا ہے اور [صحیح مسلم کتاب الصلوٰۃ باب المساجد ومواضع الصلوٰۃ، ج۱ص

۱۹۹] میں ہے:

**عن ابی هريرة [رضی الله تعالی عنه] ان رسول الله صلی الله تعالیٰ عليه وسلم قال فضلت علی الانبياء بست اعطيت جوامع الكلم ونصرت بالرعب واحلت لی الغنائم وجعلت لی الارض طهورا ومسجدا و ارسلت الی الخلق كافة وختم بی النبيون وفی رواية اعطيت الشفاعة.**

اور دوسرے مقام میں ہے:

**"انا سيد ولد آدم".**

اور خاتم الانبیاء ہونا بھی آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا مثل آفتاب نیم روز کے کتاب اللہ وسنت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے واضح ولائح ہے۔

(آپ کہہ دیں اگر تم اللہ تعالیٰ سے محبت رکھتے ہو تو میری پیروی کرو، اللہ تعالیٰ تم کو محبوب بنالے گا۔ ابو ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا، مجھے دوسرے انبیاء پر چھ فضیلتیں عطا کی گئی ہیں۔ میں جامع کلمات عطا کیا گیا ہوں۔ رعب سے میری مدد کی گئی ہے میرے لئے غنیمتیں حلال کی گئی ہیں، میرے لیے تمام زمین وضو کے قائم مقام اور مسجد بنا دی گئی ہے۔ میں تمام لوگوں کی طرف رسول بنا کر بھیجا گیا ہوں اور میرے ساتھ نبیوں کو ختم کیا گیا ہے اور ایک روایت میں ہے مجھے شفاعت عطا کی گئی ہے۔ میں آدم کی تمام اولاد کا سردار ہوں۔)

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

**ما كان محمد ابا احد من رجالكم ولكن رسول الله وخاتم النبيين.** [الاحزاب: ٤٠] **عن ابی هريرة رضی الله**

**تعالی عنه ان رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم قال مثلی ومثل الانبیاء من قبل کمثل رجل بنی بیتا فاحسنه واجمله الا موضع لبنة من زوایة من زوایاه فجعل الناس یطوفون به ویعجبون له و یقولون هلا وضعت هذه اللبنة قال فانا اللبنة وانا خاتم النبیین وفی روایة فانا موضع اللبنة جئت فختمت الانبیاء علیهم السلام.** [مسلم ج ۲ ص ۲٤۸، باب ذکر کونه صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم خاتم النبیین]

اور آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا شفاعت کرنا قیامت میں اپنی امت کے لیے بلکہ تمام امتوں کے واسطے قرآن وحدیث سے خوب صاف ہر کسی کو معلوم ہوجاتا ہے، کچھ پوشیدہ امر نہیں ہے، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

**ویبعثک ربک مقاما محمودا.** [الاسراء: ۷۹]

**وسوف یعطیک ربک فترضی.** [الضحیٰ: ٥]

حدیث میں ہے:

**وعن عوف بن مالک قال قال رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم اتانی ات من عند ربی فخیرنی بین ان یدخل نصف امتی الجنة وبین الشفاعة فاخترت الشفاعة وهی لمن مات لایشرک باللّٰه شیئاً.** [رواه الترمذی، ص ۷۰ ج ۲ ابواب القیامة باب ماجاء فی الشفاعة ابن ماجة]

**وعن انس ان النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم قال شفاعتی لاهل الکبائر من امتی.** [رواه الترمذی، ص ۷۰ ج ۲ ابواب صفة القیامة باب ماجاء فی الشفاعة وابوداؤد وابن ماجه]

(محمد تم میں سے کسی مرد کے باپ نہیں ہیں، لیکن اللہ کے رسول

ہیں اور نبیوں کو ختم کرنے والے ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا خاتم النبیین ہونا ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری مثال اور مجھ سے پہلے انبیاء کی مثال ایک آدمی جیسی ہے، جس نے ایک عمارت بنایا اور اچھا بنایا اور بہت خوبصورت بنایا، مگر اس کے گوشوں میں سے ایک گوشے میں ایک اینٹ کی جگہ خالی رہ گئی۔ لوگ اس کے گرد پھرنے لگے۔ اور اس کی خوبصورتی سے تعجب کرنے لگے اور کہنے لگے کاش اس جگہ اینٹ لگادی جاتی تو آپ نے فرمایا، میں وہ اینٹ ہوں، میں خاتم النبیین ہوں، اور ایک روایت میں ہے، میں اس اینٹ کی جگہ آگیا ہوں، سو میں نے نبیوں کو ختم کردیا ہے۔ تم کو تمہارا رب مقام محمود میں پہنچائے گا۔ آپ کو آپ کا رب اتنا دے گا کہ آپ راضی ہوجائیں گے۔ اور عوف بن مالکؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا میرے پاس میرے رب کی طرف سے ایک آنے والا آیا اور مجھ کو اختیار دیا کہ یا تو میری امت میں سے نصف امت جنت میں داخل ہوجائے گی اور یا پھر آپ شفاعت کرلیں، سو میں نے شفاعت کو پسند کرلیا اور وہ ہر اس آدمی کے لیے ہوگی جو اس حال میں مرجائے کہ وہ اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہراتا ہو، اس کو ترمذی اور ابن ماجہ نے روایت کیا اور انسؓ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسم نے فرمایا کہ میری شفاعت میری امت کے کبیرہ گناہوں )۔

اور ایک بڑی حدیث میں بخاری و مسلم کے آیا ہے کہ قیامت یعنی حشر کے روز سب لوگ واسطے طلب شفاعت کے آدم و نوح و موسیٰ و عیسیٰ تمام انبیاء علیہم السلام کے پاس جاویں گے۔ وہ سب اپنا اپنا قصور بیان کریں گے، شفاعت نہیں کریں گے، حضرت عیسیٰ فرماویں گے کہ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پاس جاؤ، حضرت کے پاس آئیں گے، پہلے دروازہ

شفاعت کا ہمارے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کھولیں گے، بعدہٗ سب شفاعت کریں گے، حضرت کے آگے کسی کی دم مارنے کی طاقت نہیں رہے گی، اللہ تعالیٰ حد مقرر فرمادے گا، اس کے موافق حضرت بار بار حکم اللہ کا لینے جائیں گے، سجدہ کرتے جائیں گے، اور شفاعت کرتے جائیں گے، اور صدہا احادیث اسی مضمون کی صحاح ستہ وغیرہ میں موجود ہیں، جس کا جی چاہے، وہ دیکھ لے، اور بعد میں اس کے بھی جو شخص پھر حضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بزرگی اور خاتم ہونے کا، اور قیامت میں شفاعت کرنے کا منکر ہو، تو بموجب آیت ماذا بعد الحق الا الضلال گمراہ، کافر، خالد مخلد دوزخ کا کندہ بن رہے گا۔ (فتاوی ختم نبوت، ج:۱،ص:۲۶۵، ۲۶۶، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوۃ ملتان)



# حضرت نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی کے الفاظ کہنا

﴿سوال﴾:

جب کہ شریعت کا مسئلہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو جس طرح چاہیں ارشاد فرمائیں لیکن امت کو یہ اجازت نہیں ہے کہ وہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں ایسے الفاظ کہیں جس سے گستاخی ٹپکتی ہو، مثلاً یہ لفظ استعمال کرے کہ "اللہ تعالیٰ نے ۔معاذ اللہ ۔ رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ڈانٹا" یا یہ لفظ استعمال کرے کہ "قیامت کے دن امت میں سے بعض لوگ نبیوں کو چھڑائیں گے یعنی اللہ تعالیٰ کی پکڑ سے نبیوں کے درمیان ۔معاذ اللہ ۔ منصف یا جج ہوں گے"، ایسے لوگوں کے بارے میں کیا حکم ہے؟



﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:

یہ بات بالکل مسلم ہے کہ کہ حضرت نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان اقدس میں کسی بھی قسم کی گستاخی کرنے سے ایمان سلامت نہیں رہتا، البتہ کبھی ایسا ہوتا ہے کہ کسی مصنف نے کوئی بات لکھی انتہائی احترام کوملحوظ رکھ کر، گستاخی اس کے حاشیہ خیال میں بھی نہیں مگراس کی تحریر پڑھنے والا کچھ تصورات اپنے ذہن میں لئے ہوئے ہے جس کی وجہ سے کبھی دانستہ کبھی نادانستہ ایسا مطلب تجویز کرتا ہے جس سے گستاخی ٹپکتی یاٹپکاتی جاسکتی ہے، پھرایسی گستاخی کومصنف کی طرف منسوب کیا جاتا ہےاوراس پرحکم لگایا جاتا ہے کہ اس کی یہی مراد ہے، یہ طریقہ غلط ہے۔ جوفقرے آپ نے سوال میں نقل کئے ہیں اگران کا قائل یا مصنف زندہ ہوتو خود اس سے دریافت کیا جائے، بغیر دریافت کئے کوئی سخت حکم نہ لگایا جائے، اگروہ زندہ نہیں اس کی کتاب میں یہ موجود ہےتو وہ کتاب روانہ کردی جائے، اس کو دیکھ کر بتایا جاسکتا ہے کہ کیا حکم ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم (فتاوی محمودیہ، ج:۲،ص:۴۸۸، ۴۸۹/ فتاوی دارالعلوم دیوبند، ج:۱۸،ص:۳۰۴، ط، مکتبہ دارالعلوم دیوبندالہند/ فتاوی ختم نبوت، ج:۱،ص:۲۵۸، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوۃ ملتان/ آپ کے مسائل اوران کاحل، ج:۲،ص:۵۶، ط، مکتبہ لدھیانوی کراچی/ محقق ومدلل جدید مسائل، ج:۱،ص:۵۵)



## ختم نبوت کا منکر کافر ہے

﴿سوال﴾:

حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ختم نبوت کا عقیدہ رکھنا فرض ہے یا سنت یا مستحب؟ اورانکارِختم نبوت کفر ہے یا معمولی گناہ؟

﴿الجواب﴾:

عقیدہ ختم نبوت بنصِ قرآن وحدیث فرض ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو

خاتم الانبیاء والمرسلین اور آپ کے لائے ہوئے دین کو خاتم الادیان سمجھنا فرض ہے، آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ختمِ نبوت کا منکر اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کسی نئے نبی کے آنے کا معتقد کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔

**قال اللّٰہ تبارک وتعالیٰ: ومان کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللّٰہ وخاتم النبیین.** [سورۃ الاحزاب، آیت: ٤٠]

**عن ابی ھریرۃؓ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم مثلی ومثل الانبیاء کمثل قصر احسن بنیانہ ترک منہ موضع لبنۃ فطاف بہ النظار یتعجبون من حسن بنیانہ الا موضع تلک اللبنۃ فکنت انا فسددت موضع اللبنۃ ختم بی البنیان وختم بی الرسل وفی روایۃ فانا اللبنۃ وانا خاتم النبیین. متفق علیہ.** [مشکوٰۃ، ج ٣، ص ١٦١٠، حدیث ٥٧٤٥] (فتاوی حقانیہ، ج: ١، ص: ١٤٨، ط، مکتبہ سید احمد شہید اکوڑہ خٹك)



# شری کرشن کو نبوت میں آقائے نامدار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مماثل قرار دینا

﴿سوال﴾:

زید کے دوستوں کا کہنا ہے کہ زید ہندو مذہب کا اعتقاد رکھتا ہے اور اس نے ہندوؤں کے مذہبی پیشواؤں سے ہندو مذہب کی کتابوں کا علم حاصل کر کے PHD کی ڈگری بھی حاصل کی ہے اور ہندو مذہب پر کتابیں بھی لکھی ہیں، ان کتابوں میں اس نے قرآن کریم کو

عجیب وغریب پر بیان کیا ہے، اللہ تعالیٰ اور آقائے نامدار حضرت محمد مصطفی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور ہمارے بزرگوں کے ساتھ شری کرشن کو شریک کیا ہے، [ان کو ایک جیسا قرار دیا ہے] سوال یہ ہے کہ ایسے عقیدے کا حامل شخص دائرہ اسلام میں داخل سمجھا جائے یا خارج؟ بینوا توجروا۔

**﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:**

''قران کریم کو عجیب وغریب طریقے پر بیان کیا ہے'' اس کی کوئی مثال سوال میں مذکور نہیں ہے۔ کتاب [زید کی کتاب] سے اس کی کوئی مثال پیش کر کے سوال کرنا چاہیے، تا کہ صحیح جواب دیا جا سکے، اسی طرح حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور دیگر بزرگان دین کے ساتھ شری کرشن کو شریک کیا ہے، اس کا مطلب بھی بغیر مثال کے سمجھنا مشکل ہے، اتنی بات سمجھ لینا چاہیے کہ جو شخص قرآن کریم کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے نازل کردہ کتاب نہیں مانتا، وہ دائرہ ایمان سے خارج اور مرتد ہے۔ اسی طرح تاج دار انبیاء حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ کرشن جیسے شخص کو [جس کی نبوت بہ طریق صحت ثابت نہیں] شریک کرنا انتہائی بے ادبی وگستاخی ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔ (فتاوی فلاحیہ، ج: ۱، ص: ۱۳۲۱، ۳۲۲)



## عیسیٰ علیہ السلام کا کلمہ پڑھنا ارتداد اور سنت رسول کی توہین کفر ہے

**﴿سوال﴾:**

ایک شخص نے گواہاں کے روبرو کہا (۱) کہ وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا کلمہ پڑھتا ہے۔ (۲) انبیاء علیہم السلام تمام گندے نطفے سے ہیں۔ [نعوذ باللہ] (۳) مسلمان جو ختنہ کراتے ہیں وہ امریکہ اور برطانیہ کے ڈاکٹروں کے خیال میں صحیح نہیں اس لئے یہ نہیں ہونی چاہیے کیونکہ اس سے پیشاب کے جراثیم جاتے ہیں۔ بیماری پھیلتی ہے اور اسی وجہ سے

مسلمان بیمار ہوتے ہیں کیا یہ سنت رسول کی توہین نہیں ہے؟

﴿الجواب﴾:

یہ شخص مرتد اور سابی ہے اصرار کی صورت میں حکومت اس کو سزائے موت دے گا کیونکہ عرف عام کے بنا پر کسی پیغمبر کا کلمہ پڑھنا اس کی ملت کو اپنانے کا اعلان ہے اور مذہب اسلام کو چھوڑ کر نصاریٰ کا مذہب مختار کرنا ارتداد ہے نیز بعض حقائق بلا شک وشبہ استخفاف ہوتے ہیں اور انبیاء علیہم السلام کا استخفاف کفر ہے مثلاً اگر جج یا بڑے افسر وغیرہ کو کوئی کہے کہ تیرے والد نے اپنا آلہ تناسل تیری والدہ کی فلاں جگہ.....نیز جب غیر مشہور سنت کی تخفیف کفر ہے تو ختنہ جیسی سنت جو کہ شعائر دین سے ہے کس طرح کفر نہ ہوگا۔

**کما فی العالمگیری ص ٢٦٥ جلد ٢ [منها ما يتعلق بالانبياء عليهم الصلاة والسلام] ولو قال اين چه رسم است سبلت بست كردن ودستار بزير كلو اور دن [ترجمه بالعربية: ما هذه العادة تقصير الشارب وارخاء الطيلسان تحت الرقبة] فان قال ذلك على سبيل الطعن فى سنة رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم فقد كفر كذا فى المحيط.**

(فتاوی فریدیه، ج: ١، ص: ١٢٢، ١٢٣)



# ذات وصفاتِ رسول پر تنقید

﴿سوال﴾:

آقائے دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ذات وصفات، علم اور شان میں ادنیٰ ترین نقص کے معتقد اور تنقیص کرنے اور کہنے والے کے لئے شرعاً کیا حکم ہے؟

﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:

آقائے دو عالم سیدنا الاولین والآخرین امام المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی ذاتِ مقدسہ، صفاتِ مبارکہ علمِ اعلیٰ کے اعتبار سے خدائے پاک کے نزدیک ہر مخلوق سے بلند، محبوب، مقرب ہیں۔ حضرت آدم علیہ السلام اور ان کے علاوہ سب آپ کے جھنڈے کے نیچے ہوں گے۔

دستِ مبارک میں ''لوء الحمد'' ہوگا۔ لیلۃ المعراج میں مقام ''دنی وقاب قوسین'' آپ کے ساتھ مخصوص ہے، شفاعت کبریٰ آپ کا حق ہے وغیرہ وغیرہ۔ فداہ أبی وأمی [صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم صلوۃ دائمۃ ابداً]

ذات، صفات، علم، شان میں تنقیص کو ایمان برداشت نہیں کر سکتا۔ مسئلہ چونکہ ایمانیات سے متعلق ہے اس لئے کسی خاص شخص پر خاص بات کی وجہ سے حکم لگانا بھی آسان نہیں جب تک شرعی دلائل سے تنقیحِ تام نہ ہوجائے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم (فتاوی محمودیہ، ج:۲، ص:۴۸۹ تا ۴۹۱)



## حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے منکر کا کیا حکم ہے؟

﴿سوال﴾:

ایک آدمی اللہ تعالیٰ پر مکمل یقین رکھتا ہے اور اس کے ساتھ کسی کو شریک بھی نہیں کرتا، نماز بھی پڑھتا ہے، لیکن وہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نہیں مانتا تو کیا وہ آدمی جنت کا حق دار ہے؟

﴿جواب﴾:

جو شخص آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نہیں مانتا، وہ خدا پر یقین کیسے رکھتا ہے؟

(آپ کے مسائل اور ان کا حل، ج:۲، ص:۵۶، ط، مکتبہ لدھیانوی کراچی)



# توہین رسالت کے مرتکب کا حکم

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء کرام اس شخص کے بارے میں جو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو سب وشتم کرتا ہو اور توہین رسالت کا مرتکب ہو اور کہتا ہو کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے پوری شریعت بیان نہیں کی [العیاذ باللہ] کیا ایسا شخص مسلمان ہے یا نہیں؟

﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:

جو شخص توہین رسالت کا مرتکب ہوا اور العیاذ باللہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو سب وشتم کرتا ہو تو ایسا شخص مرتد ہے اور ایسے شخص کو وہی سزا دی جائے گی جو کہ مرتد کو دیجاتی ہے۔

لما فی الهندية [٢/ ٢٦٣]: سئل عمن ينسب الى الانبياء الفواحش كعزمهم على الزنى ونحوه الذى يقوله الحشوية فى يوسف عليه السلام قال يكفر لانه شتم لهم واستخفاف بهم قال ابوذر من قال ان كل معصية كفر وقال مع ذلك ان الانبياء عليهم السلام عصوا فكافر الانه شاتم.

وفى الدرالمختار مع ردالمحتار [٤/ ٢٣١، ٢٣٣]: والكافر بسب النبى من الانبياء فانه يقتل حدا ولاتقبل توبته مطلقاً..... لكن صرح فى آخر الشفاء بان حكمه كالمرتد ومفاده قبول التوبة كما لايخفىٰ.

وفى الشامية: ان المشهور عن مالك واحمد انه لايستاب ولايسقط القتل عنه وهو قول الليث بن سعد وذكر القاضى عياض انه المشهور من قول السلف وجمهور العلماء وهو احد الوجهين لاصحاب الشافعى وحكى عن

مـالک واحـمـد انـه تـقبـل تـوبتـه وهـو قـول ابـی حنيفة واصـحـابـه..... فهذا صريح كلام القاضی عياض فی الشفاء والسبكی ابن تيمية وائمة مذهبه علی ان مذهب الحنفية قول التوبة بلاحكاية قول اخر عنهم. (نجم الفتاوی، ج: ۱، ص: ۱٥۰)

## ''فرمان مصطفوی'' کے نام سے شائع شدہ اشتہار کا حکم

مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیوٹاؤن کراچی کے دارالافتاء میں پاکستان اور بیرونی ممالک سے استفتاء موصول ہوتے رہتے ہیں جن میں مسلمانوں کے معاشرتی مسائل میں شریعت اسلامی کی رہنمائی حاصل کی جاتی ہے۔ ان فتاوی اور فقہی احکام کی افادیت کو عام کرنے کی غرض سے ''بینات'' میں ان کی اشاعت کا سلسلہ شروع کیا جارہا ہے تا کہ قارئین بہ سہولت ان احکام سے واقفیت اور رہنمائی حاصل کرسکیں۔ اس سلسلہ کا پہلا استفتاء ایک ایسے فتنہ سے متعلق ہے جو ایک عرصہ سے مسلمانوں میں پھیلایا جارہا ہے اور ہر شہر و قصبہ میں تقریباً ہر پڑھے لکھے مسلمان کو اس سے سابقہ پڑتا رہا ہے۔ ''مدیر''

خلاصۂ استفتاء:

وصیت نامہ ''فرمان مصطفوی'' کے عنوان سے ایک اشتہار مدینہ منورہ کے کسی شیخ کی طرف سے اس کے حلفیہ بیان کے ساتھ وقتاً فوقتاً شائع ہوتا رہا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خواب میں شیخ احمد کو ہدایت فرمائی ہے:

(۱): میری اُمت کو نیک اعمال کی تلقین کرو [وصیت نامہ میں کچھ نیک اعمال کا ذکر کیا گیا ہے]۔

(۲): آثار قیامت کے تذکرہ اور ان سے خوف کے بعد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے یہ قول منسوب کیا گیا ہے کہ جو کوئی اس وصیت نامہ پر ایمان لائے گا اور نقل

کر کے یا چھپوا کر اس کو پھیلائے گا اس کو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شفاعت، جنت اور دنیا میں مال و دولت کی فروانی، مرادوں میں کامیابی اور قرض ادا ہونے کی نعمتیں حاصل ہوں گی اور حضور، ان باتوں کے ذمہ دار ہوں گے۔ اور جو اس پر ایمان نہیں لائے گا وہ آخرت میں شفاعت رسول اور رحمت الٰہی سے محروم رہے گا اور دنیا میں بھی وبال وعذاب میں گرفتار ہوگا۔

دریافت طلب یہ ہے کہ اس وصیت نامہ کے متعلق شرعی نقطۂ نظر کیا ہے؟

(۱): کیا اس وصیت نامہ پر ایمان لانا ضروری ہے؟ اور اس کو فرمان مصطفوی کی اہمیت دی جاسکتی ہے۔

(۲): کیا اس پر ایمان موجب شفاعت اور باعث رحمت الٰہی ہے اور اس کو نہ ماننا وبال وآفات کا سبب ہوسکتا ہے؟

**﴿الجواب باسمہٖ تعالیٰ﴾:**

یہ وصیت نامہ جناب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ذات گرامی پر سراسر بہتان اور افتراء ہے۔ اور جناب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف کسی ایسی بات کو منسوب کرنا جس کو آپ نے نہ کہا ہو سخت گناہ ہے۔ اس پر شدید وعید بیان کی گی ہے۔ ارشاد ہے:

**”من كذب علی متعمداً فليتبوأ مقعده من النار“.**

”جس نے مجھے پر جان بوجھ کر جھوٹ بولا وہ پنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے“۔

اس حدیث کو تقریباً تیس صحابہ [رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین] نے بیان فرمایا ہے۔ اس لئے علماء امت نے اس کو اسناداً [باعتبار سند] متواتر کہا ہے۔

یہ وصیت نامہ عرصہ پچاس سال سے مختلف عنوانوں کے ساتھ شہروں قصبوں اور گاؤں میں تقسیم ہوتا رہا ہے اور علماء حق نے ہمیشہ اس کے خلاف فتویٰ دیا اور اس کو دجل وتلبیس اور افتراء کا نمونہ قرار دیا۔

چنانچہ اس سلسلہ میں مفتی اعظم حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور مفتی دارالعلوم دیوبند مولانا عزیز الرحمٰن صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے فتاویٰ موجود ہیں۔

وجہ اس کی یہ ہے کہ اس میں جو کچھ لکھا گیا ہے، اکثر و بیشتر اسلامی تعلیمات کی روشنی میں غلط ہے۔ اس میں کہا گیا ہے کہ توبہ کا دروازہ بند ہونے والا ہے۔ جو شخص اس وصیت نامہ کو ایک شہر سے دوسرے شہر بھیجے گا وہ دولت سے مالا مال ہوگا۔ وغیرہ وغیرہ۔ یہ سب اسلامی تعلیمات کے خلاف ہے۔ مسلمانوں کے پاس بحمد اللہ جناب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی واضح ہدایات موجود ہیں اور دین بصورت قرآن وحدیث موجود اور محفوظ ہے۔ پھر ان کو کیا پڑی ہے کہ اس قسم کے مجہول وصیت نامہ پر عمل کریں۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا صحیح وصیت نامہ آپ کی احادیث مبارکہ ہیں۔ انہی پر عمل کرنے میں دین ودنیا کی سعادتیں مضمر ہیں۔

علاوہ ازیں یہ وصیت نامہ شیخ احمد خادم کے نام سے چھپوایا جاتا ہے۔ حضرات علماء کرام کی تحقیق سے معلوم ہوا کہ پچاس سال کے عرصہ میں اس نام کا کوئی خادم مسجد نبوی میں نہیں رہا۔ غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس میں عیسائی مشینریز کی شرارت ہے۔ عیسائی مشینریز اسلام کی شدید ترین دشمن ہیں۔ مسلمانوں کو اسلام سے منحرف کرنے میں انہوں نے کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا۔ اُمراء وحکام اور تعلیم یافتہ حضرات کو دوسرے راستوں سے گمراہ کرتے ہیں۔ اور اس کا مقصد یہ ہے کہ مسلمان دین اسلام سے مایوس ہو جائیں گے اور سمجھ لیں کہ اب تو توبہ کا دروازہ بھی بند ہونے والا ہے لہٰذا اب ہمارے لئے [ العیاذ باللہ ] اسلام میں کیا رکھا ہے۔ اس کے بعد عیسائیوں کو موقع مل جائے گا کہ عیسائیت میں نجات ہے ہمارے یہاں توبہ کا دروازہ کبھی بند نہیں ہوتا۔ ہمارے یہاں گناہ معاف کرانے کا سستا نسخہ موجود ہے۔ وہ یہ ہے کہ مرتے وقت پادری کے کان میں اپنے سب گناہ کہہ دیئے جائیں۔ سب گناہ معاف ہو جائیں گے۔

اسی طرح اس وصیت نامہ میں جو کہا گیا ہے کہ ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ تک ساٹھ ہزار آدمی مرے جن میں سے کوئی ایمان دار نہ تھا۔ یہ بھی سراسر جھوٹ ہے۔ اس میں بھی مسلمانوں کو یہ باور کرانے کی کوشش کی گئی ہے کہ [العیاذ باللہ] اسلام اب ایمان دار ہونے کا ضامن نہیں ہے۔ اگر تم ایمان دار ہونا چاہتے ہو تو عیسائیت کے تثلیثی دامن میں پناہ لو۔

اس حقیقت سے کوئی انکار نہیں کر سکتا کہ مسلمانوں میں بدعملی عام ہے اور اس کے اسباب ظاہر و باہر ہیں لیکن بایں بدعملی اب بھی مسلمان ہیں۔ دوسرے مذاہب کے ماننے والوں کی بنسبت بہت زیادہ مذہب پرست ہیں۔ ان میں آج بھی عقائد صحیحہ اور عمل صالح سے آراستہ لوگ بڑی کثرت سے موجود ہیں۔ ایسے نفوس قدسیہ اب بھی موجود ہیں جو اسوۂ رسول پر ٹھیک ٹھیک عمل پیرا ہیں۔ عیسائیوں میں ایک بھی ایسا شخص نہیں ہے جو صحیح معنی میں عیسائی ہو۔ مسخ شدہ عقائد۔ شراب وخنزیر و بدکاری کی کثرت ان کی خصوصیات ہیں بلکہ اگر یہ کہہ دیا جائے کہ مسلمان قوم کا وجود باعث بقائے عالم ہے تو وہ اسلامی تعلیمات کے پیش نظر غلط نہ ہوگا۔ کیونکہ احادیث میں بتلایا گیا ہے کہ اس شخص اکبر یعنی دنیا کی روح ذکر الٰہی ہے۔ ظاہر ہے کہ صحیح معنی میں ذکر الٰہی کرنے والے مسلمان اور صرف مسلمان ہیں۔

باقی رہا یہ امر کہ اس وصیت نامہ میں کچھ اچھی باتیں شامل کر دی گئی ہیں۔ مثلاً نماز پڑھو، عورتیں بے پردہ ہوگئی ہیں وغیرہ تو ان باتوں کو مسلمان اس وصیت نامہ کے بغیر بھی جانتے ہیں۔ ان [عیسائی مشینریز] کا مقصد یہ ہے کہ کچھ صحیح باتیں بھی اس میں شامل کی جائیں تاکہ دجل وفریب میں آسانی ہو۔

الغرض یہ وصیت نامہ سراسر جھوٹ لغو اور بے اصل ہے۔ اس کی اشاعت ہرگز نہ کرنا چاہیے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ (فتاوی بینات، ج: ۱، ص: ۴۷۲ تا ۴۷۵، ط، مکتبہ بینات کراچی)



# خدااوررسول کے متعلق ایک امام کی گمراہ کن باتیں

﴿سوال﴾:

ایک آدمی کہتا ہے جو کہ امامت بھی کرتا ہے وہ یہ کہتا ہے کہ میں حضرت مولانا محمد قاسم صاحب بانی دارالعلوم دیوبند کو بچشم خود تقریر کرتے ہوئے دیکھا ہے اور حاضرین سے یوں کہتا ہے کہ ''تم نے اللہ کو دیکھا ہے''؟ میں نے کہا کہ حضرت! ہم نے تو نہیں دیکھا تو حضرت رومال اپنی جیب سے نکال کر اور بغیر بادل کے کڑک اور گرج شروع ہوئے کافی دیر کے بعد لوگوں کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا: ''دیکھو رومال میں خداوند قدوس کا بت اور پتلہ مع اعضائے بشریت موجود ہے''۔ نعوذ باللہ منہا۔ اور یوں کہتا ہے کہ ''میں نے بھی دیکھا ہے'' جب کہ اس شخص کی عمر ۵۵ سال کی ہے۔ نعوذ باللہ منہا۔

ایسے بزرگ کی شان میں اس قسم کے الفاظ کہنا، دوسرے سرور عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو جب معراج ہوئی تو اس کے بارے میں نعوذ باللہ یہ کہتا ہے کہ ''حضرت جبرئیل علیہ السلام سدرۃ المنتہیٰ سے اوپر گئے ہیں اور اللہ کے قریب جا کر کہا کہ یا اللہ! تمہارے حبیب حاضر ہو گئے ہیں، اللہ نے کہا بہت اچھا، حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جوتے اتارنے کا قصد کیا ہے، فوراً جواب صمدی آیا کہ آؤ میرے سینہ پر چڑھ جاؤ۔ ''نعوذ باللہ'' خدا کے سینہ پر حضور مع جوتے کے چڑھ گئے''۔ اور یوں کہے کہ ''حدیث میں ہے''۔ یہ شخص حافظ ہے اور ایک مسجد کا امام ہے، کیا ایسے شخص کے پیچھے نماز جائز ہے اور اس کا نکاح قائم رہا یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:

جو شخص اللہ تعالیٰ کا پتلہ مع اعضاء بشری رومال سے نکال کر حاضرین کو دکھلائے [نعوذ باللہ] وہ ہرگز اس قابل نہیں کہ اس کو امام بنایا جاوے، ایسے شخص کی صحبت سے دور رہیں، نہ جانے کیا کیا شعبدے دکھلا کر گمراہ کرے گا جس سے ایمان بھی سلامت نہیں رہے گا۔ اللہ

تعالیٰ ایسی چیز نہیں جس کو رومال میں بند کیا جاوے یا اس کے لئے پتلہ بنایا جاسکے یا اس کے اعضاء بشری موجود ہوں، خداوند تعالیٰ ایسی باتوں سے منزہ اور پاک ہے اس کے لئے جسم اور اعضاء بشری رومال بند کرنا کفر ہے۔ ایسے آدمی کو واجب ہے کہ اس قسم کی خرافات اور کفریات سے توبہ کر کے تجدید ایمان اور تجدید نکاح کرے۔

حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمہ اللہ تعالیٰ بانی دارالعلوم دیوبند کے انتقال کو ۹۳/ برس گزر چکے ہیں، ۵۵/سال کا آدمی ان کو خواب میں تو دیکھ سکتا ہے کہ اور یہ بھی ممکن ہے کہ کسی کو کشف ہو جاوے یا تمثیل ہو جاوے مگر واقعاتی دنیا میں ان کو اس وقت تقریر کرتے ہوئے دیکھنے کی کوئی صورت نہیں ہے۔

معراج کے متعلق جوتے پہنے ہوئے جا کر اللہ تعالیٰ کے سینہ پر چڑھنا نہ قرآن کریم سے میں ہے، نہ حدیث میں، بلکہ نہایت لغو اور کفریہ شیطانی خیال ہے، حضرت مولانا قاسم صاحب یا کوئی بھی بزرگ ایسی بات نہیں فرما سکتے، ان کی طرف نسبت کرنا بے اصل ہے اور غلط ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ (فتاوی محمودیہ، ج:۲، ص:۴۸۶ تا ۴۸۸)



## رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی کرنے والا واجب القتل ہے

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک مسلمان نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی کی اور گالی کے الفاظ مسلمانوں کے سامنے استعمال کیے، اس سلسلہ میں درج ذیل سوال کے جواب مطلوب ہیں:

۱: ایسا شخص مسلمان باقی رہے گا یا مرتد ہو جائے گا؟

۲: اگر ایسا شخص دائرہ اسلام سے خارج ہوگا تو اس سے مسلمانوں کو نکاح،

جنازہ اور مسجد میں داخل ہونے اور ان جیسے امور میں قطع تعلق کر لینا ضروری ہے یا نہیں؟

۳: اگر یہ شخص مرتد ہو گیا ہے، تو اس کے لیے دائرہ اسلام میں داخل ہونے کی کوئی صورت ہے یا نہیں؟ اور اس قبیح فعل کی تلافی کی کوئی شکل ہے یا نہیں؟

۴: ایک مفتی صاحب کا کہنا ہے: ”اگر یہ شخص توبہ کر بھی لے، تو عند اللہ اس کی توبہ قبول ہوگی، عند الناس نہیں، کیوں کہ اللہ تعالیٰ تو بڑے بخشنے والے اور بڑے معاف کرنے والے ہیں، لیکن رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دینا، حق العباد کا ضیاع ہے، جس کی تلافی کی کوئی صورت نہیں“۔

سوال یہ ہے کہ مفتی صاحب کا یہ کہنا کہاں تک صحیح ہے؟ جواب عنایت فرمائیں۔

﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:

۱: رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دینا، آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ذات پر تہمت لگانا اور آپ کی شان میں گستاخی کرنا، شدید ترین گناہ ہے، ایسا شخص دائرہ اسلام سے خارج ہو جائے گا۔

۲: ایسے شخص کے ساتھ کسی قسم کا تعلق رکھنا جائز نہیں، حرام ہے۔ نہ تو اس کے جنازہ کی نماز پڑھی جائے گی اور نہ ہی اسے مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کیا جائے گا، حتی کہ اسے مساجد میں آنے سے بھی روک دیا جائے گا۔

۳: ایسے شخص کے لیے توبہ و تلافی کی شکل یہ ہے کہ عوام کے سامنے اپنے فعل پر ندامت کا اظہار کرے، اس فعل پر اللہ سے معافی مانگے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے متعلق ایسے تعریفی کلمات عوام کے سامنے کہے کہ عوام کو یقین ہو جائے کہ وہ حقیقتاً اپنی گستاخانہ حرکت پر نادم و پشیماں ہے اور واقعتاً اپنے گناہ سے توبہ کر رہا ہے۔ تو توبہ کرنے کے بعد [اگر وہ شادی شدہ ہے، تو] بیوی سے تجدید نکاح ضروری ہوگا، کیونکہ پہلا نکاح [اس کے مرتد ہونے کی وجہ سے] ختم ہو گیا تھا۔

۴: مفتی صاحب کی بات تقریباً صحیح ہے، امام مالکؒ اور امام احمدؒ کے نزدیک

پیغمبر اسلام صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دینے والا انسان معافی کے قابل نہیں، اس کی توبہ کسی حال میں قبول نہیں ہوگی، اگر اسلامی سلطنت ہے تو اسے قتل کیا جائے گا۔ چناں چہ شامی میں ہے کہ وہ معافی کے قابل نہیں ہے، اگر اسلامی سلطنت ہے، تو ایسا شخص قتل کا مستحق ہوگا، لیکن اس کی توبہ آخرت کے معاملہ میں قبول ہوگی اور آخرت کے عذاب سے نجات حاصل کرلے گا، لیکن اس کا دنیوی معاملہ معافی کے قابل نہیں ہے۔

[**قوله فانه يقتل حداً**]..... **أفاد انه حكم الدنيا، أما عندالله فهي مقبولة كما في البحر.** [شامي: ٤/ ٢٣٢، باب المرتد، كتاب الجهاد، ط:بيروت] والله تعالى اعلم بالصواب(فتاوى فلاحيه، ج: ١، ص: ٣٥٢/ فتاوى ختم نبوت، ج: ١، ص: ٣٠٣تا ٣٠٧، ط، عالمى مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



# اسلام میں شاتم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سزا

**﴿سوال﴾:**

بعد تمام تعریفوں کے جو خدا جل شانہ کے لئے ہیں، ائمہ کرام سے اس سلسلہ کے بارے میں فتویٰ حاصل کرنا ہے کہ ”جو شخص بلحاظ اسم مسلمان ہوا اور خدا تعالیٰ اور اس کے برگزیدہ پیغمبروں اور نبی آخر الزمان فخر موجودات اور محسن انسانیت حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ہنسی اڑاتا ہو ان کے بارے میں استہزائیہ انداز اختیار کرتا ہو۔ جو ازواج مطہرات کی شان میں گستاخی اور صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے بارے میں نازیبا الفاظ کا استعمال کرتا ہو اور قرآن مجید کے بارے میں یہ کہتا ہو کہ یہ کوئی تاریخ نہیں فقط ناول ہے، اور اک دیوانے شخص کا خواب ہے، جسے کہانی کا رنگ دیا گیا ہے تو ایسے شخص یعنی

سلمان رشدی ملعون کے لئے علماء کرام کا کیا فتوی ہے؟

عام مسلمانوں کے لئے علماء کرام کے لئے، حکام وقت اور حکومت وقت کے لئے، ازراہِ کرم بتایئے ایسے مسلمانوں کے لئے کیا حکم ہے جو ایسے گستاخ کو قتل کرنا چاہتے ہوں، جبکہ وہ ایک غیر اسلامی ملک [برطانیہ یا امریکا] میں موجود ہو۔ کیا اس ملک کے ساتھ کسی قسم کے تعلقات قائم رکھے جاسکتے ہیں جبکہ وہ ملک اس ملعون کتاب کی اشاعت کی پشت پناہی بھی کررہا ہو۔ اور ایسے ملعون شخص کو اپنے ہاں پناہ بھی دے رکھی ہو۔

﴿الجواب باسمہٖ تعالیٰ﴾:

صورت مسئولہ میں جو آدمی [کافر ہو یا مسلم] سید الاولین والآخرین، شفیع المذنبین، رحمۃ للعالمین حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر ہنسی اڑاتا ہے، یا ان کی سیرت وزندگی کے کسی گوشے کے بارے میں استہزائیہ انداز اختیار کرتا ہے، یا ان کی توہین وتنقیص کرتا ہے یا ان کی شان میں گستاخی کرتا ہے، یا ان کو گالی دیتا ہے یا ان کی طرف بُری باتوں کو منسوب کرتا ہے یا آپ کی ازواج مطہرات اور امہات المؤمنین [رضی اللہ عنہن] کو بازاری عورت اور طوائفوں کے ساتھ تشبیہ دیتا ہے اور صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی شان میں نازیبا الفاظ استعمال کرتا ہے اور قرآن مجید کو ایک دیوانہ اور مجنون آدمی کا خواب بتاتا ہے، یا ایک ناول اور کہانی سے تعبیر کرتا ہے تو وہ آدمی سراسر کافر، مرتد، زندیق اور ملحد ہے۔ اگر ایسا آدمی کسی مسلمان ملک میں حرکت کرتا ہے تو اس کو قتل کرنا مسلمانوں کی حکومت پر واجب ہے اور مشہور قول کے مطابق اس کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی۔ اور جو اس کے کفر میں شک کرتا ہے وہ بھی کافر ہے اور یہ ائمہ اربعہ کا مسلک ہے اور اس پر امت کا اجماع ہے۔

جیسا کہ شیخ الاسلام امام تقی الدین ابو العباس احمد بن عبد العلیم بن عبد السلام الحرانی الدمشقی المعروف بابن تیمیہ نے اپنی مشہور ومعروف کتاب ''الصارم المسلول علی شاتم الرسول'' میں نقل فرمایا کہ:

''ان من سب النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من

مسلم او كافر فانه يجب قتله هذا مذهب عليه عامة اهل العلم. قال ابن المنذر: أجمع عوام أهل العلم على أن حد من سب النبي صلى اللّٰه تعالىٰ عليه وسلم، القتل، وممن قاله مالك والليث واحمد واسحاق وهو مذهب الشافعي......... وقد حكى ابو بكر الفارسي من اصحاب الشافعي اجماع المسلمين على ان من حد من سب النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم القتل".

ترجمہ: عام اہل علم کا مذہب ہے کہ جو آدمی خواہ مسلمان ہو یا کافر، نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دیتا ہے اس کو قتل کرنا واجب ہے۔ ابن منذر نے فرمایا کہ عام اہل علم کا اجماع ہے کہ جو آدمی نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دیتا ہے، اس کی حد قتل کرنا ہے اور اسی بات کو امام مالک، امام لیث، امام احمد، امام اسحاق نے بھی اختیار فرمایا ہے اور امام شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا بھی یہی مذہب ہے......اور ابو بکر فارسی نے اصحابِ امام شافعیؒ سے مسلمانوں کا اجماع نقل کیا ہے کہ شاتم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حد قتل ہے۔

"وقال محمد بن سحنون: اجمع العلماء عليه ان شاتم النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم والمنقص له كافر، والوعيد جاء عليه بعذاب الله له وحكمه عند الامة القتل، ومن شك في كفره وعذابه كفر".

"محمد بن سحنون نے فرمایا کہ علماء کا اجماع ہے کہ شاتم رسول اور آپ کی توہین وتنقیص شان کرنے والا کافر ہے اور حدیث میں اس کے لئے سخت سزا کی وعید آئی ہے اور امت مسلمہ کے نزدیک اس کا شرعی حکم، قتل

ہے۔ اور جو آدمی اس شخص کے کفر اور عذاب کے بارے میں شک وشبہ کرے گا وہ بھی کافر ہوگا"۔

مندرجہ بالا عبارات سے یہ بات آفتاب نیم روز کی مانند واضح ہوگئی کہ باجماع امت نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دینے والا یا ان کی توہین وتنقیص کرنے والا کھلا کافر ہے اور اس کو قتل کرنا واجب ہے۔ اور آخرت میں اس کے لئے دردناک عذاب ہے۔ اور جو آدمی اس کے کافر ہونے اور مستحقِ عذاب ہونے میں شک کرے گا وہ بھی کافر ہوجائے گا۔ کیونکہ اس نے ایک کافر کے کفر میں شبہ کیا ہے۔

علامہ ابن تیمیہ نے "ابن سحنون" سے مزید نقل کیا ہے کہ:

"ان الساب ان كان مسلما فانه يكفر ويقتل بغير خلاف وهو مذهب الائمة الأربعة وغيرهم".

"اگر گالی دینے والا مسلمان ہے تو وہ کافر ہوجائے گا اور بلا اختلاف اس کو قتل کردیا جائے گا۔ اور یہ ائمہ اربعہ وغیرہ کا مذہب ہے"۔

اور امام احمد بن حنبلؒ نے تصریح کی ہے کہ:

"قال ابن حنبل: سمعت ابا عبدالله يقول: كل من شتم النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم او تنقصه مسلما كان أو كافرا فعليه القتل، وأرى أن يقتل ولايستتاب".

"جو آدمی بھی خواہ مسلمان ہو یا کافر اگر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دیتا ہے یا ان کی توہین وتنقیص کرتا ہے اس کو قتل کرنا واجب ہے۔ اور میری رائے یہ ہے کہ اس کو توبہ کرنے کے لیے مہلت نہیں دی جائے گی بلکہ فوراً ہی قتل کردیا جائے گا"۔

"الدر المختار" میں ہے:

"وفي الاشباه ولاتصح ردة السكران الا الردة بسب

النبی صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم فانہ یقتل ولایعفی عنہ".

''اشباہ میں ہے کہ [نشہ میں] مست آدمی کی ردت کا اعتبار نہیں ہے، البتہ قتل کر دیا جائے گا اور اس گناہ کو معاف نہیں کیا جائے گا''۔

امام احمدؒ اور ''اشباہ'' کی عبارات سے یہ بات معلوم ہوئی کہ شاتم رسولﷺ کے جرم کو معاف نہیں کیا جائے گا بلکہ اس کو قتل کر دیا جائے گا۔

پھر یہ شخص جب مسلسل اس جرم کے ارتکاب میں قائم ہے اور اس پر مصر ہے تو اس کے واجب القتل ہونے اور اس کی توبہ قبول نہ کرنے کے بارے میں کوئی شک ہی نہیں۔

چنانچہ کتب فقہ میں لکھا ہے کہ جو آدمی ارتداد کی حالت پر بدستور برقرار رہتا ہے یا بار بار مرتد ہوتا رہتا ہے اس کو فوراً قتل کر دیا جائے گا اور اس کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی۔

جیسا کہ ''فتاوی شامی'' میں ہے:

"وعن ابن عمر وعلی: لاتقبل توبة من تکررت ردتہ کالزندیق وھو قول مالک واحمد واللیث وعن ابی یوسف لو فعل ذلک مراراً یقتل غیلة".

''حضرت عبداللہ بن عمر اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے روایت ہے کہ متعدد بار مرتد ہونے والے کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی جیسا کہ زندیق کی توبہ قبول نہیں کی جاتی اور یہ امام مالک، احمد اور لیث کا مذہب ہے، امام ابویوسف سے مروی ہے کہ اگر کوئی آدمی مرتد ہونے کا جرم بار بار کرے تو اسے حیلہ سے بے خبری میں قتل کر دیا جائے''۔

اسی طرح ''درمختار'' میں ہے:

"وکل مسلم ارتد فتوبتہ مقبولة الا جماعة من تکررت ردتہ علی ما مر والکافر بسب نبی من الانبیاء فانہ یقتل حداً ولاتقبل توبتہ مطلقاً".

''ہر وہ مسلم جو [نعوذ باللہ] مرتد ہو جاتا ہے اس کی توبہ قبول ہوتی ہے، مگر وہ جماعت جس کا ارتداد مکرر [بار بار] ہوتا ہو۔ ان کی توبہ قبول نہیں ہوتی۔ اور جو آدمی انبیاء میں سے کسی کو گالی دینے کی وجہ سے کافر ہو جائے اس کو قتل کر دیا جائے گا اور اس کی توبہ کسی حال میں بھی قبول نہیں کی جائے گی''۔

ان عبارات سے یہ بات واضح ہوگئی ہے سبِّ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور توہین اتنا بڑا جرم ہے کہ بالفرض اگر کوئی [نشہ میں] مست آدمی بھی نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دے گا یا آپ کی توہین وتحقیر کرے گا تو اس کو قتل کر دیا جائے گا۔

اسی طرح امہات المؤمنین [رضوان اللہ تعالیٰ علیہن اجمعین] کی شان میں گستاخی کرنے سے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو تکلیف پہونچتی ہے اور گستاخی کرنے والے پر دنیا وآخرت میں اللہ تعالیٰ کی لعنت ہوتی ہے اسی لئے حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ امہات المؤمنینؓ کی شان میں گستاخی کرنے والے کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی اور وہ مباح الدم ہے۔

چنانچہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو گناہ کی تہمت لگانے والوں کے جرم کا ثبوت اور حضرت عائشہؓ کی پاکدامنی کا ثبوت تو قرآن میں مذکور ہے، فقہاء کرام نے بھی اس کی رُو سے ایسے شخص کو مباح الدم کہا ہے۔ جو حضرت عائشہؓ پر تہمت گناہ لگاتا ہے۔ جیسا کہ ''فتاوی شامی'' میں ہے:

نعم لاشک فی تکفیر من قذف السیدۃ عائشۃ رضی اللہ تعالی عنہا".

''سید عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو تہمت لگانے والا شخص بلاشبہ کافر ہے''۔

اور ملعون سلمان رشدی اپنی کتاب میں امہات المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہن کی

شان میں گستاخی کا مرتکب ہوا ہے بالخصوص حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بارے میں، جیسا کہ ہفت روزہ ''حریت'' جلد ۷، ۱۱ تا ۱۷ نومبر ۱۹۸۸ء شمارہ ۴۵ میں تفصیلی طور پر نقل کیا گیا ہے۔

اور یہ بات اہل دنیا کے سامنے ظاہر ہے کہ ملعون سلمان رشدی نے حالیہ ناول ''شیطانی آیات'' [Satanic Vcrscs] کے علاوہ ''مڈنائٹ چلڈرن'' اور ''شیم'' میں بھی شان رسالت میں دریدہ ذہنی اور ذہنی خباثت کی بدترین مثال پیش کی ہے۔ تفصیل کے لئے ''انڈیا ٹوڈے'' ''ستمبر ۱۹۸۸ء کی اشاعت میں موجود ہے۔ اور مزید اس کتاب کو متعدد ممالک سے شائع کرنے کی کوشش میں لگا ہوا ہے تاکہ دنیا میں فساد پھیلایا جائے اور دین اسلام کو بدنام کیا جائے، تاریخ کو مسخ کیا جائے، ناپختہ اذہان کو اسلام سے برگشتہ کیا جائے اور مسلمانوں کے دل وجگر پر تیشے چلائے جائیں اور تلاش میں دامن اسلام کی طرف بڑھنے والے سادہ انسانوں کو اسلام اور مسلمانوں سے بدظن کیا جائے۔ لہٰذا یہ شخص اگر پہلے سے مسلمان تھا تو اب مرتد ہوگیا ہے اور ارتداد پر اصرار کرنے کی وجہ سے ملحد اور زندیق ہے جس کی توبہ کا کچھ اعتبار نہیں اور اس کی سزا قتل ہی ہے۔

دنیا کے تمام مسلمانوں کا عقیدہ اور ایمان ہے کہ حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اللہ کے بندے اور رسول ہیں، تبلیغ دین اور اشاعت حق میں بالکل امین اور حق گو ہیں اور اس منصب کو بالکل صحیح صحیح طریقہ سے انجام دینے والے ہیں۔ اور دین اسلام کی تکمیل فرمادی گئی ہے اس میں کسی قسم کی کوتاہی اور خامی نہیں ہوئی ہے اسی طرح قرآن مجید کو اللہ پاک کا کلام سمجھتے ہیں۔

قرآن کو غیر اللہ کا کلام کہنا سراسر کفر ہے اسی لئے جب کفار مکہ نے قرآن کے کلام ''انسانی'' ہونے کا دعویٰ کیا تھا تو اللہ تعالیٰ نے جواب میں یہ چیلنج دیا کہ اگر قرآن اللہ کا کلام نہیں ہے اور غیر اللہ کا کلام ہے تو تم اور تمہارے سارے دوست احباب اکھٹے ہوکر قرآن کی ایک چھوٹی سی سورت جیسی کوئی سورت بنا لاؤ اگر تم سچے ہو۔ لیکن اب تک کوئی نہ بنا سکا نہ

تا قیامت بنا سکے گا۔

لیکن شاتم رسول سلمان رشدی نے لفظ [Mahound] کی آڑ لے کر یہ تاثر دیا ہے کہ ''جناب سرور کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں فرشتے اور شیطان کی آواز میں تمیز کرنے کی اہلیت نہ تھی''۔ اور یوں کلام الٰہی کو جو حضرت جبرائیل کی وساطت سے نازل ہوا ہے، نعوذ باللہ شیطانی کلام ظاہر کرنے کی گستاخانہ مکروہ اور شیطانی جسارت کی ہے۔ ان عبارات سے یہ بات واضح ہوگئی ہے کہ سلمان رشدی قرآن شریف کو اللہ کا کلام ماننے کے لیے تیار نہیں ہے اور جو قرآن کو اللہ کا کلام نہیں مانتا وہ بدترین کافر ہے اس قسم کے کافروں کو قتل کرنا واجب ہے جیسا کہ اوپر گذرا ہے۔

اس لئے تمام اسلامی حکومتوں کے لئے ضروری ہے کہ اگر کافر مرتد زندیق سلمان رشدی ان کی حکومت کے ماتحت ہے تو فوری طور پر قتل کر کے اسے جہنم رسید کریں اگر ان کی حکومت میں نہیں لیکن سفارتی تعلقات کے ذریعہ اس پر دباؤ ڈالنا کسی بھی طریقہ سے ممکن ہے تو اس پر دباؤ ڈال کر اس کو قتل کر دینا ضروری ہے ورنہ ایک ایک بد بخت شقی ازلی اور شاتم رسول کو پناہ دینے والے یا اس کی پشت بناہی کرنے والے ملک سے تعلق اور دوستی رکھنا جائز نہیں ہوگا۔ جیسا کہ قرآن شریف میں ہے:

**''لاتجد قوما یؤمنون باللّٰہ والیوم الاخر یوادون من حاد اللّٰہ ورسولہ ولو کانوا اٰبائھم او ابنآئھم او اخوانھم او عشیرتھم''.** [المجادلۃ: ٢٢]

''جو لوگ اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہیں آپ ان کو نہ دیکھیں گے کہ وہ ایسے شخصوں سے دوستی رکھیں جو اللہ اور اس کے رسول کے برخلاف ہیں وہ ان کے باپ یا بیٹے یا بھائی یا اپنے گھرانے کے ہوں''۔

**''یا ایھا الذین اٰمنوا لاتتخذوا عدوی وعدوکم اولیاء**

تلقون الیهم بالمودة". [الممتحنة: ۱]

''اے ایمان والو! تم میرے دشمنوں اور اپنے دشمنوں کو دوست مت بناؤ کہ ان سے دوستی کا اظہار کرنے لگو''۔

اور اگر حکومت اس امر عظیم کو انجام دینے کے لئے تیار نہیں ہے تو ہر مسلمان کے لئے ضروری ہے طاقت بشری کے مطابق کوشش کرکے اللہ کی زمین کو شاتم رسول سے پاک وصاف کردے کیونکہ یہ اظہار دین خداوندی کی تکمیل اور اعلاء کلمۃ اللہ کا ذریعہ ہے، جب تک زمین سے شاتم رسول کو ختم نہیں کیا جائے گا اس وقت تک مکمل دین اللہ کے لئے نہیں ہوتا ہے جو اللہ تعالیٰ نے دیا ہے۔

''وقاتلوهم حتى لاتكون فتنة ويكون الدين كله لله".

[الانفال: ۳۹]

''اور تم ان سے اس حد تک لڑو کہ ان میں فساد عقیدہ نہ رہے اور دین اللہ تعالیٰ کا ہو جاوے''۔

اس لئے صفحہ گیتی میں تاریخ کے اوراق شاہد ہیں کہ جو شخص آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دیتا تھا اس کو قتل کردیا جاتا تھا جیسا کہ کعب بن اشرف، یہودیہ عورت اور قبیلہ خطمہ کی عورت کو حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دینے کی وجہ سے اور اسلام کی مخالفت میں سرگرم عمل رہنے کی وجہ سے قتل کردیا گیا تھا۔

اسی طرح حضرت کعب بن زہیر عہد نبوی کے ایک نامور شاعر تھے، ابتداء میں وہ اسلام کی مخالفت میں سرگرم رہے حتی کہ ہادی اسلام صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ''ہجو'' میں کچھ شعر کہہ دیئے، معاندانہ کارروائیوں اور ہجو گوئی کی پاداش میں بارگاہ رسالت سے ان کے واجب القتل ہونے کا اعلان کردیا گیا تھا۔ جبکہ سلمان رشدی نے صرف سب وشتم پر بس نہیں کیا بلکہ اس نے اسلام، نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، امہات المؤمنین اور قرآن مجید کے بارے میں بھی ہر قسم کی گستاخی کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی۔

لہٰذا جو آدمی اس کو قتل کرے گا اس کو بہت زیادہ ثواب ملے گا تا کہ زمین اس کے فتنے سے محفوظ ہو جائے، آئندہ کسی کو اس جیسی دریدہ دھنی کی جسارت نہ ہو۔ جیسا کہ ''فتاوی شامی'' میں ہے:

''وجميع الكبائر..... يباح قتل الكل ويثاب قاتلهم''.

''اور ایسے تمام مرتکبین کبیرہ جن کے گناہوں کا ضرر دوسروں کی طرف متعدی ہوتا ہے ان کو قتل کرنا جائز ہے اور قاتل ثواب کا مستحق ہے''۔ (فتاوی بینات، ج:۱،ص:۹۸ تا ۱۰۶، ط، مکتبہ بینات کراچی)



## گستاخِ رسول کی سزا اور سلمان رشدی کا ناول؟

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں کہ: ہمارے علماء نے شریعت کے فیصلے اور فتوے کو صرف نماز، روزہ، زکوٰۃ اور حج تک محدود کر رکھا ہے، ان حدود کو پار کیا تو ایک دوسرے کے مسلک کے خلاف فتویٰ جاری کرنے میں اپنی صلاحیتوں کو صرف کیا، اس سے آگے بڑھے تو مختلف ناموں سے دینی ودعوتی کام کرنے والی تنظیموں کی دیوار سے ٹکرا گئے، زخمی ہو کر غصہ میں موٹی موٹی کتابیں ان کے خلاف لکھ ڈالیں، اس وقت دنیا کے سارے مذاہبِ باطلہ نے [خاص طور سے یہودی وعیسائی لابی فہرست ہے] اسلام کو بدنام کرنے کے لئے ایڑی چوٹی کا زور لگا رکھا ہے، نئے نئے انداز سے ہماری شریعت پر حملے کئے جا رہے ہیں، اسی لابی کا ایک ملعون سلمان رشدی بے خوف وخطر پاکیزہ مذہب پر کیچڑ اچھال کر برطانیہ کی حفاظت میں بیٹھا قہقہے لگا رہا ہے، اس بدنام زمانہ نے نبی آخر الزماں حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں گستاخیاں کیں، ازواج مطہرات کو نہ جانے کیا کیا لکھا، ان کی پاکیزہ سیرت کو من گھڑت گندی کہانیوں کی

کیچڑ میں لپیٹ کر عوام کو ذہنی عیاشی کا مواد مہیا کیا، اور اپنے ناپاک ہاتھوں سے ایک فحش ناول لکھی، جس کا نام شیطانی آیات [Satane varses] رکھا، ایسا شخص جو مذہبِ اسلام یا انبیاء کرام، ازواجِ مطہرات اور صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم جو دین کے عناصر ہیں کے خلاف گندی اور بے ہودہ باتیں کہنے والا خارج از اسلام نہیں ہے، کیا اس کی گردن زدنی جائز نہیں؟ کیا اس کو قتل کرنا از روئے شریعت مستحسن نہیں ہے؟ کیا ایسی حالت میں شریعت خاموش بیٹھنے کی اجازت دیتی ہے؟

گستاخِ رسول سلمان رشدی کے خلاف قتل کا فتویٰ ایران سے جاری ہوا، ساری دنیا کے مسلمانوں نے اسے سراہا، اور صحیح قدم سمجھا، لیکن ہمارے ہندوستانی علماء آخر کیا وجہ ہے کہ اس مسئلہ پر کچھ بولنے سے گریز کر رہے ہیں؟ ہمارے علماء کا موقف اور ان کا طریقہ ان حالات کے پیشِ نظر کیوں نہیں ہوتا؟

کیا سلمان رشدی بے گناہ ہے؟ اگر بے گناہ ہے، تو اس کی برأت کا اعلان کھل کر کرنا چاہئے، اگر قاتل گردن زدنی ہے تو ڈنکے کی چوٹ پر اس کی گردن زدنی کا اعلان اور فتویٰ جاری کرنا چاہئے!

**﴿الجواب وباللہ التوفیق﴾:**

سوال میں پوچھے گئے نفسِ مسئلہ کا جواب یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شانِ اقدس میں گستاخی کرنے والا شخص شرعاً مرتد ہے، اگر وہ اسلامی مملکت کی حدود میں پایا جائے تو اسے توبہ پر مجبور کیا جائے، اگر توبہ نہ کرے تو واجب القتل ہے، اس پر یہ سزا جاری کردی جائے۔ اس بارے میں دلائل درج ذیل ہیں:

**عن ابن عمر رضی اللّٰہ تعالی عنہما قال: أتی عمر بن الخطاب برجل سب رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم فقتلہ، ثم قال: من سب رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم أو احداً من الانبیاء فاقتلوہ.** (اعلاء السنن، ١٢/ ٦٦٨، رقم:

٤٣٢٧، ٤٣٢٨)

**عن عمر بن عبدالعزیز قال:...... فانه لایحل قتل امرئ مسلم یسب احدا من الناس الا رجلا سب رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم.** (المحلی بالآثار، مسائل التعذیر، ١٢/ ٤٣٣، رقم: ٣١٢)

**عن ابن عباس رضی اللّٰه تعالیٰ عنهما أن اعمی کانت له ام ولد تشتم النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم وتقع فیها، فینهاها فلاتنتهی، ویزجرها فلاتنزجر، وقال: فلما کانت ذات لیلة جعلت تقع فی النبی صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم وتشتمه، فأخذ المغول، فوضعه فی بطنها واتکأ علیها فقتلها..... الحدیث بطوله: وفی آخره: فقال النبی صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم: ألا! شهدوا أن دمها هدر.** (سنن أبی داؤد، ٢/ ٥٩٩، رقم: ٤٣٦١، الفتاوی التاتارخانية، ٧/ ٣٠٠ زکریا)

**ونقل فی الفتاوی الشامية: أو أیما رجل مسلم سب رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم أو کذبه أو عابه أو تقصه فقد کفر باللّٰه تعالیٰ وبانت منه امرأته فان تاب والا قتل.** (شامی، کتاب الجهاد، باب المرتد، مطلب مهم فی حکم ساب الأنبیاء، ٦/ ٣٧٢ زکریا، ٤/ ٢٣٤ کراچی)

یہ تو اصل مسئلہ کا جواب ہے، اب آنجناب کے سوال نامہ میں جن جذبات کا اظہار کیا ہے، ان کے سلسلہ عرض ہے کہ:

الف: علماء ومفتیان کے بارے میں یہ بدگمانی صحیح نہیں کہ انہوں نے اپنے فتاوی کو عبادات یا فروعی مسائل کے اختلافات تک محدود کر رکھا ہے، کسی بھی دارالافتاء کے ریکارڈ

سے آپ اپنے الزام کا جواب حاصل کر سکتے، یاد رکھئے کہ مفتی سائل کے تابع نہیں ہوتا کہ اس کی منشاء کے مطابق جواب دے، بلکہ قرآن وحدیث کی رہنمائی مفتی کے لئے مشعلِ راہ ہوتی ہے، مفتیان کرام کے بارے میں ایسے بے بنیاد الزامات سے بچنے میں ہی عافیت ہے۔

ب: سلمان رشدی کے ناول سے ہر مسلمان کو سخت تکلیف اور صدمہ پہنچا ہے، جس کا اظہار مسلسل کیا جاتا رہا ہے اور اب بھی جاری ہے، لیکن سوال یہ ہے کہ اس کا توڑ اور جواب کیسے ہو؟ آپ کی نظر میں اس مسئلہ کا واحد حل اس کے قتل کا اعلان کرنا ہے، اور ہماری نظر کہتی ہے کہ جو شخص ہماری اسلامی حکومت کی حدود سے باہر ہو، اس پر قتل کے حکم کے نفاذ کا اعلان کرنا خود فریبی کے سوا کچھ نہیں، جسے قتل کرنا ہوتا ہے وہ پہلے سے اعلان نہیں کرتا، اگر ایران یا کسی اور حکومت کو سلمان رشدی کو قتل کرنے سے دلچسپی ہوتی، تو وہ اعلان کرنے سے پہلے اپنے کسی ایجنٹ کے ذریعہ یہ کام کرا سکتی تھی، لیکن ایران کو تو اس اعلان سے سیاسی فائدہ اٹھانا تھا، جو پہلے بھی اٹھایا گیا اور آج بھی اٹھایا جارہا ہے۔

اگر ایران کی طرف سے یہ اعلان نہ ہوتا تو پورا یقین تھا کہ کوئی غیور مسلمان اب تک ملعون سلمان رشدی کو کیفر کردار تک پہنچا دیتا، مگر ایرانی فتویٰ نے ملعون کو سرکاری تحفظ فراہم کردیا، اب اس ملعون کا قتل کوئی بچوں کا کھیل نہیں، بلکہ پورے یورپ سے جنگ مول لینے کے مرادف ہے۔ ہماری نظر میں ایرانی فتویٰ سلمان رشدی کے قتل کا نہیں، بلکہ اس کے بیش از بیش حفاظ کا ذریعہ بن گیا ہے، اب آپ ہی بتائیں کہ ایسے فتویٰ جاری کرنے سے کیا فائدہ؟ امید ہے کہ ٹھنڈے دل سے ان امور پر غور فرمائیں گے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ (کتاب النوازل، ج:١، ص:٤١٨ تا ٤٢١، ط، المرکز العلمی للنشر والتحقیق لال باغ مراد آباد الہند)



# شاتمِ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی توبہ کا حکم

﴿سوال﴾:

اگر کوئی مسلمان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شانِ اقدس میں گالی دے اور بعد میں پشیمان ہو اور توبہ بھی کرے تو از روئے شریعت اس کی توبہ مقبول ہے یا نہیں؟

﴿الجواب﴾:

جناب رسالتمآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شانِ اقدس میں گستاخی کرنے والا مسلمان دائرہ اسلام سے خارج ہو جاتا ہے۔

**قال العلامة ابن عابدینؒ: اجمع المسلمون ان شاتمه کافر وحکمه القتل.** [ردالمحتار ج ٤، ص ٢٣٢، باب المرتد، مطلب مهم فی حکم ساب الانبیاء]

تاہم اگر شاتمِ رسول اپنے اس فعل پر نادم ہو کر توبہ کرلے تو اس کی توبہ مقبول ہے اور تجدید ایمان کے بعد دوبارہ مسلمان سمجھا جائے گا۔

**قال ابو الحسن علی بن الحسین اسعدیؒ: من سب رسول اللّٰه فانه مرتد ویفعل به ما یفعل بالمرتد.** [النتف فی الفتاوی، ج ٢ ص ٦٩٤، باب المرتد]

**قال العلامة ابن عابدینؒ: ظاهر فی قبول توبته کما لایخفیٰ.** [منحة الخالق علی البحر الرائق، ج ٥ ص ١٣٥ باب المرتد](فتاوی حقانیه، ج: ١، ص: ١٣٩، ط، مکتبه سید احمد شهیدؒ اکوڑہ خٹك)



# نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یا کسی بھی نبی علیہ الصلاۃ والسلام کی توہین کرنے کی سزا

**سوال:**

کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ کے بارے میں کہ ایک پروفیسر ڈاکٹر یونس شیخ نے اپنی کلاس میں لیکچر کے دوران طلباء کے سامنے مندرجہ ذیل باتیں کی ہیں: [نقل کفر کفر نہ باشد]

(۱): حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم چالیس سال تک غیر مسلم تھے۔ [معاذ اللہ، استغفروا اللہ ثم استغفروا اللہ]

(۲): چالیس سال کی عمر تک آپ [صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم] کے ختنے نہیں ہوئے تھے۔

(۳): حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے پہلی شادی ۲۵ سال کی عمر میں کی اور چونکہ اس وقت وہ نہ نبی تھے اور نہ مسلمان اس لیے نکاح نہ ہوا۔

(۴): چالیس ۴۰ سال کی عمر تک آپؐ بغل کے بال اور زیر ناف بال نہیں کاٹتے تھے۔

(۵): آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا والدین غیر مسلم تھے۔

کیا یہ کلمات گستاخی رسول کے زمرہ میں آتے ہیں یا نہیں؟ اور اس شخص کے لیے شرعی حکم کیا ہے؟ اگر گستاخ رسول توبہ کرے تو اس کی توبہ قبول کی جائے گی یا نہیں؟ یہ جو پانچ کلمات اس نے کہے ہیں ان کی شرعی حیثیت کیا ہے؟ قرآن وحدیث سے اس کے لیے مدلل جوابات دیئے جائیں؟ نیز ان کلمات کے بارے میں مسلمانوں کا کیا عقیدہ ہونا چاہئے؟ کیا کسی مسلمان کے لیے ایسے مجرم کی حمایت کرنا جائز ہے؟ کیا کوئی مسلمان وکیل عدالت میں اس کی وکالت کرسکتا ہے یا نہیں؟ اور اگر وکالت کرتا ہے تو اس کے لیے شرعی حکم کیا ہے؟ کیا

ایسے مجرم کے رشتہ دار اس کی طرف سے وکیل کر سکتے ہیں اور وہ اس کی حمایت کر سکتے ہیں یا نہیں؟ اور اگر وہ اس کی حمایت کریں تو ان کے بارے میں شریعت کا کیا حکم ہے؟ کیا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے مبارک دور میں کسی ایسے گستاخ کو معاف فرمایا تھا؟ اب ایسے گستاخ رسولؐ کو معاف کرنے کا کسی کو اختیار ہے یا نہیں؟ اگر کوئی عالم اس کی حمایت کرے تو اس کے لیے شریعت مطہرہ کا کیا حکم ہے؟ کیا گستاخ رسول اور مرتد کے احکامات اور سزا میں کوئی فرق ہے یا نہیں؟

**﴿الجواب﴾:**

مندرجہ بالا سوالات کے جوابات ترتیب وار درج ذیل ہیں:

**﴿سوال نمبر۱﴾:** کیا معاذ اللہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم چالیس سال تک غیر مسلم تھے؟

ج: (۱) اہل السنۃ والجماعت کا عقیدہ ہے کہ تمام حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام نبوت سے قبل اور نبوت کے بعد جملہ صغائر اور کبائر گناہوں سے پاک اور منزہ ہیں، نہ ان سے قبل النبوت کفر وشرک کے ارتکاب کا تصور تک ہوسکتا ہے اور نہ بعد النبوت، اس لیے کہ نبوت اور کفر وشرک دونوں اضداد ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام ابتداء ہی سے ایسی طبعیت اور نفس مرحمت فرمایا ہوتا ہے جو فطرتاً معصیت سے دور رہتا ہے اور نشہ عبودیت سے چور ہوتا ہے، حتی کہ حالتِ صغر میں بھی وہ عبدیت کا اعتراف کرتا ہے۔ چنانچہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے بچپن ہی میں انی عبد اللہ کا کلمہ زبان سے نکال کر اس بات کا اعلان کیا تھا۔ ہماری عقائد کی کتابوں میں یہی لکھا ہے۔

چنانچہ امام اعظم امام ابوحنیفہؒ فرماتے ہیں:

**الانبیاء علیهم الصلوٰة والسلام کلهم منزهون عن الصغائر والکبائر والکفر والقبائح.** [شرح فقه اکبر، ص ۸۸،

٨٩، بحث ان الانبیاء الخ]
علامہ النسفیؒ فرماتے ہیں:

**وفی عصمتهم عن سائر الذنوب تفصیل وهو انهم معصومون من الکفر قبل الوحی وبعدهٔ بالاجماع وکذا عن تعمده الکبائر عند الجمهور.** [شرح عقائد النسفی، ص ٩٨]

علامہ ابن حزمؒ وامام ابواسحاق اسفرائیؒ وابن فورکؒ وابن برہانؒ، نوویؒ، قاضی خانؒ وغیرہ تمام اہلسنت والجماعت کا مسلک بتاتے ہوئے لکھتے ہیں:

**"انهم معصومون عن الصغائر والکبائر جمیعاً قال انه الذی ندین به وهو الصحیح.** [بحواله مکتوبات شیخ الاسلام ج ٣ ص ٢٤٧]

قاسم العلوم والخیرات مولانا محمد قاسم نانوتویؒ فرماتے ہیں:

بزعمِ احقر انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام از صغائر وکبائر قبل النبوۃ وبعد النبوۃ بہر طور کہ باشد معصوم اند۔ [ترجمان السنۃ، جلد٣، ص٣٥٥]

علامہ ابومحمد عبدالحق محدث دہلویؒ لکھتے ہیں:

مگر کفر اور شرک سے بالاتفاق معصوم تھے، کسی نبی سے قبل از نبوت بھی کفر اور شرک سرزد نہیں ہوا۔ [عقائد اسلام، ص٣٨، ٣٩]

علامہ مفتی عبدالرحیمؒ فرماتے ہیں:

الجواب: حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام سے ابتداء ہی سے موحد ہوتے ہیں، قبل از نبوت اور بعد از نبوت کفر وشرک بلکہ شائبہ کفر وشرک سے بھی بالکل پاک صاف اور منزہ ہوتے ہیں۔ [فتاوی رحیمیہ، ج ٩، ص ٢٩، کتاب العقائد]

اس کی وجہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے خصوصیت کے ساتھ انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام

سے عالمِ ازل [ عالمِ ارواح ] میں اپنی عبادت اور توحید کا اور اس کی طرف لوگوں کو دعوت دینے کا مضبوط عہد لیا تھا۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

**واذ اخذنا من النبیین میثاقھم ومنک ومن نوح و ابراھیم وموسی وعیسیٰ ابن مریم واخذنا منھم میثاقا غلیظا.**

[الاحزاب:٧]

تفسیر جلالین میں اس آیت کی تفسیر یوں بیان کی گئی ہے:

**اذکر [اذ اخذنا من النبیین میثاقھم] حین اخرجوا من صلب اٰدم کالذر جمع ذرۃ وھی اصغر النمل [ومنک ومن نوح وابراھیم وموسیٰ وعیسی ابن مریم]بان یعبدوا اللّٰہ ویدعوا الی عبادۃ وذکر الخمسۃ من عطف الخاص علی العام [واخذنا منھم میثاقا غلیظا] شدیداً بالونا بما حملوہ وھو الیمین باللّٰہ تعالیٰ.** [ جلالین مع صاوی، ج ٣، ص ٢٥٢ ]

ان جملہ عبارات سے وضاحت کے ساتھ یہ بات سامنے آتی ہے کہ انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام قبل النبوۃ بھی مسلمان ہوتے ہیں اور بعد النبوت بھی، ان پر کبھی بھی کفر وشرک کا زمانہ نہیں آیا ہے۔

(٢): خصوصاً حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے تو قبل النبوت یا بعد النبوت گناہ اور کفریہ عقائد کے ارتکاب کا تصور بھی محال ہے کہ جن کی بناء پر آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم غیر مسلم قرار پائیں اور ان کے نکاح کو ناجائز قرار دیا جائے۔

امام ابوحنیفہؒ سردارِ دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بارے میں تخصیص سے فرماتے ہیں:

**ومحمد علیہ الصلوٰۃ والسلام نبیہ وعبدہ ورسولہ**

**وصفيه ونقيه ولم يعبد الصنم ولم يشرك بالله تعالى طرفة عين قط ولم يرتكب صغيرة ولا كبيرة قط.** [شرح فقه اكبر، ص: ٩٤تا٩٦ بحث فى اثبات نبوة محمد صلى الله تعالىٰ عليه وسلم]

علامہ ملا علی قاریؒ اس عبارت کی شرح میں فرماتے ہیں:

**(ولم يعبد الصنم) اى ولا غيره لقوله (ولم يشرك بالله طرفة عين قط) اى لا قبل النبوة ولا بعدها فان الانبياء عليهم الصلوٰة والسلام معصومون عن الكفر مطلقاً بالاجماع وان جوز بعضهم صدور الصغيرة بل الكبيرة قبل النبوة بل وبعدها ايضاً فى مقام النزاع واما هو صلى الله [تعالىٰ] عليه وسلم فكما قال الامام الاعظم (ولم يرتكب صغيرة ولا كبيرة قط).** [شرح فقه اكبر، ص: ٩٦، بحث فى ان افضل الناس بعدهٗ الخ]

علامہ حافظ ابن کثیرؒ حضرت جبیر بن مطعم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت سے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی پاکدامنی نقل کرتے ہیں:

**عن جبير بن مطعمؓ قال لقد رأيت رسول الله وهو على دين قومه قال البيهقىؒ معنى قوله على دين قومه ما كان بقى من ارث ابراهيمؑ واسماعيلؑ ولم يشرك بالله قط صلوات وسلامه عليه دائماً.** [البداية والنهاية، ج ٢، ص ٢٦٨]

امام فخر الدین رازیؒ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ایک روایت نقل کرتے ہیں:

**لم ازل لقل من اصلاب الطاهرين الى ارحام الطاهرات.** [تفسير كبير، ج ٢٣، ص ١٧٤، سورة الشعراء

آیت: ۲۱۹]

اس روایت سے معلوم ہوا کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خود بھی پاکدامن تھے اور آپؐ کے آباؤاجداد بھی پاکدامن تھے۔

اس کی وجہ بھی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ہی آپؐ کی حفاظت فرماتا تھا اور آپؐ میں امور صالحہ ودیعت کرر کھے تھے۔

علامہ ابن کثیرؒ نے لکھا ہے:

**وشب رسول اللّٰہ مع ابی طالب یکلوہ ویحفظہ ویحوطہ من امور الجاھلیۃ ومعائبھا..... وابعدھم من الفحص والاذی ما روی ملاحیا ومماریا احد حتی سماہ قومہ الامین لما جمع اللّٰہ فیہ من الامور الصالحۃ.** [البدایۃ والنھایۃ، ج ۲، ص ۲٦٥، فصل خروجہ علیہ الصلوٰۃ والسلام مع عمہ الخ]

(۳): آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے قبول النبوۃ اور بعد النبوۃ شرک سرزد نہ ہونے کی تصدیق خود آپؐ کے اس کلام سے ہوتی ہے جو بحیرہ نامی راہب کے طویل واقعہ میں درج ہے:

**قام الیہ بحیری وقال لہٗ یا غلام اسئلک بحق اللات والعزیٰ الا اخبرتنی عما اسئلک عنہ انما قال لہ بحیری ذٰلک لانہٗ سمع قومہ یحلفون بھما فزعموا ان رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم قال لہ لاتسألنی باللات والعزیٰ شیئاً فواللّٰہ ما ابغضت شیئاً قط فقال لہ بحیری فباللہ الا ما اخبرتنی عما اسئلک عنہ فقال لہ سلنی عما بدأ ذٰلک الخ.**

[البدایۃ والنھایۃ، ج ۲، ص ۲٦٤، فصل فی خروجہ علیہ الصلوۃ

الخ]

(۴): اس کی وجہ یہ بھی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کائنات کی پیدائش کے بعد سے اللہ کے نبی اور رسول ہیں، تو جو شخص پیغمبری کے اعلیٰ منصب پر فائز ہو تو اس سے کفر وشرک اور معاصی کا ارتکاب کیسے ممکن ہے؟

علامہ سیوطیؒ نے ''الخصائص الکبریٰ'' میں کافی ساری روایات نقل کی ہیں جس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ آپ علیہ الصلاۃ والسلام کی نبوت حضرت آدم علیہ السلام کی پیدائش سے بھی قبل تھی اگرچہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بعثت کے اعتبار سے سب سے آخر میں تشریف لائے ہیں۔

**لما اخرجه احمد والبخاری فی تاریخه والطبرانی والحاکم والبیهقی وابو نعیم عن میسرة الفخر قال: قلت یا رسول اللّٰه متیٰ کتبت نبیا؟ قال وآدم بین الروح والجسد.**

[الخصائص الکبریٰ، ج ۱، ص ۱۰، باب خصوصیة النبیؑ]

**واخرجه الحاکم والبیهقی وابو نعیم عن ابی هریرة قیل للنبی صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم متی وجبت له النبوة؟ قال بین خلق آدم ونفخ الروح فیه.** [الخصائص الکبریٰ، ج ۱، ص ۱۰]

اس قسم کی مزید روایات کے لیے ''الخصائص الکبریٰ'' کا مطالعہ کریں۔

ان جملہ روایات اور عبارات سے واضح ہوا کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ابتداء سے ایمان کی دولت سے مالا مال تھے، آپ پر کبھی بھی غیر مسلمی کا دور نہیں گذرا ہے اور نہ آپؐ سے کبھی کوئی صغیرہ یا کبیرہ گناہ ہوا ہے بلکہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم گویا پیدا ہی پیغمبر ہوئے تھے۔

(۵): چونکہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نئی شریعت ابھی تک نازل نہیں ہوئی تھی

اس لیے آپ چالیس سال تک دینِ ابراہیمی کے مطابق عبادت ادا کرتے رہے۔

چنانچہ علامہ عینی، ابن حجر، علامہ کرمانی اور ابوالعباس القسطلانی رحمہم اللہ تعالیٰ شارحینِ بخاری فرماتے ہیں:

**وفی روایة و کان یخلوا بغار حرا فینحنث فیه وهو التعبد اللیالی الخ و سئل ابن الاعرابی عن قوله یتحنث فقال لااعرفه وسئلت ابا عمرو والشیبانی فقال لا اعرف یتحنث انما هو یتحنف من الحنفیة دین ابراهیم علیه السلام قلت قد روی فی سیرة ابن هشام یتحنف بالفاء.** [عمدة القاری، ج ۲، ص ٤٩ / ارشاد الساری، ج ۱، ص ٦۲/ کرمانی، ج ۱ ص ۳۲، کیف کان بدأ الوحی الی رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم]

اسی طرح علامہ شبلی نعمانیؒ فرماتے ہیں کہ: یہ وہی عبادت تھی جو آپؐ کے دادا حضرت ابراہیم علیہ السلام نے نبوت سے پہلے ادا کی تھی۔ [سیرت النبی، ج ۱، ص ۱۲٦، آفتاب رسالت کا طلوع]

لہٰذا اگر کوئی شخص آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یا کسی دوسرے پیغمبر کے بارے میں یہ کلمات کہے کہ وہ نبوت ملنے سے قبل غیر مسلم تھے، ان کی شادی غیر مسلمی کی حالت میں ہوئی تھی اس لیے ان کا نکاح نہیں ہوا تھا، تو یہ کفریہ کلمات ہیں، اس لیے کہ ان سب باتوں میں انبیاء کرامؑ کی توہین ملحوظ ہے، لہٰذا ایسا شخص مرتد اور واجب القتل ہے۔

**کما قال العلامة ابن عابدینؒ: اجمع المسلمون ان شاتمه کافر وحکمه القتل.** [ردالمحتار، ج ٤ ص ۳۲۳، باب المرتد]

**وقال العلامة ابن تیمیةؒ: ان من سب النبی صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم من مسلم او کافر فانه یجب قتله هذا**

**مذهب عليه عامة اهل العلم قال ابن المنذر اجمع عوام اهل العلم على ان حد من سب النبیؐ القتل.** [الصارم المسلول، ص ۳، المسألة الاولیٰ]

علامہ ابن عابدینؒ نے کتاب الخراج کے حوالے سے قاضی ابو یوسفؒ کا قول لکھا ہے کہ:

**وايما رجل مسلم سب رسول اللّٰه او كذبه او عليه او تنقصه فقد كفر باللّٰه تعالیٰ وبانت منه امرأته فان تاب والا قتل.** [ردالمحتار، ج ٤، ص ٢٣٤، باب مهم فی حكم ساب الانبياء]

تاہم اگر وہ صدقِ دل سے توبہ کرے صرف قانون سے بچنے کے لیے توبہ نہ ہو تو حنفیہ کے ہاں اس کی توبہ قبول ہوگی۔

**لما قال ابو الحسن علی بن الحسين اسعدیؒ: من سب رسول اللّٰه فانه مرتد ويفعل به ما يفعل المرتد.** [النتف فی الفتاویٰ، ج ٢، ص ٤٤٧، كتاب المرتد الخ]

**قال العلامة ابن عابدينؒ: وظاهره فی قبول توبته كما لايخفیٰ.** [منحة الخالق علی البحر، ج ٥، ص: ١٣٥، باب المرتد]

**وقال ايضاً: ان مذهب ابی حنيفةؒ والشافعیؒ ان حكمه حكم المرتد وقد علم ان المرتد تقبل توبته ويؤيد ما نقله هنا عن النتف.** [رسائل ابن عابدينؒ، ج ١ ص ٣٣٣، تنبيه الولاة والحكام]

لہٰذا توبہ وتجدیدِ ایمان کے بعد اس کو دوبارہ مسلمان سمجھا جائے گا۔

﴿سوال نمبر۲﴾: کیا چالیس سال کی عمر تک آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ختنہ نہیں ہوا تھا؟

ج: رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ختنہ کے بارے میں شریعتِ مقدسہ کی کتابوں میں تین قسم کے اقوال پائے جاتے ہیں:

(۱): آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مختون پیدا ہوئے تھے۔

(۲): آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ختنہ ملائکہ نے پہلی بار شقِ صدر کے وقت کیا تھا۔

(۳): اور یہ کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ختنہ عربوں کی عام عادت کے مطابق آپؐ کے دادا جناب عبدالمطلب نے ولادت کے ساتویں دن کرایا تھا اور لوگوں کی دعوت بھی کی تھی۔

**لما قال العلامة شبير احمد العثمانیؒ: قد اختلف فی ختانة علی ثلاثة اقوال احدها ان ولد مختونا مسروراً وروی فی ذٰلک حديث لايصح ذكره ابو الفرج ابن الجوزیؒ فی الموضوعات وليس فيه حديث ثابت...... والقول الثانی انه ختن صلی اللّٰه تعالی عليه وسلم يوم شق قلبه الملائكة عند ظئره حليمة. والقول الثالث ان جده عبدالمطلب ختنه يوم سابعة وصنع له مادبة وسماه محمداً.** [فتح الملهم ج ١، ص ٤١٨، باب تحريم بيع الرطب بالتمر الا فی العرايا]

ان تین اقوال کے علاوہ کوئی چوتھا قول کتبِ احادیث میں موجود نہیں جس سے یہ ثابت ہوتا ہو کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم چالیس سال تک غیر مختون تھے۔ اس بات کے غلط اور بے بنیاد ہونے کے لیے یہ ہی کافی ہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ایک ایسے خاندان میں پیدا ہوئے تھے جو دینِ ابراہیمیؑ کے شعائر پر عمل پیرا تھا اور یہ عمل [ ختنہ ] چونکہ

حضرت ابراہیم علیہ السلام کی سنتِ مبارکہ میں سے تھا اور عرب بھی روزِ اول سے اپنے بیٹوں کا ختنہ کراتے چلے آرہے تھے، تو یہ کیسے ممکن ہے کہ آپؐ چالیس سال تک غیر مختون رہے۔ لہٰذا آپؐ کے بارے میں ایسا کہنا یا سمجھنا آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی توہین واستخفاف ہے اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ادنیٰ استخفاف بھی کفر ہے۔

**لما في خلاصة الفتاویٰ: ولو قال لشعر محمد شعيراً يكفر.** [خلاصة الفتاوی، ج ٤، ص ٣٨٦]

آگے چل کر مزید لکھتے ہیں:

**من سب رسول الله او ينقصه و كان فيه ردة.** [خلاصة الفتاوی، ج ٤، ص ٣٨٦]

لہٰذا اس استخفاف اور توہین کی وجہ سے وہ قائل کافر اور خارج عن الاسلام ہے، حکومت وقت کی ذمہ داری ہے کہ وہ شرعی تقاضوں کو پورا کرتے ہوئے اس [ڈاکٹر شیخ یونس] کو قرار واقعی سزا دے۔

**﴿سوال نمبر ۳﴾**: کیا یہ درست ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے پہلی شادی ۲۵ سال کی عمر میں کی، اور چونکہ اس وقت آپ نہ ہی نبی تھے اور نہ مسلمان، اس لیے نکاح نہ ہوا؟

ج: سوال اول کے جواب میں بات واضح ہو چکی ہے کہ آپؐ روز اول سے مسلم اور پاکباز تھے، لہٰذا آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نکاح بالکل صحیح تھا، اس کی صحت پر کوئی شک وشبہ نہیں۔ ''نکاح نہیں ہوا'' سے تو یہ مطلب نکلتا ہے کہ نعوذ باللہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ۲۵ سال عمر کے بعد ۴۰ سال کی عمر تک [۱۵ سال] زنا میں مبتلا رہے۔ حالانکہ کائناتِ ارضی میں ایک پیغمبر کی ذات ایسی ہوتی ہے کہ جس سے زنا کا ارتکاب تو کجا اس کا تصور بھی محال ہے، حتیٰ کہ کسی نبی علیہ السلام کی اہلیہ کافرہ تو ہو سکتی ہے مگر زانیہ نہیں۔ لہٰذا کسی بھی نبی علیہ السلام کے بارے میں ایسے توہین آمیز کلمات کہنا یا الزام لگانا موجبِ کفر ہے اور اس کی سزا

قتل ہے۔

**لما فی الهندية: سئل عمن ينسب الى الانبياء الفواحش كعزمهم على الزنى و نحوه الذى يقوله الحشوية فى يوسف عليه السلام قال يكفر لانه شتم لهم استخفاف بهم.** [الفتاوی الهندية، ج ٢، ص ٢٦٣، باب موجبات الكفر]

**﴿سوال نمبر٤﴾:** کیا واقعی آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے چالیس سال کی عمر تک بغل اور زیرِ ناف بال کاٹے نہیں تھے؟

ج: زیرِ ناف اور بغل کے بال صاف کرنے کا رواج حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے چلا آرہا ہے اور آپؐ اور آپؐ کے آباؤ اجداد حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دین کے پیروکار تھے جبکہ زیرِ ناف بال وغیرہ صاف کرنا سنتِ ابراہیمی ہے، اس لیے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے آباؤ اجداد اسی ابراہیمی سنت پر عمل کرتے زیرِ ناف اور بغلوں کے بال صاف کیا کرتے تھے۔ اس بناء پر یہ کیسے ممکن ہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے چالیس سال تک زیرناف اور بغلوں کے بال صاف نہ کیے ہوں۔

دوسری بات یہ ہے یہ عمل فطرت الانبیاء ہے، حدیث میں ہے:

**عن عائشة قلت قال رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم عشرة من الفطرة: قص الشارب وايفا اللحية والسواك والاستنشاق بالماء وقص الاظفار وغسل المراجم ونتف الابط وحلق العانة انتقاص الماء.** [ابو داؤد على صدر عون المعبود، ج ١، ص ٥٣]

علامہ خلیل احمد سہارنپوری رحمہ اللہ تعالیٰ حدیث بالا کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

**اى عشر خصال من سنن الانبياء الذين امرنا اى**

**نقتدی بهم کانا فطرنا علیها و کذا نقل عن اکثر العلماء السنة الابراهیمیة.** [بذل المجهود، ج ۱، ص ۲۹]

امام شاہ ولی اللہ محدثِ دہلویؒ فرماتے ہیں:

**هذه الطهارات منقولة عن ابراهیم متداولة فی طوائف الامم الحنفیة اشربت فی قلوبهم ودخلت فی صمیم اعتقادهم علیها محیاهم وعلیها مماتهم عصراً بعد عصر ولذلک سمیت بالفطرة وهذا شعائر الملة الحنفیة ولا بد لکل ملة من شعائر یعرفون بها ویواخذون علیها لیکون طاعتهما وعصیانها امراً محسوساً.** [فتح الملهم، ج ۱، ص ۴۱۸، باب تحریم بیع الرطب الخ]

تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے یہ کیسے ممکن ہے کہ آپؐ نے دین ابراہیمیؑ اور فطرۃ الانبیاء کی مخالفت کر کے چالیس سال تک بغل اور زیر ناف بال نہ کاٹے ہوں۔ یہ تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بارے میں سخت عیب اور آپؐ پر افتراء باندھنا ہے اور آپؐ کی توہین واستخفاف کرنا ہے جب کہ کسی بھی پیغمبرؑ کے بارے میں ایسے توہین آمیز ومعیوب کلمات کہنا سبب ارتداد ہے۔

**لما فی التاتارخانیة: من لم یقر ببعض الانبیاء او عاب نبیاً بشیٔ او لم یرض بسنة من سنن المرسلین فقد کفر.** [تاتارخانیة، ج ۵ ص ۴۷۷]

اسی طرح صاحبِ تاتارخانیہ ایک اور مقام پر لکھتے ہیں:

**ولو عاب النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم بشیٔ من العیوب یکفر.** [تاتارخانیه، ج ۵، ص ۴۷۹]

علامہ طاہر بن عبدالرشید البخاریؒ محیط کے حوالے سے لکھتے ہیں:

**فی المحیط من شتم النبیؑ واھانہ او عابہ فی امور دینہ او فی شخصہ او فی وصف من اوصاف ذاتہ سواء کان الشاتم مثلاً عن امتہ او غیرھا سواء کان من اھل الکتاب وغیرہ ذمیاً کان او حربیاً سواء کان الشتم او الاھانۃ او العیب صادراً عنہ عمدا و سھواً او غفلۃ او جدا او ھزلا قد کفر خلوداً.** [خلاصۃ الفتاوی، ج ٤، ص ٣٨٦ الفاظ الکفر]

**﴿سوال نمبر ٥﴾:** کیا آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے والدین غیر مسلم تھے؟

ج: رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے والدین کے بارے میں اُمت کا اختلاف ہے کہ وہ اسلام لائے تھے یا نہیں؟ ان کی نجات ہوگی یا نہیں؟ یہاں تک تو یہ بات یقینی ہے کہ آپؐ کے والدین کا انتقال آپؐ کو رسالت ملنے سے پہلے ہوگیا تھا اور یہ بھی یقینی ہے کہ ان کا انتقال دورِ فترت میں ہوا تھا لہٰذا ان کا تعلق اہل فترت سے تھا۔

**لما قال العلامۃ جلال الدین سیوطیؒ: ثم رایت الشیخ عز الدین عبدالسلام. قال فی امالیہ ما نصہ کل نبی ارسل الی قومہٖ الا نبیا صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم قال فعلی ھذا یکون ما عدا قوم کل نبی من اھل الفترۃ الارذیۃ نبی سابق فانہ مغاظبون ببعثۃ السابق الا ان تدرس الشریعۃ السابقۃ فیصیر الکل من اھل الفترۃ بلاشک لانھم لیسا من ذریۃ ولا من قومہٖ.** [الحاوی للفتاوی، ج ٢، ص ٢٥١]

علامہ جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس مسئلے کی وضاحت کے لیے ایک مستقل رسالہ لکھا ہے اور اس مسئلے کی وضاحت کے لیے آپ نے تین مسالک ذکر کیے ہیں:

١: چونکہ ان کا انتقال آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بعثت سے قبل ہو چکا تھا اس لیے ان کو کوئی عذاب نہ ہوگا۔

۲: ان سے زمنِ فترۃ میں کوئی شک ثابت نہیں بلکہ وہ دینِ ابراہیمؑ کے پیرو کار تھے۔

۳: اللہ تعالیٰ نے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے معجزہ کی برکت سے کراماً ان کو زندہ کیا اور وہ آپؐ پر ایمان لائے اور پھر فوت ہوگئے، یہ رائے اکثر محدثین وعلماء کرام وغیرہ کی ہے۔

علامہ جلال الدین سیوطیؒ فرماتے ہیں:

**منهم ابن شاهين الحافظ ابوبكر الخطيب البغدادى والسهيلى والقرطبى والمحب الطبرى والعلامة ناصر الدين بن المنير وغيرهم.** [الحاوى للفتاوى، ج ۱، ص ۲۲۷، ۲۲۸، فصل فى المولد]

علامہ ابن حجر عسقلانی، علامہ ابن عابدین اور علامہ آلوسی [رحمہم اللہ تعالیٰ] وغیرہ نے بھی اسی کو اختیار کیا ہے۔

**قال العلامة العثمانى رحمه الله تعالى: قال العلامة ابن حجر فى الزواجر ان نبينا صلى الله تعالى عليه وسلم قد اكرمه الله بحيوة أبويه حتى اٰمنا به كما فى حديث صححه القرطبى وابن ناصر الدين حافظ الشام وغيرهما فانتفعا بالايمان بعد الموت على خلاف القاعدة كراماً لنبيه صلى الله تعالىٰ عليه وسلم.** [فتح الملهم، ج ۱ ص ۳۷۳، باب بيان ان من مات على الكفر الخ]

**قال العلامة ابن عابدينؒ: الا ترى ان نبيا صلى الله تعالىٰ عليه وسلم قد اكرمه الله تعالى حياة ابويه له حتى اٰمنا به كما فى حديث صححه القرطبى وابن ناصر الدين حافظ**

**الشام وغيرهما فانتفعا بالايمان بعد الموت على خلاف القاعدة اكراماً نبيهٖ صلى اللّٰه تعالىٰ عليه وسلم كما احى قتيل بني اسرائيل ليخبر بقاتله. الخ.** [ردالمحتار، ج ٤، ص ٢٣١، كتاب السير، مطلب في احياء ابوى النبى صلى اللّٰه تعالىٰ عليه وسلم]

**قال العلامة الآلوسی رحمه الله تعالی: واستدل بالأية** [تقلبك في الساجدين] **على ايمان ابويه صلى اللّٰه تعالى عليه وسلم كما ذهب اليه كثير من اجلة اهل السنة وانا اخشى الكفر على من يقول فيهما رضي اللّٰه تعالىٰ عنهما.**

[روح المعانی، ج ١٩، ص ١٣٨، سورة الشعراء]

**وقال العلامة فخر الدين الرازى رحمه اللّٰه تعالىٰ: واعلم ان الرافضة ذهبوا الى اٰباء النبى صلى اللّٰه تعالىٰ عليه وسلم كانوا مؤمنين وتمكسوا في ذٰلك بهذه الأية وبالخبر اما هذه الاية فقالوا قوله تعالى [وتقلبك في الساجدين] يتحمل الوجوه التي ذكرتم ويتحمل الوجوه التي ذكرتم ويتحمل ان يكون المراد ان اللّٰه نقل روحه من ساجد الى ساجد كما نقوله نحن واذا احتمل كل هذه الوجوه وجب حمل الأية على الكل ضرورة انه لا مافاة ولارجحان.** [تفسير كبير، ج ٢٣، ص ١٧٤، سورة الشعراء]

اس اختلاف کی وجہ سے بعض علماء کرام نے اس بارے میں توقف اختیار کرنے کو ترجیح دی ہے، مگر علامہ جلال الدین السیوطیؒ اور علامہ ابن عابدینؒ کی تحقیق سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے والدین ماجدین دونوں مسلمان ہیں اُن کو غیر مسلم کہنا صحیح نہیں ہے، مگر اس طرح کہنے سے کوئی ایمان کی دولت سے محروم نہیں ہوتا۔

۱: تفصیلی جواب کے بعد صورتِ مسئولہ کے مطابق فی الجملہ کلمات رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شانِ اقدس میں توہین آمیز ہیں جو کہ موجبِ کفر وارتداد ہے اور مرتکب کی سزا قتل ہے۔

۲: علمائے امت کو چاہیے کہ اس قسم کے کلمات سے مرتکب شخص کو سمجھائیں ورنہ عدالت کے حوالے کر دیں۔

۳: ایسے کلمات کے کہنے والے شخص کی کسی قسم کی حمایت [زبانی یا مالی] کرنا کسی بھی مسلمان کے لیے جائز نہیں ہے۔

۴: اسی طرح اس کی وکالت [قانونی حمایت] کرنا بھی جائز نہیں ہے۔

۵: اگر وکیل اس کے ان کفریہ کلمات پر راضی ہو تو رضا بالکفر کفر کی وجہ سے وکیل کے بھی دائرہ اسلام سے خارج ہونے کا قوی خطرہ ہے۔

۶: وکیل چاہے رشتہ دار ہو یا غیر سب کے لیے یہی حکم ہے۔

۷: رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یا کسی بھی پیغمبر کی شانِ اقدس میں گستاخی کرنا موجبِ کفر ہے جس کی سزا شرعاً قتل ہے۔

۸: تاہم اگر کوئی مرتکب شخص صدق دل سے توبہ کرے تو حنفیہ کے ہاں اس کی معافی کی گنجائش موجود ہے۔

۹: گستاخِ رسولﷺ اور مرتد میں کوئی فرق نہیں، دونوں کی سزا قتل ہے اور توبہ اس کی مقبول ہے۔

۱۰: کسی مسلمان کے لیے چاہے وہ عالم دین ہو یا کوئی جاہل ہو کسی مرتد یا گستاخِ رسول کی کسی قسم کی [زبانی، مالی، قانونی] حمایت کرنا جائز نہیں، رضا کی صورت میں اس کے ایمان کے خروج کا بھی خطرہ ہے۔ (فتاوی حقانیہ، ج:۱،ص:۲۷۶ تا ۲۸۷، ط، سید احمد شہید اکوڑہ خٹک)



# آئین پاکستان میں گستاخی رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں ایکٹ میں ترمیم کا حکم

﴿سوال﴾:

جناب مفتی صاحب! پاکستانی آئین میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی کرنے والے کی سزا تجویز کی گئی ہے جس میں اب ارباب اقتدار ترمیم کرکے اس سزا کو کم یا ختم کرنا چاہتے ہیں۔ تو کیا شرعاً ارباب اقتدار کو یہ سزا کم یا ختم کرنے کی اجازت ہے یا نہیں؟ اور جو شخص کسی گستاخ رسول [صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم] کے کفر میں شک کرے تو اس کا شریعت میں کیا حکم ہے؟

﴿الجواب﴾:

پیغمبر خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شانِ اقدس میں نازیبا الفاظ کہنا ایک ناقابل معافی جرم ہے اس لیے علماء امت کا متفقہ فیصلہ ہے کہ گستاخ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مرتد اور واجب القتل ہے۔ فتاوی شامیہ میں ہے کہ: **اجمع المسلمون ان شاتمه کافر.** [ج ۳، ص ۳۱۷ باب المرتد] یعنی نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو [نعوذ باللہ] گالی دینا بالاجماع کفر ہے۔ اور الدر المختار میں ہے: **صح فی آخر الشفاء بان حکمه کالمرتد.** یعنی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے گستاخ کا حکم مرتد کا ہے اور اس پر مرتد کے احکام جاری کیے جائیں گے۔ [الدر المختار علی ہامش رد المحتار، ج ۳، ص ۳۱۸، باب المرتد]

**قال العلامة ابن عابدینؒ: قال ابو بکر بن المنذر اجمع عوام اهل العلم علی ان من سب النبی صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم یقتل ومن قال ذٰلک مالک بن انس واللیث واحمد واسحاق ومذهب الشافعی وهو مقتضی قول ابی بکر رضی**

اللّٰہ تعالیٰ عنه ولاتقبل توبته عند هؤلاء وبمثله قال ابو حنيفة واصحابه والثوری واهل الكوفة والاوزاعی فی المسلم لكنهم قالوا هی ردة مثله الوليد بن مسلم بن عن مالک وروی الطبرانی مثله عن ابی حنيفة واصحابه فيمن ينقصه صلی اللّٰہ تعالیٰ عليه وسلم او برئ منه او كذبه اھ. وحاصل انه نقل الاجماع علی كفر ساب ثم نقل عن مالک ومن ذكر بعدهٗ انه لاتقبل توبته فعلم ان المراد من نقل الاجماع علی قتله قبل التوبة ثم قال وبمثله قال ابو حنيفة واصحابه الخ قال انه يقتل يعين قبل التوبة لامطلقاً الخ. [ردالمحتار، ج ۳، ص ۳۱۸، باب المرتد]

حاصل ترجمہ یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا گستاخ بالاجماع کافر، مرتد اور واجب القتل ہے ہاں اختلاف اس میں ہے کہ گستاخِ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم توبہ سے قتل سے بچ جاتا ہے یا نہیں! نیز ردالمحتار میں ہے: اجمع المسلمون ان شاتمہ کافر وحکمہ القتل ومن شک فی عذابہ وکفرہ کفر۔ یعنی گستاخ رسول کافر ہے اور جو شخص اس کے کفر میں شک کرتا ہو وہ بھی کافر ہے۔ اور فتاوی عالمگیری میں ہے کہ اہانت النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بالاجماع کفر اور ارتداد ہے۔ [ج ۲، ص ۲۶۳، باب المرتد]

ان حوالہ جات مذکورہ اور عبارت مسطور سے واضح ہوا کہ گستاخ رسول بالاجماع کافر اور مرتد ہے اس کے کفر میں شک کرنے والا بھی کافر اور خارج عن الاسلام ہے، اور مرتد کی سزا قتل ہے لہٰذا گستاخِ رسول کی سزا بھی قتل ہی ہے۔ حدیث میں ہے: من بدل دینه فاقتلوه. [الدرالمختار، ج ۳، ص ۳۱۳، باب المرتد/ بدائع الصنائع، ج ۷، ص ۱۳۴] نیز اصحابه العرب لما ارتدت بعد وفات النبی صلی اللّٰہ تعالی عليه

وسلم اجمعت الصحابۃ علی قتلھم. [ج ۷، ص ۱۳٤] اور رسائل ابن عابدین ج ۱، ص ۳۳۸ میں ہے: اعلم ان المرتد یقتل بالاجماع کما مر یعنی اس پر امتِ مسلمہ کا اجماع ہے کہ مرتد کی سزا قتل ہی ہے۔

راقم الحروف کہہ رہا ہے کہ اس سے پہلے یہ گذر چکا ہے کہ امت کا اس پر بھی اجماع ہے کہ گستاخ رسولؐ کافر اور مرتد ہے۔ نیز العقود الدریۃ فی تنقیح الفتاوی الحامدیۃ میں ہے:

فمن سب النبی صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم او احد من الانبیاء صلوات اللّٰہ علیھم وسلامہ فانہ یکفر ویجب قتلہ شاتم النبی صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم او نبی من الانبیاء علیھم الصلوٰۃ والسلام کافر اور مرتد ہے اور دونوں واجب القتل ہے۔ [ج ۱، ص ۱۰۴، باب المرتد]

وقال ابن نجیمؒ: کل من ابغض رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم بقلبہٖ کان مرتدا فالساب بطریق الاولیٰ ثم یقتل حدا عندنا فلاتقبل توبتہ فی اسقاطہ القتل الخ. [البحر الرائق، ج ۵، ص ۱۲۵، ۱۲٦، باب المرتد]

یعنی جو شخص پیغمبر اسلام صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ بغض رکھے یا آپ کو سب وشتم کرے تو وہ شخص کافر، مرتد اور واجب القتل ہے۔ اور کفایت المفتی میں ہے کہ جناب رسالت مآب روحی فدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یا ام المؤمنین سیدہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی شانِ رفیع میں گستاخی کرنے والا یا کسی گستاخی کرنے والے سے ناراض نہ ہونے والا کافر ہے۔ فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ اجمعین اس پر متفق ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان اقدس میں گستاخی کرنے والا کافر ہے۔ الخ [جلد ۱، ص ۷۱، باب المرتد]

اورفتاوی محمودیہ میں ہے کہ جو شخص نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان اقدس میں [نعوذ باللہ، استغفر واللہ] گالی بکے وہ مرتد اور دائرہ اسلام سے خارج ہے، اس کو چاہئے کہ فوراً توبہ اور تجدید اسلام وتجدید نکاح لازم ہے، اور اگر وہ توبہ نہ کرے تو واجب القتل ہے۔ الخ [جلد۱۲، ص۱۶۲] اور امداد الفتاوی میں ہے: ''اہانت وگستاخی کردہ جناب انبیاء کفراست''۔[جلد۵، ص۳۹۱، باب العقائد]۔اورفتاوی دارالعلوم دیوبند جلد۱۲، ص۳۵۹، باب المرتد میں ہے کہ ''سب النبی کفر ہے''۔اورالاشباہ والنظائر میں ہے:

لاتصح ردة السكران الا الردة بسبب النبی صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم فانه یقتل ولایعفی عنه. كذا فی البزازیة كل كافر تاب فتوبته مقبولة فی الدنیا والأخرة الا جماعة الكافر بسب النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم وسائر الانبیاء یعین.
سب النبی کفر ہے اگرچہ حالت سکر میں ہو اور ساب النبی کی توبہ قبول نہیں۔
[جلد۱، ص۲۸۹]

نیز فتاوی البزازیۃ علی ہامش الہندیۃ میں ہے کہ استخفاف النبیؐ کفر ہے۔[جلد۶، ص۳۳۸] اورفتاوی قاضی خان علی ہامش الہندیۃ میں ہے:

اذا عاب الرجل النبی علیه السلام فی شئ كان كافرا. الی قوله وتكر فی الاصل ان شتم النبی صلی اللّٰه تعالی علیه وسلم كفر. [ج ۳، ص ۵۷۳] یعنی استخفاف واہانت النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دینا کفر وارتداد ہے۔ (فتاوی حقانیہ، ج:۲، ص:۳۷۴ تا ۳۷۷، ط، مکتبہ سید احمد شہید اکوڑہ خٹک)



# اجرائے نبوت کے قائل کا حکم

﴿سوال﴾:

مولانا صاحب! آج کل ایک نیا فتنہ قرآن ریسرچ سینٹر کے نام سے بہت زوروں پر ہے، [ بلکہ اب اس کا نام انٹرنیشنل اسلامک پروپیگشن سنٹر رکھ دیا گیا، ناقل ] اس کا بانی محمد شیخ انگلش میں بیان کرتا ہے، اور ضروریات دین کا انکار کرتا ہے۔ ہم اس انتظار میں تھے کہ ''آپ کے مسائل اور ان کا حل'' میں آپ کا کوئی مفصل تحریر شائع ہوگی مگر آپ کے مسائل میں ایک خاتون کے سوال نامہ کے جواب میں آپ کا مختصر سا جواب پڑھا، اگر چہ وہ تحریر کسی حد تک شافی تھی مگر اس سلسلہ کی تفصیلی تحریر اب بھی ضرورت ہے۔ اگر آپ نے ایسی کوئی تحریر لکھی ہو یا کہیں شائع ہوئی ہو تو اس کی نشاندہی فرمادیں پھر از راہ کرم امت مسلمہ کی اس سلسلہ میں رہنمائی فرمادیں۔

﴿جواب﴾:

آپ کی بات درست ہے، ''آپ کے مسائل اور ان کا حل'' میں میرا نہایت مختصر سا جواب شائع ہوا تھا، اور احباب کا اصرار تھا کہ اس سلسلہ میں کوئی مفصل تحریر آنی چاہیے، چنانچہ میری ایک مفصل تحریر ماہنامہ بینات کراچی کے ''بصائر وعبر'' میں شائع ہوئی ہے، مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اسے افادہ عام کے لیے قارئین کی خدمت میں پیش کردیا جائے، جو حسب ذیل ہے:

''مسلمانان ہندوستان کی دلی خواہش اور چاہت تھی کہ ایک ایسی آزاد ریاست اور ملک میسر آجائے جہاں مسلمان آزادی سے قرآن وسنت کا آئین نافذ کرسکیں اور انہیں دین اور دینی شعائر کے سلسلہ میں کوئی رکاوٹ نہ ہو، چونکہ مسلمانوں کا جذبہ نیک تھا، اس لیے ان میں جوان بوڑھے، عوام وخواص اور عالم وجاہل سب برابر کے متحرک وفعال تھے۔ بالآخر لاکھوں جانوں اور عزتوں کی قربانی کے بعد ۱۴ اگست ۱۹۴۷ء کو ایک مسلم ریاست کی حیثیت

سے پاکستان معرض وجود میں آ گیا۔ قیام پاکستان کا مقصد اسلامی نظام حکومت یعنی حکومت الٰہیہ کا قیام باور کرایا گیا تھا۔ جس کا عنوان تھا ''پاکستان کا مطلب کیا؟ لا الٰہ الا اللہ'' اور یہ ایسا نعرہ تھا جس کے زیر اثر تمام مسلمان مر مٹنے کے لیے تیار تھے، حتی کہ وہ مسلمان جن کے علاقے تقسیم ہند کے بعد ہندوستان کی حدود میں آتے تھے وہ بھی اس قیام میں پیش پیش تھے، لیکن ۔

اے بسا آرزو کہ خاک شدہ
مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی

مصداق، آج نصف صدی سے زیادہ عرصہ گزرنے کے باوجود بھی پاکستانی مسلمانوں کو اسلامی نظام حکومت نصیب نہیں ہوا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

الٹا پاکستان روز بروز مسائلستان بنتا چلا گیا، اس میں مذہبی، سیاسی، روحانی غرض ہر طرح سے فتنے پیدا ہوتے چلے گئے، ایک طرف اگر انگلینڈ میں مرتد رشدی کا فتنہ رونما ہوا، تو دوسری طرف پاکستان میں یوسف کذاب کا نام ایک بد باطن دعویٰ نبوت لے کر میدان میں آ گیا۔ اسی طرح بلوچستان میں ایک ذکری مذہب ایجاد ہوا جس نے وہاں کعبہ اور حج جاری کیا۔ یہاں رافضیت اور خارجیت نے بھی پر پرزے نکالے، یہاں شرک و بدعات والے بھی ہیں اور طبلہ سارنگی والے بھی۔ اس ملک میں ایک گوہر شاہی نام کا ملعون بھی ہے جن کے مریدوں کو چاند میں اس کی تصویر نظر آتی ہے۔ اور خود اس کو اپنے پیشاب میں اپنے مصلح کی شبیہ دکھائی دیتی ہے۔ اس میں ایک بد بخت عاصمہ جہانگیر بھی ہے جو تحفظ حقوق انسانیت کی آڑ میں کتنی لڑکیوں کی چادر عفت کو تار تار کر چکی ہے۔

اسی طرح اس ملک میں ''جماعت المسلمین'' نامی ایک جماعت بھی ہے جو پوری امت کی تجہیل و تحمیق کرتی ہے۔ یہاں ڈاکٹر مسعود کی اولاد بھی ہے جو اپنے علاوہ کسی کو مسلمان ماننے کے لیے تیار نہیں، یہاں غلام احمد پرویز کی ذریت بھی ہے جو امت کو ذخیرہ احادیث سے بدظن کر کے اپنے پیچھے لگانا چاہتی ہے، اور ان سب سے آگے اور بہت آگے

ایک نیا فتنہ اور نئی جماعت ہے جس کے تانے بانے اگرچہ غلام احمد پرویز سے ملتے ہیں مگر وہ کئی اعتبار سے غلام احمد پرویز کو پیچھے چھوڑ گئی ہے غلام احمد پرویز امت کو احادیث سے برگشتہ کرنے کی ناکام کوشش کی تھی، ہاں البتہ اس نے چند آیات قرآنی پر بھی اپنی تاویلات باطلہ کا تیشہ چلایا تھا، مگر اس نئی جماعت اور نئے فتنہ کے سربراہ محمد شیخ نامی شخص نے تقریباً پورے اسلامی عقائد کی عمارت کو منہدم کرنے کا تہیہ کرلیا ہے، چناچہ وہ توراۃ، زبور، انجیل اور دوسرے صحف آسمانی کے وجود اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی دوسرے انبیاء پر فضیلت و برتری اور انبیاء کرام کے مادی وجود کا منکر ہے، بلکہ وہ بھی اصل میں تو مرزا غلام احمد قادیانی کی طرح مدعی نبوت ہے۔ مگر وہ مرزا غلام احمد قادیانی کی ناکام حکمت عملی کو دہرانا نہیں چاہتا، کیونکہ وہ مرزا غلام احمد قادیانی کی طرح براہ راست نبوت اور عقیدہ اجرائے وحی کا دعویٰ کرکے قرآن وسنت اور علماء امت کے شکنجہ میں نہیں آنا چاہتا، یہ تو وہ بھی جانتا ہے کہ وحی نبوت بند ہوچکی ہے، اور جو شخص آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد اپنے لئے اجراء وحی کا دعویٰ کرے وہ دجال وکذاب اور واجب القتل ہے۔ اس لیے محمد شیخ نامی اس شخص نے اس کا عنوان بدل کر یہ کہا کہ: ''جو شخص جس وقت قرآن پڑھتا ہے اس پر اس وقت قرآن کا وہ حصہ نازل ہورہا ہوتا ہے اور جہاں قرآن مجید میں ''قل'' کہا گیا ہے وہ اس انسان ہی کے لیے کہا جارہا ہے، یوں وہ ہر شخص کو نزول وحی کا مصداق بنا کر اپنے لیے نزول وحی اور اجراء نبوت کے معاملہ کو لوگوں کی نظروں میں ہلکا کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ چنانچہ وہ اس کو یوں بھی تعبیر کرتا ہے کہ:

> ''انبیاء اللہ تعالیٰ کا پیغام پہنچاتے ہیں اور لوگوں کی اصلاح کرتے ہیں اور میں بھی یہی کام انجام دے رہا ہوں''۔

نعوذ باللہ۔ منصب نبوت کو اس قدر خفیف اور ہلکا کرکے پیش کرنا اور یہ جرأت کرنا کہ میں بھی وہی کام کررہا ہوں جو [نعوذ باللہ] انبیاء کرام کیا کرتے ہیں۔ کیا یہ دعویٰ نبوت اور منصب نبوت پر فائز ہونے کی ناپاک کوشش نہیں؟

لوگوں کی نفسیات بھی عجیب ہے، اگر وہ ماننے پر آئیں تو ایک ایسا شخص جو کسی اعتبار سے قابل اعتماد نہیں، جس کی شکل وشباہت مسلمانوں جیسی نہیں، جس کا رہن سہن کسی طرح اسلام سے میل نہیں کھاتا، ابلیس مغرب کی نقالی اس کا شعار ہے، اسوہ نبوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے اسے ذرہ بھر بھی مناسبت نہیں، اس کی چال ڈھال، رفتار وگفتار اور لباس وپوشاک سے کوئی اندازہ نہیں لگا سکتا کہ یہ شخص مسلمان بھی ہے کہ نہیں؟ پھر طرہ یہ کہ وہ نصوص صریحہ کا منکر ہے، اور تاویلات فاسدہ کے ذریعہ اسلام کو کفر، اور کفر کو اسلام باور کرانے میں مرزا غلام احمد قادیانی کے کان کاٹتا ہے، فلسفہ اجراء نبوت کا نہ صرف وہ قائل ہے بلکہ اس کا داعی اور مناد ہے۔

وہ تمام آسمانی کتابوں کا یکسر منکر ہے، وہ انبیاء کے مادی وجود کا قائل نہیں، آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے روحانی وجود کی بھول بھلیوں سے گورکھ دھندوں سے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نبوت ورسالت اور مادی وجود کا انکاری ہے، انبیاء بنی اسرائیل میں سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر ترجیح دیتا ہے۔

ذخیرہ احادیث کو من گھڑت کہانیاں کہہ کر نا قابل اعتماد گردانتا ہے، غرضیکہ عقائد اسلام کے ایک ایک جز کا انکار کر کے ایک نیا دین ومذہب پیش کرتا ہے، اور لوگ ہیں کہ اس کی عقیدت واطاعت کا دم بھرتے ہیں، اور اس کو پیشوا اور راہ نما مانتے ہیں۔

اس کے برعکس دوسری جانب اللہ تعالیٰ کا قرآن ہے، نصوص صریحہ اور احادیث نبوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ذخیرہ ہے، آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا اسوۂ حسنہ اور حضرات صحابہ کرامؓ کی سیرت وکردار کی شاہراہ ہے، اور اجماع امت ہے، جو پکار پکار کر انسانوں کی ہدایت اور راہنمائی کے خطوط متعین کرتے ہیں، مگر ان ازلی محروموں کے لیے یہ سب کچھ نا قابل اعتماد ہے۔

کس قدر لائق شرم ہے کہ یہ حرماں نصیب، نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی اطاعت وفرماں برداری کی بجائے اپنے گلے میں اس ملحد وبے دین کی غلامی کا پٹہ سجانے اور

اس کی امت کہلانے میں ''فخر'' محسوس کرتے ہیں۔ حیف ہے اس عقل ودانش اور دین ومذہب پر جس کی بنیاد الحاد وزندقہ پر ہو، جس میں قرآن وسنت کی بجائے ایک جاہل مطلق کے کفریہ نظریات وعقائد کو درجہ استناد حاصل ہو۔ سچ ہے کہ جب اللہ تعالیٰ ناراض ہوتے ہیں تو عقل وخرد چھین لیتے ہیں، جھوٹ سچ کی تمیز ختم ہوجاتی ہے اور ہدایت کی توفیق سلب ہوجاتی ہے۔

گزشتہ ایک عرصہ سے اس قسم کی شکایات سننے میں آرہی تھیں کہ سیدھے سادے مسلمان اس فتنے کا شکار ہورہے ہیں، چنانچہ اس سلسلہ میں کچھ لکھنے کا خیال ہوا تو ایک صاحب راقم الحروف اور دار العلوم کراچی کے فتاویٰ کی کاپی لائے اور فرمائش کی کہ اس فتنہ کے خلاف آواز اٹھائی جائے، اس لیے کہ حکومت اور انتظامیہ اس فتنہ کی روک تھام کے لیے نہایت بے حس اور غیر سنجیدہ ہے۔ جبکہ یہ فتنہ روز بروز بڑھ رہا ہے۔ کس قدر لائق افسوس ہے کہ اگر کوئی شخص بانی پاکستان یا موجودہ وزیر اعظم کی شان میں گستاخی کا مرتکب ہوجائے تو حکومت کی پوری مشینری حرکت میں آجاتی ہے، لیکن یہاں قرآن وسنت، دین متین اور حضرات انبیاء اور ان کی نبوت کا انکار کیا جاتا ہے، ان کی شان میں نازیبا کلمات کہے جاتے، مگر حکومت ٹس سے مس نہیں ہوتی، اور انتظامیہ کے کان پر جوں تک نہیں رینگتی۔ [آپ کے مسائل اور ان کا حل،۲۹۴ تا ۳۰۰] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱،ص:۲۷۳ تا ۲۷۵، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوۃ ملتان)



# یہ کہنا کہ ''حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عین ذات حق ہیں''
# کھلا ہوا کفر

﴿سوال﴾:

بعض صاحب کہتے ہیں کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام اُنسِ اِنس [انسانوں کی اُنسیت] کے لیے پردہ بشریت میں تشریف لائے ہیں، والاعینِ ذات حق ہیں، اس کے متعلق کیا حکم ہے؟

﴿الجواب﴾:

یہ کھلا ہوا کفر اور الحاد ہے، اور قائل اس کلام کا مرتد و کافر ہے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ (فتاوی دارالعلوم دیو بند، ج:۱۸، ص:۳۰۳، ۳۰۴، ط، مکتبہ دارالعلوم دیو بند الہند)



# ''اُمی'' کا معنی جاہل، ان پڑھ اور جاہل مطلق سے کرنے کا حکم

﴿سوال﴾:

زید نے اپنی تقریر سیرتِ رسول مقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دوران ''امی'' کے معنی بیان کئے اور ''اَن پڑھ''، ''جاہل'' اور ''جاہل مطلق'' کہا اور کہا کہ میں یہ دعویٰ سے کہہ سکتا ہوں کہ ''امی'' کے معنی جاہل مطلق ہے۔ کیا ان معنوں سے توہینِ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نہیں ہے؟ اور اگر ہے تو زید کے لئے کیا حکم ہے؟

﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:

''امی'' اس شخص کو کہتے ہیں جس نے کسی سے لکھنا، پڑھنا نہ سیکھا ہو، نہ کسی مدرسہ میں داخل ہو، نہ کسی اتالیق کے پاس پڑھا ہو، حضرت رسولِ مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس

دنیا میں کسی سے لکھنا پڑھنا نہیں سیکھا، یہاں کوئی آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا استاذ نہیں، لیکن اللہ تبارک وتعالیٰ نے آقائے نامدار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اتنا علم عطا فرمایا کہ اولین وآخرین میں سے کسی کو اتنا نہیں ملا، نہ کوئی فرشتہ آپ کے برابر ہوسکتا ہے، نہ کوئی پیغمبر، شانِ نبوت کے لائق آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا علمِ مبارک سارے عالم کے علم سے بڑھا ہوا ہے۔

''امی'' کی جو تشریح زید کی تقریر سے نقل کی گئی ہے اگر واقعۃً زید نے یہی تشریح کی ہے تو اس کو فوراً توبہ لازم ہے، اپنی غلطی کا اعتراف کرتے ہوئے انتہائی ندامت کے ساتھ توبہ کرے، ظاہر یہ ہے کہ اس نے ناشائستہ الفاظ سیدِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شانِ اقدس میں استعمال نہیں کئے ہوں گے کیونکہ اس کی جرأت کوئی مسلمان نہیں کرسکتا، اس لئے صرف لفظ ''امی'' کی یہ تشریح کی ہے جو کہ بے شمار مخلوق پر صادق بھی آتی ہے اور شانِ اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں اس کا وہم بھی نہیں ہوسکتا، اگر کوئی شخص سید الکونین امام المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لئے ایسے الفاظ استعمال کرے تو وہ ایمان سے خارج ہو جائے گا، اس پر تجدید وتجدیدِ نکاح لازم ہوگی، مگر ایسا حکم کرنے میں خود زید سے استفسار کی ضرورت ہوگی، اس لئے اس میں جلدی نہ کی جائے۔

جب تک زید سے دریافت نہ کرلیا جائے کہ اس نے جو تشریح لفظ ''امی'' کی کی ہے، کیا وہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نعوذ باللہ ایسا ہی سمجھتا ہے، اگر وہ کہے نہیں، میں نے لفظ ''امی'' کے اصل معنی بتائے ہیں، یہ نہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ بھی ایسے ہی تھے تو پھر تکفیر نہ کی جائے، ہاں سیرت پاک کے بیان میں صرف اس تشریح پر کفایت کرنے سے شبہات پیدا ہوتے ہیں، اس لئے توبہ کی ضرورت ہے۔ فقط سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔ (فتاوی محمودیہ، ج:۲، ص:۴۹۵ تا ۴۹۸)



## حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بارے میں غیر محتاط جملے استعمال کرنا

﴿سوال﴾:

ایک اہل حدیث مولوی نے یہ کہا ہے کہ آنحضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایسی دوغلی پالیسی کبھی اختیار نہیں کی ہوگی کہ حالت قیام میں ہاتھ سینے پر بھی باندھے ہوں اور ناف پر بھی دونوں طرح کا عمل نہیں کیا ہوگا تو ایسے شخص کا کیا حکم ہے؟

﴿الجواب وباللہ التوفیق﴾:

مذکورہ شخص پر توبہ لازم ہے، بظاہر جملہ مذکورہ سے مسلکی تشدد معلوم ہوتا ہے، نہ کہ اہانت، اس لئے کفر عائد نہیں، البتہ غیر محتاط مہذب جملہ بولنے کی وجہ سے توبہ واستغفار لازم ہے۔ (فتاوی دار العلوم وقف دیوبند، ج:۱، ص:۱۴۲، ط، حجۃ الاسلام اکیڈمی الہند)



## آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی کسی چیز کا مذاق اُڑانے والا کھلا کافر ہے

﴿سوال﴾:

کسی سنت کا مذاق اُڑانا کیسا ہے؟

﴿جواب﴾:

سنت، آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسم کے طریقے کا نام ہے۔ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی کسی چیز کا مذاق اُڑانے والا کھلا کافر ہے۔ اگر وہ پہلے مسلمان تھا تو مذاق اُڑانے کے بعد مرتد ہوگیا۔ (آپ کے مسائل اور ان کا حل، ج:۲، ص:۶۳، ط، مکتبہ لدھیانوی کراچی)



# آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سفارش سے انکار کفر نہیں

﴿سوال﴾:

کسی معاملہ پر زید اور عمر کے درمیان تلخ کلامی پیدا ہوگئی تو زید نے کہا کہ اگر اس معاملہ میں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول علیہ السلام بھی مجھ سے سفارش کریں تو ان کی بھی سفارش نہیں مانوں گا۔ شریعت مطہرہ کی رو سے زید اپنے اس قول کی وجہ سے کافر ہوا یا نہیں؟

﴿الجواب﴾:

اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے متعلق اس قسم کے الفاظ کے استعمال سے اجتناب کرنا چاہیے تاہم زید پر کفر کا فتویٰ نہیں دیا جاسکتا کیونکہ اس کا کہا ہوا جملہ تفصیل طلب ہے۔ زید نے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا حکم ماننے سے انکار نہیں کیا ہے بلکہ ان کی سفارش ماننے سے انکار کیا ہے، اور اللہ و رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سفارش کے ساتھ جب حتمی حکم نہ ہو تو محض سفارش خود حتمی حکم نہیں ہے۔ اس لیے کہ بعض اوقات صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم بھی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سفارش ومشورہ پر عمل نہیں کرتے تھے۔

لما فی ورد حدیث: عن ابن عباسؓ قال کان زوج بریرةؓ عبداً اسود یقال له مغیث کانی انظر الیه یطوف خلفها فی سکک المدینة یبکی ودموعه تسیل علی لحیته فقال النبیؐ للعباسؓ: یا عباس الا تعجب من حب مغیثؓ بریرةؓ ومن بغض بریرةؓ مغیثاؓ فقال النبیؐ لو راجعتیه فقالت یا رسول الله أتامرنی قال انما اشفع قالت لاحاجة لی فیه. رواه البخاری.

[مشکوٰة، ج ۲، ص ۹۵۵، باب المباشرة]

قال بدرالدین العینیؒ: علمت ان امرهٔ واجب الامتثال

**فلما اعرض علیها ما عرض استفصلت هل هو امر فیجب علیها امتثاله او مشورة.** [عمدة القاری، ج ۹، ص ۳۴۲](فتاوی حقانیه، ج: ۱، ص: ۱۷۷، ط، مکتبه سید احمد شهیدؒ اکوڑه خٹك)



## حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فیصلہ نہ ماننے والے کا حکم

**﴿سوال﴾:**

ایک شخص نے مجمع میں کہا کہ ہمارے فیصلہ میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بھی آئیں تب بھی ہم نہیں مانیں گے۔ایسے شخص کے لئے کیا حکم ہے؟

ایک فیصلہ مدرسہ کی بابت شرعی طور پر طے ہوگیا مگر بعض مانتے ہیں اور بعض نہیں مانتے جولوگ مذکورہ شخص کے ساتھ ہیں ان کے لئے کیا حکم ہے؟

**﴿الجواب وبالله التوفيق﴾:**

مذکورہ شخص کا اگر عقیدہ ہے کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فیصلہ نہیں مانتا تو وہ اسلام سے خارج ہوگیا اس کا تعاون کرنے والے بھی سخت گناہ گار ہوں گے۔قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: **﴿ولا تعاونوا علی الاثم والعدوان﴾** پس اس شخص کے لئے تجدید ایمان اور تجدید نکاح ضروری ہے۔لیکن اگر مراد یہ ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بھی آئیں تو بھی میں آپ لوگوں کا یہ فیصلہ نہیں مانوں گا، وہ خارج از اسلام نہیں ہے تاہم اس طرح کے جملوں سے احتراز اور توبہ استغفار لازم ہے۔(فتاوی دار العلوم وقف دیو بند، ج:۱،ص:۱۲۲،ط،حجۃ الاسلام اکیڈمی الہند)



## نبوت کو کسبی کہنا کفر ہے

**سوال:**

جو شخص نبوت کو کسبی کہے اس کے بارے میں شریعت کیا کہتی ہے؟ وضاحت فرمائیں۔

**الجواب:**

ایسا شخص اسلام سے خارج ہو جاتا ہے۔ تجدید ایمان اور تجدید نکاح کرنا اس کے لیے ضروری ہے۔ [فتاوی حکیمیہ، ص ۳۲۹] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱، ص: ۲۶۷، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوۃ ملتان)



## پیغمبر علیہ السلام کی توہین اور ایذاء پر راضی ہونا کفر ہے

**سوال:**

ایک شخص اپنے گدھے کے پیچھے غصے کی حالت میں ہاتھ میں لاٹھی لئے ہوئے باہر نکل آیا گدھے آگے بھاگتا تھا کسی نے اسے روک کر کہا کے بے زبانوں کو نہ مارو اس نے کہا کہ اگر یہ پیغمبر بھی ہو نہ چھوڑوں گا اور اس کو مارنے لگا پھر اس شخص کو سمجھایا گیا کہ آپ کے زبان سے خطرناک الفاظ نکلے ہوئے ہیں توبہ کرو اور کسی عالم سے پوچھ لیں مگر اب تک اس نے کسی سے نہیں پوچھا ہے تو ایسے شخص کا شرعاً کا کیا حکم ہے؟

**الجواب:**

پیغمبر کی توہین اور ایذاء پر راضی ہونا کفر ہے جیسا کہ توہین اور ایذاء کفر ہے پس اس شخص پر تجدید ایمان اور تجدید نکاح لازم ہے اور اس شخص کے لیے توبہ کرنا چاہیے۔ وھو الموفق (فتاوی فریدیہ، ج:۱، ص:۹۶)



## بلاوجہ توہین رسالت کے بارے میں سوال بھی توہین ہے

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء دین دریں مسئلہ کہ ایک پروفیسر نے اپنی کلاس میں طلباء سے سوال کیا کہ کوئی شخص حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی کرے تو مسلمانوں کا اس شخص سے کیا معاملہ ہوگا؟ دریافت طلب امر یہ ہے کہ اس پروفیسر کے بارہ میں کیا حکم ہے؟

﴿الجواب﴾:

آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں گستاخانہ کلمات کہنے اور آپ کی توہین کرنے کا کتبِ مذہب میں اشد ترین جرائم میں سے شمار کیا گیا ہے۔ اور ایسے گھناؤنے جرم کے ارتکاب پر حکومت مرتکب کو قتل یا پھانسی تک سزا دے سکتی ہے۔ لیکن یہ حکومت کا کام ہے عوام اس کے مجاز نہیں۔ لہذا ایسے وقت میں مسلمانوں کا ردعمل یہ ہونا چاہیے کہ حکومت کے متعلقہ عملہ میں مجرم کے خلاف شکایت کردیں۔

نفسِ مسئلہ معلوم کرنے کی غرض سے مناسب طریق پر یہ سوال دریافت کرنے میں حرج نہیں۔ لیکن بلاضرورت نامناسب طریق پر اس سوال کو چھیڑنا سوءِ ادبی سے خالی نہیں۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

بندہ عبدالستار عفا اللہ عنہ: ۷/۱/۱۳۷۹ھ

ساتھ ہی ہمارے کالج کے نوجوانوں کو بھی ٹھنڈے دل سے غور کرنا لازم ہے جو یہ فرماتے ہیں کہ علماء تنگ دل ہیں ان کو وسیع الظرف اور فراخ دل ہونا چاہئے۔ چاہے کسی قسم کا سوال ہو اس پر ناراض نہ ہوں وغیرہ وغیرہ۔

ہمارے عزیز ومحترم نوجوانوں کو معلوم ہو کہ سوال بھی نصف علم ہے۔ غلط سوال پر تنبیہاً ناراض ہونا طبعاً غصہ آنا کوئی اعتراض کی بات نہیں ہے۔ یہ بھی دیکھنا چاہئے کہ سوال کیا ہے؟

بطور مثال اگر کسی شخص کو کہا جائے کہ اگر میں تیرے باپ کو گدھا کہوں تو تیرا رویہ کیا ہوگا؟ تو کیا وہ شخص ایسے سوال سے خوش ہوگا اور ایسے سائل کو عقل مند کہے گا؟

تعجب ہے کہ ایک پروفیسر یہ سوال کرے کہ مسلمانوں کے پیغمبر کی توہین ہو تو مسلمانوں کا کیا ردعمل ہوگا؟ اور ایسے سوال نامہ کو اخبارات میں شائع کرے اس پر طبعیت کو اشتعال نہ ہو۔ یہ تو کوئی انتہائی بے غیرت آدمی ہوگا کہ اس قسم کے سوال کو سن کر خاموش رہ جائے۔ پیغمبر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان تو بہت اعلیٰ وارفع ہے اگر کوئی شخص یہ سوال نامہ شائع کرلے کہ پاکستان میں ایک آدمی مسٹر محمد علی جناح کو خوب دل کھول کر گالیاں دے یا اقبال مرحوم کو بُرا بھلا کہے تو بتلاؤ اے پاکستانیو! تمہارا کیا ردعمل ہوگا؟ کیا یہ سوال مسلمانوں کو چڑانے کے مترادف نہ ہوگا؟ اور ایسے سائل پر غصہ آئے گا یا نہیں؟

اس لئے یہ سوال سراسر جہالت اور نادانی ہے، ہمیں تو تعجب ہوتا ہے کہ پاکستان کے کالجوں میں کیا ایسے عقل مند پروفیسر موجود ہیں غالباً انتہائی ملحد اور بددین ہیں جو مسلمانوں کی رگِ ایمان کو دکھانا چاہتے ہیں۔

والجواب صحیح:

محمد عبداللہ غفرلہٗ مفتی خیر المدارس ۷/۱/۹۷ ۱۳ھ

(خیر الفتاوی، ج:۱، ص: ۳۲۰، ۳۲۱، ط، مکتبہ امدادیہ ملتان)



## کیا پاکستانی آئین کے مطابق کسی کو مہدی مصلح یا مجدد ماننا کفر ہے؟

سوال:

آپ کے اور میرے علم کے مطابق حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت مہدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ دنیا میں تشریف لائیں گے لیکن پاکستانی آئین کے مطابق، جو بھٹو دور میں بنا تھا آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کوئی مصلح کوئی مجدد یا کوئی نبی نہیں آسکتا۔ اگر کوئی

شخص اس بات پر یقین رکھتا ہے تو وہ غیر مسلم ہے اس لحاظ سے تو میں اور آپ غیر مسلم ہوئے کیونکہ آپ نے بعض سوالات کے جوابات میں کہا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت مہدیؓ تشریف لائیں گے۔ براہ مہربانی اس مسئلہ پر روشنی ڈالیں۔

﴿جواب﴾:

جناب نے آئین پاکستان کی جس دفعہ کا حوالہ دیا ہے اس کے سمجھنے میں آپ کو غلط فہمی ہوئی ہے اور آپ نے اس کو نقل بھی غلط کیا ہے۔ آئین کی دفعہ ۲۶۰ [۳] کا پورا متن یہ ہے:

> ”جو شخص محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم [جو آخری نبی ہیں] کے خاتم النبیین ہونے پر قطعی اور غیر مشروط طور پر ایمان نہیں رکھتا یا جو شخص محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد کسی بھی مفہوم میں یا کسی بھی قسم کا نبی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے یا جو شخص کسی ایسے مدعی کو نبی یا دینی مصلح تسلیم کرتا ہے وہ آئین یا قانون کی اغراض کے لیے مسلمان نہیں ہے“۔

آئین کی اس دفعہ میں ایک ایسے شخص کو غیر مسلم کہا گیا ہے جو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد نبوت جاری ہونے کا قائل ہو یا آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد نبوت کے حصول کا مدعی ہو یا ایسے مدعی نبوت کو اپنا دینی پیشوا تسلیم کرتا ہو۔

حضرت مہدیؓ نبی نہیں ہوں گے نہ وہ نبوت کا دعویٰ کریں گے اور نہ کوئی ان کو نبی مانتا ہے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام بلاشبہ نبی ہیں مگر ان کو نبوت آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد نہیں ملی بلکہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے چھ سو سال پہلے مل چکی ہے۔ مسلمان ان کی تشریف آوری کے بعد ان کی نبوت پر ایمان نہیں لائیں گے بلکہ مسلمانوں کا ان کی نبوت پر پہلے سے ایمان ہے جس طرح حضرت نوح، حضرت ابراہیم، حضرت موسیٰ اور دیگر انبیاء کرام کی نبوت پر ایمان ہے۔ [علی نبینا وعلیہم الصلوات والتسلیمات] اس لیے آئین پاکستان کی اس دفعہ کا اطلاق نہ تو حضرت مہدیؓ پر ہوتا ہے کیونکہ وہ مدعی نبوت نہیں ہوں گے نہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر ہوتا ہے کیونکہ ان کی نبوت آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے

پہلے کی ہے نہ کہ بعد کی۔ اور نہ ان مسلمانوں پر اس کا اطلاق ہوتا ہے جو ان حضرات کی تشریف آوری کے قائل ہیں۔

اس دفعہ کا اطلاق ان لوگوں پر ہوتا ہے جنہوں نے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد حاصل ہونے والی نبوت کا دعویٰ کیا۔ **یا ایھا الناس انی رسول اللہ الیکم جمیعا.** [تذکرہ، ص ۳۵۲] کا نعرہ لگایا، اور لوگوں کو اس نئی نبوت پر ایمان لانے کی دعوت دی۔ نیز اس کا اطلاق ان لوگوں پر ہوتا ہے جنہوں نے ایسے لوگوں کو اپنا دینی مصلح اور پیشوا تسلیم کیا اور ان کی جماعت میں داخل ہوئے۔

امید ہے کہ یہ مختصر سی وضاحت آپ کی غلط فہمی رفع کرنے کے لیے کافی ہوگی۔

[آپ کے مسائل اور ان کا حل، ج ۱ ص ۲۴۴، ۲۴۵] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱ ص:۹۶، ۹۷، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان)



## آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نعوذ باللہ ساحر سمجھنے والے کا حکم

﴿سوال﴾:

ہمارے نبی حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے متعلق ایک شخص کہتا ہے: کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سحر کی مشق کرتے تھے۔ تو کیا یہ صحیح ہے؟ اور ایسا بولنے والے کے بارے میں شرعی حکم کیا ہے؟ اور اس کے متعلق کیا فیصلہ کیا جائے؟

﴿الجواب حامداً ومصلیاً ومسلماً﴾:

آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بارے میں اوپر کے جملے کہنا بہت بڑا گناہ ہے۔ اور اگر وہ شخص آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بارے میں ساحر ہونے کا عقیدہ رکھتا ہو تو وہ مسلمان نہیں کہلائے گا۔ (فتاوی دینیہ، ج:۱ ص:۸۷)



# جھوٹی حدیث بیان کرنے والے نیز حضور ﷺ کو جھوٹا کہنے والے کے متعلق کیا حکم ہے؟

**سوال:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس شخص کے بارے میں جو تقریر میں کہتا ہے: کہ ایک مرتبہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے خاندان والوں کو جمع کیا اور کہا کہ اپنے قرابت والوں سے جھوٹ نہیں بولتا ہوں۔ خدا کی قسم میں دوسروں سے جھوٹ بول سکتا ہوں لیکن تم سے جھوٹ نہیں بول سکتا۔ میں دوسروں کو دھوکہ دے سکتا ہوں لیکن تم کو دھوکہ نہیں دے سکتا۔ مذکورہ جملہ قرآن اور حدیث کی رو سے بولنا کیسا ہے؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب مرحمت فرمائیں۔ نیز مذکورہ شخص کے بارے میں شریعت کا کیا حکم ہے؟

**الجواب حامداً ومصلیاً ومسلماً:**

حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنی پوری زندگی میں کبھی بھی جھوٹ نہیں بولا۔ اور نہ کبھی کسی کو دھوکہ دیا۔ نبوت ملنے سے پہلے بھی آپ اتنے سچے تھے کہ لوگ آپ کو صادق وامین کہتے تھے۔ اور نبوت ملنے کے بعد بھی کبھی کسی مخالف نے آپ کو جھوٹا کہنے کی ہمت نہیں کی۔

سوال میں لکھی ہوئی باتیں حدیث وغیرہ کی کسی کتاب میں نہیں ہیں۔ اور جو شخص یہ جملے کہتا ہے: وہ کذاب ہے۔ اور ایسا عقیدہ رکھنے والے کا ایمان بھی باقی نہیں رہتا۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے فرمان کے مطابق جو شخص بھی جان بوجھ کر جھوٹی حدیث بیان کرے تو وہ جہنمی ہے۔ اس لئے ایسے شخص کو توبہ کرنا ضروری ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم (فتاوی دینیہ، ج:۱،ص:۹۷،۹۸)



# ضروریات دین جن کا انکار کفر ہے

**سوال:**

آج کل کفر سازی کا بازار خوب گرم ہے۔ مسلمان فرقے ایک دوسرے کی تکفیر میں نہایت بے احتیاطی سے کام لیتے ہیں۔ ایک دوسرے کی تکفیر کو اظہار حق قرار دیتے ہیں، اپنے آپ کو بہادر اور حق گو گردانتے ہیں۔ جس کا نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ نئی پود خصوصیت سے کالج اور یونیورسٹی کے طلباء اور دیگر جدید تہذیب سے آراستہ مسلمان ان سے متنفر ہو کر الحاد وزندقہ، مرزائیت و پرویزیت کا شکار ہو جاتے ہیں۔ لہٰذا ہم اس بارے میں کچھ پریشان ہیں۔ اس لیے خیال آیا کہ اپنے ان اکابر کی طرف رجوع کیا جائے جن کا علم واخلاص پر ہمیں اعتماد ہے۔ لہٰذا ہم آپ کے سامنے ''ضروریاتِ دین'' کی فہرست پیش کرنا چاہتے ہیں۔ اس کی تصدیق اور قابل اصلاح چیزوں کی اصلاح کے متمنی ہیں۔ اور ثانیاً بعض چیزوں کے بارے میں استفسار کرتے ہیں کہ آیا یہ بھی ضروریاتِ دین میں سے ہیں اور انہیں بھی مدارِ ایمان و کفر قرار دیا جا سکتا ہے یا نہیں؟

**ضروریات دین:**

توحید باری تعالیٰ، انبیاء کرام علیہ السلام کا بشر ہونا، کتب الٰہیہ منزل من اللہ ہیں، حیات مسیح علیہ السلام نزول مسیح علیہ السلام، جنت و دوزخ وغیرہ۔

اب ہم ان چیزوں کو آپ کی خدمت میں پیش کرتے ہیں جن کے متعلق ہمیں دریافت کرنا ہے کہ آیا یہ بھی ایسی چیزیں ہیں جن کا انکار باعث کفر ہے؟

۱:...... عصمت انبیاء علیہم السلام۔ ۲...... عدالت صحابہؓ ان کی عدالت فی الروایات تو مسلم ہے لیکن زید ان کے ذاتی افعال پر تنقید کرتا ہے اور ان کو ان کے افعال و معاملات میں عادل قرار نہیں دیتا، تو آیا عقیدہ باعث کفر ہے یا نہیں؟ ۔۳...... حرمت متعہ۔ ۴...... سنت لحیہ۔

ثانی الذکر امور کے بارے میں باحوالہ تحریر فرمائیں کہ آیا یہ بھی ضروریاتِ دین ہیں یا نہیں؟ نیز آئین اسلامی جمہوریہ پاکستان میں صدر کے حلف اٹھاتے وقت اقرار کے لحاظ درج ذیل ہیں، اس بارے میں فرمائیں کہ اتنے اقرار سے اسے مسلمان کہہ سکتے ہیں یا بقیہ ضروریاتِ دین کی وضاحت بھی ضروری ہے؟

''میں قسم کھاتا ہوں کہ میں مسلمان ہوں اور خدا پر میرا یقین کامل ہے اور اس کی کتاب قرآن پاک آخری کتاب ہے۔ آخری نبی محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں جن کے بعد کوئی رسول نہیں آئے گا۔ قیامت کے دن پر، رسول کی سنت حدیث پر، قرآن پاک احکامات پر''۔ [آئین اسلامی جمہوریہ پاکستان ص ۱۳۴]

مستفتی [مولانا] عبدالمجید [صاحب]

شیخ الحدیث وصدر مدرس باب العلوم کہروڑ پکا، ملتان

﴿الجواب﴾:

ضروریاتِ دین کا انکار کفر ہے اور منکر کا تاویل کرنا معتبر نہیں۔ یہ دونوں امر مسلمہ ہیں۔ اسی بناء پر پوری امت مسلمہ کا اجماع ہو چکا ہے کہ مرزائی کافر ہیں۔ اسی طرح پرویزیوں کا کفر وارتداد بھی مسلمہ ہے۔

ضروریاتِ دین کی جو فہرست آپ نے پیش فرمائی ہے باستثناءِ چند باقی صحیح ہے۔ ان ضروریاتِ دین کی تفصیل جن کا انکار کفر ہے ان کے لیے معیار کیا ہے؟ بندہ اس سلسلہ میں دو کتابوں کے نام پیش کرتا ہے۔ ایک عربی ہے:

''اکفار للملحدین فی شیٔ من ضروریات الدین'' دوسری اردو میں ہے۔

''ایمان وکفر'' مصنفہ حضرت مفتی محمد شفیع صاحب [طرح] اس کا مطالعہ فرمایا جائے۔

بہر حال علماءِ کرام کامل کر فیصلہ کرنا مناسب ہے اور خود ہم اس کی جرأت مناسب خیال کرتے۔ کیونکہ تکفیر مسلمین کے مسئلہ میں ہمارے اکابر نے احتیاط برتی ہے۔

باقی صدر کے حلف اٹھانے کے لیے جو الفاظ ذکر کیے گئے ہیں وہ جامع مانع ہونے

کی وجہ سے اجمالی ایمان کے لیے کافی ہیں۔ کھود و کرید کے بعد تو بہت کم لوگ مؤمن نکلیں گے۔ ایمان کے لیے اجمالی ایمان بھی کافی ہے۔ (خیر الفتاوی، ج:۱،ص: ۲۰۵ تا ۲۰۷، ط، مکتبہ امدادیہ ملتان)



## معاش کے لیے کفر اختیار کرنا

﴿سوال﴾:

میرے ایک محترم دوست نے چند دن پہلے معاشی حل کے لیے قادیانیت کو قبول کیا ان سے بات کرنے پر انہوں نے کہا کہ قادیانیت کا جو فارم میں نے پڑھا ہے اس کی شرائط میں کہیں بھی کفریہ کلام نہیں مثلاً زنا نہ کرنا، بدنظری نہ کرنا، رشوت نہ لینا، جھوٹ نہ بولنا، اور مرزا غلام احمد قادیانی کو مہدی ماننا اور اس نے صرف ضرورت پوری ہونے تک قادیانیت قبول کی ہے اور بعد میں وہ لوٹ آئے گا کیا اس کے اس فعل کے بعد اسلام رہا، اگر نہیں تو بیوی بچوں کو کیا رویہ اختیار کرنا چاہیے، اگر گھر والوں کو چھوڑنے پر بھی تیار نہ ہو اور اس کی چند جوان اولاد بھی ہیں اور جو مال وہ دے تو اسے استعمال کرنا جائز ہے یا نہیں؟

﴿جواب﴾:

مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کے ماننے والوں کے کافر و مرتد ہونے میں کسی قسم کا شبہ اور تردد نہیں، اللہ تعالیٰ کی عدالت بھی ان کو کافر و مرتد قرار دے چکی ہے، اور عالم اسلام کی اعلیٰ عدالتیں بھی، اس شخص کو اگر اس مسئلہ میں کوئی شبہ ہے تو وہ اہل علم سے متبادلہ خیال کرے۔

قادیانیت کا فارم پُر کرنا اپنے کفر و ارتداد پر دستخط کرنا ہے، جہاں تک معاشی مسئلہ کا تعلق ہے معاش کی خاطر ایمان کو فروخت نہیں کیا جا سکتا، اور ان صاحب کا یہ کہنا کہ وہ بعد میں لوٹ آئے گا قابل اعتبار نہیں۔ جب ایک چیز صریح کفر ہے تو اس کو اختیار کرنا ہی ناروا

ہے، اور اس کو اختیار کرتے ہی آدمی دین سے خارج ہو جاتا ہے، تو اس کے واپس لوٹنے کی کیا ضمانت؟

اس شخص کو قادیانیت کی حقیقت اور ان کے کفریہ عقائد سے آگاہ کیا جائے، اگر اس کی سمجھ میں آجائے اور وہ ان سے توبہ کرلے تو ٹھیک، ورنہ اس کے بیوی بچوں کا فرض ہے کہ اس شخص سے قطع تعلق کرلیں اور یہ سمجھ لیں کہ وہ مر گیا ہے۔

چونکہ یہ شخص قادیانی فارم پُر کر چکا ہے اس لیے اگر یہ تائب ہو جائے تو اس کو اپنے ایمان کی بھی تجدید کرنی ہوگی، اور نکاح بھی دوبارہ پڑھوانا ہوگا۔ [جس کی تفصیل میرے رسائل ''تحفہ قادیانیت'' اور ''خدائی فیصلہ'' وغیرہ میں ملاحظہ کی جاسکتی ہے]۔ [آپ کے مسائل اور ان کا حل، ج۹، ص ۲۵۹، ۲۶۰] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱، ص: ۲۹۳، ۲۹۴، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوۃ ملتان)



## شوہر کو لبیں تراشنے پر بُرا کہنے سے سنت کے استخفاف کا جرم ہوا، جو کفر ہے

﴿سوال﴾:

ایک شخص نے سنت کے مطابق اپنی لبیں تراش لیں، اس کی بیوی نے دیکھ کر کہا کہ: ''یہ کیا منحوسوں والی شکل بنالی ہے؟'' اور دوسرے موقع پر کہا کہ: ''کیا یہ آدمیوں والی شکل ہے؟'' اس شخص نے بتایا کہ یہ کلمہ کفر ہے اور اس سے نکاح ٹوٹ جاتا ہے، لہٰذا اس سے شبہ ہو گیا ہے کہ اس کا نکاح باقی ہے یا نہیں؟ از روئے شرع شریف اس کا حکم بیان فرمایا جائے کہ اس شخص کو کیا کرنا چاہیے؟

﴿جواب﴾:

اس سوال میں چند اُمور قابلِ غور ہیں:

اول: لبیں تراشنا انبیائے کرام علیہم السلام کی سنت ہے، آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اُمت کو اس کا تاکیدی حکم فرمایا ہے اور مونچھیں بڑھانے کو مجوس اور مشرکین کا شعار قرار دیا ہے، اور جو شخص مونچھیں بڑھائے اور لبیں نہ تراشے، اس کو اپنی اُمت سے خارج قرار دیا ہے۔ جیسا کہ مندرجہ ذیل روایات سے واضح ہے:

۱: **عن عائشة رضی اللّٰه تعالیٰ عنها قالت قال رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم: عشر من الفطرة قص الشارب واعفاء اللحیة....الحدیث.** (صحیح مسلم، ج: ۱، ص: ۱۲۹، ابوداؤد، ترمذی، وفی روایة عشرة من السنة...الخ۔ نسائی، ج:۲، ص: ۲۷۴)

ترجمہ: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: دس چیزیں فطرت میں داخل ہیں۔ مونچھیں تراشنا اور داڑھی بڑھانا.....الخ۔ اور ایک روایت میں ہے کہ: ’’دس چیزیں سنت میں سے ہیں.....الخ‘‘۔

**”قال الخطابی فسر أکثر العلماء الفطرة من الحدیث بالسنة [قلت کما فی روایة النسائی المذکورة] وتأویلهٗ ان هذه الخصال من سنن الأنبیاء الذین أمرنا أن نقتدی بهم“.**

(معالم السنن مع مختصر ابی داؤد، ج: ۱، ص: ۴۲)

ترجمہ: امام خطابیؒ فرماتے ہیں کہ اکثر علماء نے اس حدیث میں فطرت کی تفسیر سنت سے کی ہے [اور یہ نسائی کی روایت میں مصرح ہے] جس کا مطلب یہ ہے کہ یہ باتیں انبیائے کرام علیہم السلام کی سنتوں میں

سے ہیں، جن کی اقتداء کا ہمیں حکم دیا گیا ہے۔

**"وفي المرقاة قوله: "عشر من الفطرة" أي عشر خصال من سنة الانبياء الذين أمرنا أن نقتدي بهم، فكأنا فطرنا عليها".** (حاشيه مشكوة، ص ٤٤)

ترجمہ: اور حاشیہ مشکوۃ میں مرقات سے نقل کیا ہے کہ: "دس امور فطرت میں داخل ہیں" اس سے مراد یہ ہے کہ یہ امور انبیائے کرام علیہم السلام کی سنت ہیں، جن کی اقتداء کا ہمیں حکم دیا گیا ہے، پس یہ اُمور گویا ہماری فطرت میں داخل ہیں۔

**"وفي مجمع البحار نقلا عن الكرماني أي من السنة القديمة التي اختارها الأنبياء عليهم السلام واتفقت عليها الشرائع، فكأنها أمر جبلي فطروا عليه، منها: قص الشارب. فسبحانه ما اسخف عقول طولوا الشارب واحفوا اللحى عكس ما عليه فطرة جميع الامم قد بدلوا فطرتهم، نعوذ بالله!"** (مجمع البحار، ج: ٤، ص: ١٥٥، طبع جديد)

ترجمہ: اور مجمع البحار میں کرمانی سے نقل کیا ہے کہ ان امور کے فطرت میں داخل ہونے کا یہ مطلب ہے کہ یہ امور قدیم سنت میں داخل ہیں جس کو انبیاء کرام علیہم السلام نے اختیار کیا اور تمام شریعتیں ان پر متفق ہیں، گویا یہ فطری امور ہیں، جو انسانوں کی فطرت میں داخل ہیں۔ سبحان اللہ! وہ لوگ کس قدر کم عقل ہیں جو تمام امتوں کی فطرت کے برعکس موچھیں تو بڑھاتے ہیں اور داڑھی کا صفایا کرتے ہیں، ان لوگوں نے اپنی فطرت کو مسخ کرلیا، ہم اس سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگتے ہیں"۔

۲: **"عن ابن عباس رضي الله تعالىٰ عنهما قال:**

**کان النبی صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم یقص او یأخذ من شاربه وکان ابراھیم خلیل الرحمٰن صلوات الرحمٰن علیه یفعله. رواه الترمذی"**. (مشکوۃ، ص: ۳۸۱)

ترجمہ: "حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ: نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لبیں تراشا کرتے تھے اور حضرت ابراہیم خلیل الرحمٰن علی نبینا وعلیہ السلام بھی یہی کرتے تھے"۔

۳: **"عن ابن عمر رضی اللّٰہ تعالیٰ عنهما، قال: قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم: خالفوا المشرکین أوفروا اللحیٰ واحفوا الشوارب. متفق علیه"**. (مشکوۃ، ص: ۳۸۰)

ترجمہ: حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ: رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: مشرکوں کی مخالفت کرو، داڑھیاں بڑھاؤ اور مونچھیں صاف کراؤ۔

۴: **"عن ابی ھریرۃ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنه قال: قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم: جزوا الشوارب وارخوا اللحیٰ خالفوا المجوس"**. (صحیح مسلم، ج: ۱، ص: ۱۲۹)

حضرت ابوہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ: رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: مونچھیں کٹاؤ اور داڑھیاں بڑھاؤ، مجوسیوں کی مخالفت کرو۔

۵: **"عن زید بن ارقم رضی اللّٰہ تعالیٰ عنه: ان رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم قال: من لم یأخذ من**

**شاربه فليس منا. رواه احمد والترمذی والنسائی".** (مشکوة، ص: ۳۸۱ واسناده جيد وقال الترمذی: هذا حديث حسن صحيح۔ کما فی حاشية جامع الأصول، ج: ٤، ص: ٧٦٥)

ترجمہ: حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ: جو شخص اپنی لبیں نہ تراشے وہ ہم میں سے نہیں۔

دوم: آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سنت کا مذاق اُڑانا یا اس کی تحقیر کرنا کفر ہے۔

**"ففی الشامية نقلا عن المسايرة كفر الحنفية بألفاظ كثيرة [الیٰ] أو استقباحها كمن استقبح من آخر جعل بعض العمامة تحت حلقه او احفاء شاربه".** (ج: ٤، ص: ٢٢٢)

ترجمہ: چنانچہ فتاویٰ شامی نے مسایرہ سے نقل کیا ہے کہ: حنفیہ نے بہت سے الفاظ کو کفر قرار دیا ہے، مثلاً: کسی سنت کو بُرا کہنا جیسے کسی شخص نے عمامہ کا کچھ حصہ حلق کے نیچے کرلیا ہو، کوئی شخص اس کو بُرا سمجھے یا مونچھیں تراشنے کو بُرا کہے تو یہ کفر ہے۔

**"وفی البحر وباستخفافه بسنة من السنن".** (ج: ٥، ص: ١٣٠)

ترجمہ: اور البحر الرائق میں ہے: اور کسی سنت کی تحقیر کرنے سے آدمی کافر ہوجاتا ہے۔

**"وفی شرح الفقه الاكبر: ومن الظهيرية: من قال لفقيه أخذ شاربه: "ما أعجب قبحا أو اشد قبحا قص الشارب ولف طرف العمامة تحت الذقن!" يكفر، لأنه استخفاف**

**بالعلماء یعنی وهو مستلزم لاستخفاف الأنبیاء، لأن العلماء ورثة الأنبیاء وقص الشارب من سنن الأنبیاء فتقبیحه کفر بلا اختلاف بین العلماء**". (ص: ۲۱۳)

ترجمہ: اور شرح فقہ اکبر میں فتاویٰ ظہیریۃ سے نقل کیا ہے کہ: کسی فقیہ نے لبیں تراشیں لیں، اس کو دیکھ کر کسی نے کہا کہ: "لبیں تراشنا اور ٹھوڑی کے نیچے عمامہ لپیٹنا کتنا بُرا لگتا ہے!" تو کہنے والا کافر ہوجائے گا، کیونکہ یہ علماء کی تحقیر ہے اور یہ مستلزم ہے انبیاء کرام علیہم السلام کی تحقیر کو۔ کیونکہ علماء انبیاء کے وارث ہیں [پس ان کی تحقیر، انبیاء کی تحقیر ہے اور انبیاء کی تحقیر کفر ہے] نیز لبیں تراشنا انبیائے کرام علیہم السلام کی سنتوں میں سے ہے۔ پس اس کو بُرا کہنا بغیر کسی اختلاف کے کفر ہے۔

سوم: جو مسلمان کلمہ کفر بکے وہ مرتد ہوجاتا ہے، میاں بیوی میں سے کسی ایک نے کلمہ کفر کہا تو نکاح فسخ ہوجاتا ہے، اس پر ایمان کی تجدید لازم ہے اور توبہ کے بعد نکاح دوبارہ کرنا ضروری ہے، چنانچہ درمختار میں ہے:

"**وفی شرح الوهبانیة للشرنبلالی ما یکون کفراً اتفاقاً یبطل العمل والنکاح وأولاده أولاد الزنا، وما فیه خلاف یؤمر بالاستغفار والتوبة وتجدید النکاح**". (شامی، ج: ٤، ص: ٢٤٦)

ترجمہ: اور شرح وہبانیہ للشرنبلالی میں ہے کہ جو چیز کہ بالاتفاق کفر ہو، اس سے تمام اعمال باطل ہوجاتے ہیں اور نکاح ٹوٹ جاتا ہے اور [اگر اسی حالت میں صحبت کرتے رہے تو] اس کی اولاد ناجائز ہوگی، اور جس چیز کے کفر ہونے میں اختلاف ہو، اس سے توبہ واستغفار اور دوبارہ نکاح کرنے کا حکم دیا جائے گا۔

فتاویٰ عالمگیری میں ہے:

"ولو أجرت كلمة الكفر على لسانها مغايظة لزوجها [الی قوله] تحرم على زوجها فتجبر على الأسلام ولكل قاض أن يجدد النكاح بأدنىٰ شئ ولو بدينار، سخطت أو رضيت، وليس لها أن تتزوج الا بزوجها". (ج: ۱، ص: ۳۳۹)

ترجمہ: اور اگر عورت نے اپنے شوہر سے نفرت کا اظہار کرتے ہوئے زبان سے کلمہ کفر بک دیا تو وہ اپنے شوہر پر حرام ہوجائے گی، اس کو تجدیدِ ایمان [اور تجدید نکاح] پر مجبور کیا جائے گا اور ہر قاضی کو حق ہوگا کہ [اس کو توبہ کرانے کے بعد] معمولی مہر پر دوبارہ نکاح کردے، خواہ مہر ایک ہی دینار ہو، خواہ عورت راضی ہو یا نہ ہو، اور عورت کو اپنے شوہر کے علاوہ کسی اور سے شادی کرنے کا حق نہیں۔

مندرجہ بالا تفصیل سے معلوم ہوا کہ صورت مسئولہ میں یہ عورت سنتِ نبوی اور سنت انبیاء کا مذاق اُڑانے اور اس کی تحقیر کرنے کی وجہ سے مرتد ہوگئی اس کو توبہ کی تلقین کی جائے اور توبہ کے بعد نکاح کی تجدید کی جائے۔ جب تک عورت اپنی غلطی کا احساس کرکے سچے دل سے تائب نہ ہو اور دوبارہ نکاح نہ ہوجائے اس وقت تک شوہر اس سے ازدواجی تعلق نہ رکھے۔ (آپ کے مسائل اوران کا حل، ج:۲، ص:۶۶ تا ۶۹، ط، مکتبہ لدھیانوی کراچی)



## معراج نبوی علیہ الصلاۃ والسلام سے انکار کرنا

﴿سوال﴾:

ایک شخص معراجِ نبوی کے متعلق یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو معراج خواب میں ہوئی ہے، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو آسمانوں پر بلانے کی کیا ضرورت

تھی جبکہ اللہ تعالیٰ ہر جگہ حاضر اور موجود ہوتا ہے، شرعاً ایسے شخص پر کیا حکم لگایا جا سکتا ہے؟

**﴾الجواب﴿:**

اہل سنت والجماعت کا یہ متفقہ فیصلہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے محبوب حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو بطور معجزہ کے اور انتہائی زیادہ اعزاز واکرام سے نوازنے کے لیے اپنے دربار خاص میں بلا کر اپنے ساتھ ہمکلامی کا شرف بخشا تھا، چنانچہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بیداری کی حالت میں اپنے جسدِ عنصری کے ساتھ حضرت جبرئیلؑ کے ہمراہ براق پر سوار ہو کر سب سے پہلے مسجدِ اقصیٰ تشریف لے گئے، آپ وہاں پر بُراق سے اُترے اور اسے دروازہ کے پاس حلقہ کے ساتھ باندھا اور پھر تمام انبیاء علیہم السلام کی امامت کی، پھر وہاں سے آپ علیہ الصلاۃ والسلام کو پہلے آسمان، دوسرے، تیسرے حتیٰ کہ ساتوں آسمان، عرش وکرسی، جنت وجہنم کی سیر کرائی گئی، اسی کو معراج کہا جاتا ہے، اور یہ حق اور ثابت ہے کہ معراج کا کچھ حصہ من المسجد الحرام الی المسجد الاقصیٰ اور یقینی ہے کیونکہ اس کا ثبوت قرآن پاک آیت کریمہ "**سبحان الذی اسریٰ بعبدہٖ لیلاً من المسجد الحرام الی المسجد الاقصیٰ**. [سورة الاسراء آیت: ۱] سے ہے اس کا منکر کافر اور مرتد ہے، اور پھر بیت المقدس سے اوپر آسمانوں تک کا ثبوت احادیث صحیحہ سے ہے لہٰذا اس کا منکر اگرچہ کافر تو نہیں مگر فاسق وفاجر اور ضال ومبتدع ضرور ہے، جبکہ اللہ تعالیٰ کی عادتِ شریفہ ہے کہ اپنے برگزیدہ نبیوں کی حقانیت اور ان کے دشمنوں کو عاجز اور ذلیل ورسوا کرنے کے لیے اپنے ان نیک بندوں کے ہاتھوں ایسے افعال صادر فرماتا ہے کہ جن کے کرنے سے عام لوگ عاجز ہوتے ہیں اور اس کو کر نہیں سکتے، اس کو معجزہ کہتے ہیں، تو واقعہ معراج بھی منجملہ معجزات سے ہے، لہٰذا یہ اعتراض کرنا کہ جب اللہ تعالیٰ ہر جگہ حاضر وناظر ہے تو پھر آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو آسمانوں پر بلانے کی کیا ضرورت تھی؟ بے جا، بے محل اور ناقابل التفات ہے، پھر تو نعوذ باللہ یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اتنی مخلوقات میں سے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو آخری نبی کیوں بنایا اور حضور صلی اللہ تعالیٰ

علیہ وسلم کو تمام انبیاء سابقین میں امتیازی شان کیوں بخشی؟ نعوذ باللہ من شر الوسواس الخناس۔

**لما قال العلامة ملا علی القاریؒ: وفی الخلاصة من انکر المعراج ینظر ان انکر الاسراء من مکة الی بیت المقدس فهو کافر ولو انکر المعراج من بیت المقدس لایکفر.** [شرح الفقه الاکبر، ص: ١٤٤، بحث فی ان المعراج حق](فتاوی حقانیه، ج: ١، ص: ٢٢٦، ٢٢٧، ط، مکتبه سید احمد شهیدؒ اکوڑه خٹك)



## سنت کا مذاق اُڑانا کفر ہے

﴿سوال﴾:

ایک سوال کے جواب میں آپ نے لکھا ہے کہ "آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی کسی سنت کا مذاق اُڑانا یا اس کے بارے میں کوئی ناشائستہ بات کہنا کفر وارتداد ہے اللہ تعالیٰ ہر مسلمان کو اس سے بچائے ایسے شخص کو فوراً توبہ کرنی چاہیئے اور اپنے ایمان اور نکاح کی تجدید کرنی چاہیئے، اگر توبہ نہ کرے تو مسلمانوں کو اس سے قطع تعلق کر لینا چاہیئے"۔

آپ سے گزارش ہے کہ اس سلسلہ میں کتب معتبرہ مثلاً فتاوی عالمگیری یا فتاوی شامی اور دیگر کتب کے حوالہ جات مع عبارت تحریر فرمادیں جس سے واضح ہوتا ہو کہ ایسے شخص کو اپنے نکاح اور ایمان کی تجدید کرنی چاہیے۔

﴿الجواب باسمہٖ تعالیٰ﴾:

١: فتاوی بزازیہ برحاشیہ فتاوی ہندیہ میں ہے:

**"والحاصل انه اذا استخف بسنة او حدیث من**

احادیثہ علیہ السلام کفر وتحت ھذا الاصل فروع کثیرۃ ذکرنا ھا فی الفتاوی"۔

۲: فتاوی عالمگیری میں ہے:

"من لم یقر ببعض الانبیاء علیھم الصلوۃ والسلام او لم یرض بسنۃ من سنن المرسلین فقد کفر"۔

۳: نیز فتاوی عالمگیری میں ہے:

"اذا قال "چہ نغز رسمی ست دہقان را کہ طعام خوردند ودست نشویند" قال ان کان تھاوناً بالسنۃ یکفر"۔

۴: درمختار [مع حاشیہ شامی] میں ہے:

"من ھزل بلفظ کفر ارتد وان لم یعتقدہ للاستخفاف، فھو ککفر العناد"۔

علامہ شامی رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس کے تحت طویل کلام فرمایا ہے۔

۵: البحر الرائق میں ہے:

"وباستخفافہ بسنۃ من السنن"۔

اس قسم کی عبارتیں حضرات فقہاء کی بے شمار ہیں جن میں تصریح کی گئی ہے کہ کسی سنت کا مذاق اُڑانا کفر وارتداد ہے بلکہ یہ مسئلہ خود قرآن کریم میں مصرح ہے:

قل اباللّٰہ وآیاتہ ورسولہ کنتم تستھزؤن لاتعتذروا قد کفرتم بعد ایمانکم. [التوبۃ: ٦٥، ٦٦]۔ واللّٰہ تعالی اعلم (فتاوی بینات، ج: ۱، ص: ٣٨٦، ٣٨٧، ط، مکتبہ بینات کراچی/ آپ کے مسائل اور ان کا حل، ج: ۲، ص: ٦٢، ٦٣، ط، مکتبہ لدھیانوی کراچی)



# سنت کی توہین کفر ہے

**سوال:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین حسبِ ذیل سوالات کے بارے میں:

ا: اگر کوئی پاکستانی مسلمان جج، مجسٹریٹ یا افسر محکمہ آبادکاری، اپنی عدالت کی کرسی پر بیٹھ کر اپنے روبرو پیش ہونے والے ایک ایسے گواہ کو جو کہ اپنے چہرہ پر شرعی داڑھی رکھتا ہو اس کی گواہی اس مقدمے میں قلم بند کرنے سے پہلے جس میں اس کو طلب کیا گیا ہو، کسی اور موضوع کی گفتگو میں گواہ کی تحقیر کرنے کے لئے یہ فقرے کہے۔ ''یہ مولوی بڑے بددیانت ہوتے ہیں''۔

۲: دورانِ گفتگو اس گواہ کی موجودگی میں حاضرینِ مقدمہ و وکلاء کو مخاطب کر کے کہے۔

''میں خوب جانتا ہوں یہ داڑھی والے مولوی یوں ہی ہوتے ہیں''۔

۳: گواہ کی موجودگی میں حاضرین کو کہے ''داڑھی منہ پر لگا کر گواہی دینے آجاتے ہیں'' ان سوالات کے جوابات شرعی بخدمت جناب گورنر پنجاب ارسال کئے جائیں گے۔ ان کو درج رجسٹر فرمایا جاوے اور علماء کرام کے دستخط و مہر سے سائل کو عنایت فرمائے جائیں، مشکور ہوں گا۔ یہ مسئلے کسی ذاتی رنجش کی وجہ سے دریافت نہیں کئے جارہے ہیں۔ مقصد یہ ہے کہ اگر ان سے سنت رسولؐ اور توہین اسلام ثابت ہوتی ہے تو خادم اس کا تدارک ضرور کرے گا۔

**الجواب:**

جج یا مجسٹریٹ جو بھی ان الفاظ کو منہ سے خارج کرے، اگر یہ کلمات اس بناء پر کہتا ہے کہ اس کو سنتِ نبوی سے چڑ ہے اور تحقیراً واستخفافاً للسنۃ کہتا ہے تب تو یہ کلمہ سخت ہے اور کلمات کفر سے بن جائے گا اور اس کا قائل کفر کے قریب پہنچ جائے گا، اور اگر وہ ان کلمات کو

اس لئے منہ سے خارج کرتا ہے کہ اس کو گواہ سے عداوت اور ذاتی رنجش ہے تو ان کلمات کے کہنے سے گو کافر تو نہ ہوگا لیکن فاسق ضرور ہوگا۔

لقوله عليه السلام سباب المسلم فسوق الحديث.

وقوله عليه السلام كل المسلم على المسلم حرام دمه وماله وعرضه الحديث.

ان کلمات میں چونکہ ایک مسلمان کی توہین ہے جو گناہِ کبیرہ ہے اور اس کا مرتکب فاسق قرار پاتا ہے علاوہ ازیں قاضی یا حاکم کے لئے کسی فریق مقدمہ کے اوپر رعب ڈالنا یا اس پر حملہ کرنا یا اس کے متعلق کوئی ایسی بات کرنا جس سے اس کی دل شکنی ہو، جائز ہی نہیں۔

حاصل کلام اینکہ حاکم مذکور پر کفر کا فتویٰ تو دیا نہیں جا سکتا۔ کیوں کہ نیات کا علم اللہ تعالیٰ کو ہے البتہ اس کا یہ فعل موجبِ فسق ضرور ہے جس پر زجر وتوبیخ کرنا اور حکومت کو اس کا انسداد کرنا ضروری ہے۔ (خیر الفتاوی، ج:۱،ص:۱۷۴، ط، مکتبہ امدادیہ ملتان)



## سنتِ نبوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی توہین کرنا کفر ہے

﴿سوال﴾:

سنتِ نبوی کی توہین کرنے اور اس کے ساتھ استہزاء کرنے والے کا شرعاً کیا حکم ہے؟

﴿الجواب﴾:

جب کسی بھی عمل کا سنت ہونا دلیل شرعی سے ثابت ہو جائے تو اس کی توہین اور تضحیک کرنا موجب کفر ہے۔

لما قال في الهندية: درروزِ عاشوراء یکے را گویند کہ سرمہ دریں روز سنت است او گوید کار زنان ومخنثان بود کفر گردد۔ [ الفتاوی الهندية،

ج: ۲، ص: ۲۶۵، الباب التاسع فی احکام المرتدین](فتاوی حقانیہ، ج: ۱، ص: ۱۳۸، ط، مکتبہ سید احمد شہیدؒ اکوڑہ)



## تحقیرِ سنت کے مرتکب کے ساتھ کیسا سلوک کیا جائے؟

﴿سوال﴾:

موجودہ زمانے میں اکثر لوگ تحقیرِ سنت کے سبب دائرہ اسلام سے خارج ہوتے ہیں، یعنی مرتد ہو جاتے ہیں، ایسی صورت میں ان سے کھانا پینا، میل جول، نماز جنازہ سب تعلقات ناجائز ہو جاتے ہیں۔ ایسی صورت میں کیا کیا جائے؟

﴿جواب﴾:

جس شخص کے بارے میں معلوم ہو جائے کہ اس نے کسی سنت کی تحقیر کی ہے یا اس کا مذاق اُڑایا ہے، اس کا حکم مرتد کا ہے، اس کا نکاح بھی ٹوٹ جاتا ہے۔ اگر وہ توبہ نہ کرے تو اس کے ساتھ تو وہی معاملہ کیا جائے جو کسی مرتد سے کیا جاتا ہے، لیکن جس کے بارے میں یقینی ذریعے سے معلوم نہ ہو کہ اس نے کسی سنت کا مذاق اُڑایا ہے، محض احتمال کی بناء پر اس کو مرتد سمجھنا اور اس سے مرتدوں کا سا سلوک کرنا صحیح نہیں۔ (آپ کے مسائل اور ان کا حل، ج:۲،ص:۶۹، ط، مکتبہ لدھیانوی کراچی)



## داڑھی پر تنقید کا حکم

﴿سوال﴾:

میں نے بفضلہٖ تعالیٰ داڑھی رکھی ہے، مگر میرے دوست برادر مذاق کرتے ہیں اور چچا وغیرہ قسم قسم کے القاب دے کر مجھے شرماتے ہیں۔ بعض کہتے ہیں تیری شکل اچھی نہیں لگتی

تو داڑھی منڈوا دے۔ اس طرح سے مجھے تنگ کرتے ہیں تو مجھے کیا کرنا چاہیے؟ منڈوا دوں تو گنہگار رہوں گا یا نہیں؟

﴿الجواب﴾:

افسوس! وہ زمانہ آگیا ہے جس کی خبر مخبر صادق صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے دی ہے۔ ایک روز آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اصحاب کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو خطاب کرتے ہوئے فرمایا تمہارا کیا حال ہوگا جب تمہارے نوجوان فاسق فاجر بن جائیں گے؟ صحابہؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ! کیا ایسا ہونے والا ہے؟ فرمایا ہاں! بلکہ اس سے بھی زیادہ سخت! پھر آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارا کیا حال ہوگا؟ جب تم نیکی کے کام میں آڑ بن جاؤ گے اور بدی کا حکم کرو گے۔ صحابہؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ! کیا ایسا ہونے والا ہے؟ فرمایا بے شک اس سے بھی زیادہ سخت پھر فرمایا تمہارا کیا حال ہوگا جب تم نیکی کے کاموں کو خراب اور بدکاری کے کاموں کو اچھا سمجھنے لگو گے۔ [جمع الفوائد] کیا یہ سب آج نہیں ہو رہا ہے؟

لوگ داڑھی منڈاتے ہیں اور منڈانے کی تبلیغ کرتے ہیں۔ یہی نہیں بلکہ داڑھی منڈانے کو بہتر اور رکھنے کو خراب کہتے ہیں۔ جوان تو درکنار بڑی عمر کے لوگ، بوڑھے بھی داڑھی منڈا کر سنت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مخالفت کر کے برسرعام فاسق بن رہے ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فرمان ہے:

> ”تم سفید بالوں کو مت نوچو! جو مسلمان حالت اسلام میں بوڑھا ہوتا ہے تو خدائے تعالیٰ سفید بال کے بدلہ میں اس کو نیکی کا ثواب عطا فرماتے ہیں اور اس کی خطا معاف فرماتے ہیں اور قیامت کے دن یہ سفید بال اس کے نور ہوں گے۔ [ابوداؤد شریف، ج ۲، ص ۲۲۵، باب فی نتف الشیب]

ایک حدیث میں ہے کہ بوڑھے کو عذاب دینے سے خدائے تعالیٰ شرماتے ہیں! اللہ اکبر خدائے پاک بوڑھوں کو ان کی معاصی کی سزا دیتے شرماتا ہے، مگر بوڑھا داڑھی منڈا کر

بڑھاپا چھپا کر نقلی جوان بننے سے نہیں شرماتا؟

آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

**"خیر شبابکم من تشبه بکھولکم وشر کھولکم من تشبه بشبابکم".**

نوجوانوں میں سب سے اچھا نوجوان وہ ہے بوڑھی کی مشابہت اختیار کرے۔ اور بوڑھوں میں سب سے بدتر بوڑھا وہ ہے جو جوانوں کی مشابہت اختیار کرے۔[کنز العمال، ج۸، ص۱۲۹]

داڑھی اسلامی وقومی شعار ہے اور مرد کے لئے زینت کی چیز ہے۔ بعض فرشتوں کی تسبیح ہے کہ **سبحان من زین الرجال باللحی والنساء بالذوائب.** یعنی پاک ہے وہ ذات جس نے مردوں کو داڑھی سے اور عورتوں کو چوٹیوں سے زینت بخشی۔ الحدیث[بحر الرائق، ج۸، ص۳۳۱]

آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے داڑھی رکھی اور امت کو داڑھی رکھنے کی تاکید فرمائی۔ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے عمل کو اپنانا اور آپ کے حکم وفیصلہ کو دل وجان سے تسلیم کرنا شرط ایمان ہے۔ کیونکہ اصطلاح شرح میں اسلام نام ہے نبی برحق کی ہدایت کے بموجب خداوندی کی احکام کی تعمیل کرنے کا، اپنی عقل اور چاہ کے مطابق خدا کی اتباع کرنا اسلام نہیں بلکہ کفر ہے:

ع کفر ست دریں مذہب خود بینی وخودرائی

حق تعالیٰ کا فرمان ہے:

**فلاوربک لایؤمنون الی قوله ویسلموا تسلیما.** [سورۃ النساء]

یعنی قسم ہے تیرے پروردگار کی، لوگ مسلمان ہو ہی نہیں سکتے جب تک آپ کو اپنے جھگڑوں اور معاملات میں حکم اور منصف نہ بنالیں۔ پھر جو

کچھ آپ فیصلہ کریں اس سے اپنے دلوں میں کوئی تنگی [ اور ناگواری ] نہ محسوس کریں اور پوری طرح [ دل وجان سے ] اس کو مان لیں تسلیم کرلیں۔

[ سورۃ نساء ]

آیت مذکورہ کی تفسیر میں حضرت امام جعفر صادق رحمہ اللہ تعالیٰ سے مروی ہے کہ اگر کوئی قوم خدا کی عبادت کرے اور نماز، روزہ، حج وزکوٰۃ سب کچھ بجالاوے مگر آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے کسی عمل کے بارے میں بطور اعتراض یہ کہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے یہ کیوں کیا؟ یا آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے کسی حکم کے متعلق دل میں تنگی محسوس کرے تو صوم وصلوٰۃ وغیرہ اعمال ہونے کے باوجود وہ کافر ومشرک کے حکم میں ہے۔ [ تفسیر روح المعانی، ج ۵، ص ۶۵ ]

ایک مسلمان اور یہودی کا مقدمہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دربار میں پیش ہوا۔ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے تحقیق فرما کر یہودی کے حق میں فیصلہ صادر فرمایا۔ مسلمان اس فیصلہ پر راضی نہیں ہوا اور یہ مقدمہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس لے گیا۔ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سماعت مقدمہ کے بجائے یہ کیا کہ یہ مرتد ہوگیا ہے چنانچہ اس کی گردن اڑادی اور فرمایا کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے فیصلہ کو منظور نہ کرنے والے کے لئے صحیح فیصلہ یہی ہے۔

یہ ایک ضابطہ اور قانون کی بات تھی کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے فیصلہ سے منحرف ہونے والا اور آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے زیادہ کسی اور کو منصف قرار دینے والا مرتد کافر ہے اور اسلام کا نام لیتا ہے تو یہ نفاق ہے۔ اس کے علاوہ حقیقت یہ ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو جملہ کمالات اور محاسن کا کامل نمونہ بنا کر مبعوث فرمایا اور اعلان فرمادیا کہ "لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ". تو کمال وہی ہے جو کمالات نبوی کا پرتو ہو اور حسن وخوبی وہی ہے جو محاسن رحمۃ للعالمین کا نمونہ ہو۔ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین حسن وکمال کے اس فلسفہ کو پوری طرح سمجھتے تھے،

چنانچہ نہ صرف عبادات من سنن نبویہ کی اتباع کرتے تھے، نہ صرف اپنی عادتوں کو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عادتوں کے سانچہ ڈھالتے تھے بلکہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے معمولی اشاروں کو بھی حکم کی حیثیت دیتے تھے اور اس کی تعمیل کو سب سے بڑی سعادت سمجھتے تھے مثلاً آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم منبر پر رونق افروز ہوئے اور آپ نے حاضرین سے فرمایا: اجلسوا اجلسوا۔ تشریف رکھئے۔ تشریف رکھئے۔ اب اس حکم کی تعمیل کیسے کی گئی۔ اس کی ایک مثال ملاحظہ فرمائیے:

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ دروازے کے پاس تھے۔ جیسے ہی یہ ارشاد کانوں میں پڑا فوراً بیٹھ گئے جب آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے طلب فرمایا تب وہاں سے اٹھ کر آگے گئے۔

آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی وفات کے بعد عرب قبائل کی سرکشی اور ارتداد کی خبریں مدینہ منورہ میں پہنچنے لگیں۔ تو صحابہ کرامؓ نے حضرت صدیق اکبرؓ کو مشورہ دیا کہ ایسے وقت میں فوج کو شام بھیجنا مناسب نہیں ہے۔ بہت ممکن ہے مدینہ شریف کو خالی دیکھ کر باغی اور مرتد قبیلے حملہ کردیں۔ حضرت صدیقؓ نے جواب دیا قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے اگر مدینہ اس طرح خالی ہوجائے کہ میں ہی اکیلا رہ جاؤں اور درندے اور کتے مجھ کو بھنبھوڑ کھائیں تب بھی میں اسامہؓ کو [جو اس لشکر کے سپہ سالار تھے] اس مہم پر روانہ کروں گا جس پر آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم روانہ فرما رہے تھے۔ [ابن عساکر وغیرہ]

یہ خلیفہ اول صدیق اکبر کی شان تھی۔ عام صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم میں سے ایک صاحب کا واقعہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان کے ہاتھ میں سے سونے کی انگوٹھی نکال کر پھینک دی اور فرمایا انسان جان بوجھ کر اپنے ہاتھ میں آگ کا انگارا رکھتا ہے۔ جب آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تشریف لے گئے تو کسی نے ان سے کہا کہ اسے اٹھالو کسی اور کام میں لے آنا۔ اس صحابیؓ نے جواب دیا نہیں، نہیں خدا کی قسم میں کبھی بھی اس کو نہیں اٹھا

سکتا جس کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے پھینک دیا ہے۔[مسلم شریف بحوالہ مشکوٰۃ شریف، ص ۳۷۸]

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک تالاب میں سے کھیت میں پانی دے رہے تھے۔ کچھ آدمی اس طرح آئے۔ان کے پیروں سے نالی کی ڈول ٹوٹ گئی اور پانی باہر بہنے لگا۔ حضرت ابوذ غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پانی کو خراب ہوتے ہوئے دیکھا تو فوراً بیٹھ گئے۔ پھر اسی کیچڑ میں لیٹ گئے۔ جو وہاں موجود تھے انہیں بہت تعجب ہوا۔ حضرت ابوذرؓ سے پوچھا کہ یہ کیا حرکت ہے؟ سیدنا حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جواب دیا کہ ان لوگوں کے لاپرواہی پر مجھے غصہ آیا ساتھ ہی مجھے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد یاد آ گیا کہ غصہ آئے تو بیٹھ جاؤ پھر بھی غصہ نہ جائے تو لیٹ جاؤ۔ لہٰذا میں اس ارشاد گرامی کی تعمیل کی۔ یعنی نہ بدن کی پروا، نہ کپڑوں کا خیال، نہ لوگوں کے ہنسنے اور مذاق بنانے کی فکر۔ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ایماء مبارک کی تعمیل سب سے مقدم ہے۔ اس کے مقابلہ میں سب کچھ ہیچ ہے۔

ایک حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ جمعہ کے لئے کپڑے بدل کر جا رہے تھے۔ راستہ میں حضرت عباسؓ کے گھر کے پرنالے سے مذبوحہ مرغی کے خون میں ملا پانی آپ کے اوپر گرا۔ آپ واپس مکان آئے۔ کپڑے بدلے اور پرنالے کے متعلق حکم فرمایا کہ راستہ سے ہٹا دیا جائے۔ حکم کی تعمیل ہو چکی تو حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بر سبیل تذکرہ فرمایا کہ یہ پرنالہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس جگہ لگوایا تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جیسے ہی یہ سنا فوراً اٹھے پرنالہ پر تشریف لے گئے۔ کوئی سیڑھی نہیں تھی تو خود جھک گئے اور حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو قسم دے کر فرمایا کہ ان کی پیٹھ پر کھڑے ہوں اور پرنالہ کو اسی جگہ لگا دیں جہاں آقاء نامدار محبوب خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے لگایا تھا۔

یہ تھا صحابہ کرام کا ادب [رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین] پرنالہ جس جگہ بھی تھا وہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دست مبارک کا لگایا ہوا تھا اگرچہ لاعلمی میں ہٹا دیا مگر

چونکہ ہٹا دیا تو اس کا کفارہ ہے کہ اپنی پشت پر حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کھڑا کر کے پرنالہ کو اصلی جگہ لگوایا۔ اور مسلمانوں کو تاکید فرمائی کہ داڑھی اور مونچھیں کٹوائیں۔ آج اصرار ہے کہ نہ داڑھی کا نام ونشان رکھیں گے نہ مونچھ کا، اس سے بڑی بے ادبی اور گستاخی کیا ہوسکتی ہے؟ بہر حال داڑھی تمام انبیاء علیہم السلام کی سنت ہے۔ داڑھی اسلامی شعار ہے داڑھی شرافت وبزرگی کی علامت ہے۔ داڑھی چھوٹے بڑے میں فرق کرنے والی ہے۔ داڑھی سے صورت مردانہ مکمل ہوتی ہے۔ داڑھی منڈانا فعل شیطان اور خداداد شکل کو بگاڑنا ہے داڑھی منڈانے کو اچھا سمجھنا آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سنت مبارکہ سے عناد اور مقابلہ ہے۔[ معاذ اللہ ]

فقہ کی شہرہ آفاق کتاب ''ہدایہ'' میں ہے: **ولنا ان اللحية في وقتها جمال وفي حلقها تفويته على الكمال** [ ج ٤، ص ٧١، فصل [الدية] فيما دون النفس] یعنی داڑھی اپنے وقت میں [ یعنی جب سے اُگتی ہے ] خوبصورتی اور زینت کا باعث ہے اور اس کے منڈانے سے زینت وخوبصورتی بالکل نابود ہو جاتی ہے۔ بحر الرائق میں ہے۔ **لان اللحية في اوانها جمال.** یعنی داڑھی اپنے وقت میں خوبصورتی کی چیز ہے۔ دلیل میں یہ حدیث پیش کی ہے: خدائے تعالیٰ کے ملائکہ کی ایک جماعت کا وظیفہ یہ ہے: سبحان من زین الرجال باللحی والنساء بالقرون والذوائب۔ پاک ذات ہے وہ جس نے مردوں کو داڑھی سے اور عورتوں کو چوٹیوں اور مینڈیوں سے زینت بخشی۔[ تکملۃ بحر الرائق، ج ٨، ص ٣٣١ فصل الدیۃ فیما دون النفس ] ایک روایت ہے کہ فرشتے جب قسم کھاتے ہیں تو یہ کہتے ہیں:

**والذی زین بنی آدم باللحی.** قسم اس ذات کی جس نے انسان کو داڑھی سے زینت بخشی۔

حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے سچی محبت ہو تو آپ کی ہر ایک بات اور ہر ایک عادت محبوب ہونی چاہیے۔ محبوب کی ہر ادا محبوب ہوتی ہے۔ اس سے [ معاذ اللہ ]

نفرت، محبت نہ ہونے کی علامت ہے۔ داڑھی کا منڈانے والا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سنت کو پامال کرنے والا ہے۔ وہ سچا محبّ کیسے ہوسکتا ہے؟ کسی نے خوب کہا ہے:

تعصی الرسول وانت تظهر حبه
هذا العمری فی الفعال بدیع
لو کان حبک صادقا لاطعته
ان المحب لمن یحب مطیع

یعنی تم اللہ رسول کی محبت کا دعویٰ کرتے ہو اور ساتھ ہی ان کے فرمان کی خلاف ورزی بھی کرتے ہو۔ کس قدر عجیب بات ہے اگر فی الواقع تمہارے دل میں ان کی محبت ہوتی اور تم اپنے دعویٰ محبت میں سچے ہوتے تو کبھی ان کی نافرمانی نہ کرتے۔ ان کے ہر فعل اور ادا سے محبت ہوتی مجنون لیلیٰ کی گلی سے گذرتا تو در و دیوار کو چومتا اور کہتا تھا:

امر علی الدیار دیار لیلیٰ
اقبل ذا الجدار و ذاالجدار
وما حب الدیار شغفن قلبی
ولکن حب من سکن الدیار

میں لیلیٰ کی گلیوں سے جب گذرتا ہوں تو اس دیوار کو بھی چومتا ہوں اور اس دیوار کو بھی گلی کوچوں کی محبت دل کی لگن نہیں ہے بلکہ اس کی محبت جو ان گلیوں میں رہتی ہے۔ ایک بزرگ فرماتے ہیں:

نازم بچشم خود کہ جمال تو دیدہ است
افتم بپائے بوسہ کہ بکویت رسیدہ است
ہر دم ہزار بوسہ زنم دست خویش است
کو دامنت گرفتہ بسویم کشیدہ است

یعنی اپنی آنکھ پر ناز کرتا ہوں کہ اس نے تیرے جمال کا دیدار کیا ہے۔ اپنے پاؤں پر

گرتا ہوں کہ تیری گلی میں اس کی رسائی ہوئی ہے۔ اپنے ہاتھ کو ہزار بار چومتا ہوں کہ اس نے تیرا دامن پکڑ کر میری طرف کھینچا ہے۔

''مثنوی'' میں ہے کہ ایک معشوق نے عاشق سے کہا کہ تو نے بہت سے شہروں کی سیاحت کی ہے۔ سب سے اچھا شہر کون سا ہے؟ عاشق نے جواب دیا جس میں میرا محبوب رہتا ہے۔

گفت آں شہرے کہ درو ے دلبرست

افسوس ہوتا ہے کہ دعویٰ ہے محبت مولا اور عشق رسول کا۔ اور عمل یہ کہ داڑھی سے معاذ اللہ نفرت؟ محبوب رب العالمین آقاء دو جہان کا ارشاد ہے:

''لایؤمن احدکم حتی یکون هواه تبعا لما جئت به.

[مشکوة، کتاب الایمان]

[ دعویٰ محبت قابل اعتبار نہیں ہے جب تک ایسا نہ ہوجائے کہ صاحب ایمان کی چاہ [ خواہش ] میری تعلیم کے تابع نہ ہوجائے ] یعنی دل کی خواہش اور دل کا جذبہ وہی ہوجائے جو آنخضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعلیم اور آپ کی سنت ہے۔ [ مشکوۃ شریف وغیرہ ] بار بار ارشاد ہوا جو میری سنت پر عمل نہ کرے وہ میرا نہیں ہے، جو دوسروں کے طریقے پر چلے وہ ہم میں سے نہیں ہے، جو میرے طریقے سے منہ پھیر لے وہ میری جماعت میں سے نہیں، جس نے میری سنت برباد کی اس پر میری شفاعت حرام ہے۔

ایک مرتبہ امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ حدیث بیان فرما رہے تھے۔ ''کان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیه وسلم یحب الدباء'' حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کدو کو پسند فرماتے تھے۔ ایک شاگرد فورا بول اٹھا میں تو پسند نہیں کرتا۔ امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ نے تلوار نکال کر کہا توبہ کر ورنہ قتل کروں گا۔

مدینہ شریف میں ایک صاحب نسبت بزرگ کی زبان سے اتنی بات نکل گئی کہ شام یا ہندوستان کا دہی یہاں کے دہی سے اچھا ہے۔ آنخضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خواب

میں [ یا عالم واقع میں ] فرمایا کہ ہمارے یہاں سے چلے جاؤ، وہاں جا کر رہو جہاں کا دہی اچھا ہے۔

امام ربانی فرماتے ہیں کہ تمام سنن خداوند عالم کو پسند فرمودہ ہیں اور یہ جو چیزیں خلاف سنت ہیں وہ شیطان کی پسند کردہ ہیں۔[ مکتوبات ج ۱، ص ۲۵۵ ]

آپ سوال کرتے ہیں کہ مجھے کیا کرنا چاہیے؟ برادر اسلام! خواہش کے بندوں کی ملامت اور لعن طعن سے گھبرا کر حق بات کو چھوڑنا ابو طالب کا طریقہ ہے۔ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ابو طالب کو بوقت مرگ کہا کہ چچا ایک دفعہ لا الٰہ الا اللہ کہہ دو۔ ابو طالب نے جواب میں کہا:

اظهرت دينا قد علمت بانه

من خير اديان البرية دينا

لولا الملامة او حذار مسبة

لوجدتني سمحا لذلك مبينا

یعنی آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے میرے سامنے ایسا دین پیش کیا ہے جس کو میں دنیا کے تمام ادیان سے افضل سمجھتا ہوں اگر مجھے لوگوں کی ملامت اور لعن طعن کا ڈر نہ ہوتا تو آپ مجھے قبولیت میں جوان مرد پاتے۔

خلاصہ یہ کہ لوگوں کے لعن طعن سے ڈر کر حق بات کو چھوڑ دینا ابو طالب کا طریقہ ہے، اور ساری دنیا کی ملامت کی پروا کئے بغیر حق کو پکڑے رکھنا مجاہد اسلام حضرت حذیفہؓ بن یمان کی سنت ہے۔ حضرت حذیفہؓ سفر میں تھے۔ آپ کے ہاتھ مبارک سے کھاتے کھاتے لقمہ گر گیا۔ آپؓ اس کو اٹھا کر صاف کر کے منہ میں ڈالنے لگے۔ عجمی لوگ یہ دیکھ رہے تھے خادم نے چپکے سے کہا، حضرت ایسا نہ کیجئے۔ یہ عجمی گرے ہوئے لقمہ کو اٹھا کر کھالینا بہت بُرا جانتے ہیں اور ایسے لوگوں کو بنظر حقارت دیکھتے ہیں۔ آپؓ نے جوب دیا: أاترک سنۃ حبیبی لھولاء الحمقاء۔ کیا میں ان بیوقفوں کی وجہ سے اپنے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سنت چھوڑ

دوں؟

یہ ہے ایمان۔ یہ ہے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے افضل الانبیاء ہونے اور آپ کی تعلیم کی مکمل ترین تعلیم ہونے پر اعتماد! خادم عجمیوں کی تہذیب سے مرعوب ہے اور حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے حبیب پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تہذیب پر نازاں، ہر اس شخص کو احمق کہتے ہیں جو محبوب خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو کامل معلم نہ سمجھے اور آپ کی تہذیب کا شیدانہ ہو۔ آپ داڑھی نہ منڈائیے۔ آپ ان نادانوں کی بات پر عمل کریں گے تو گنہگار ہوں گے۔ خدا پاک نے اپنے پیغمبر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ہدایت فرمائی ہے، ہم نے تم کو دین کے ایک خاص طریقہ پر لگا دیا ہے اسی طریقہ پر چلتے رہو اور ان کی خواہشوں کی پیروی نہ کرو جو علم سے ناآشنا ہیں۔ [سورۃ جاثیہ] فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ (فتاوی رحیمیہ، ج:۱،ص:۴۹ تا ۵۴، ط، دارالاشاعت کراچی)



## داڑھی کی وجہ سے حقارت سے دیکھنا

**سوال:**

کیا فرماتے ہیں علماء کرام ومفتیان عظام اس مسئلہ کے بارے میں کہ اگر کسی نے داڑھی والے شخص کو صرف اس لئے حقارت سے دیکھا کہ اس نے داڑھی رکھی ہوئی ہے تو شریعت میں ایسے شخص کے بارے میں کیا حکم ہے؟

**الجواب حامداً ومصلیاً:**

اگر کسی شخص کی صرف اس بناء پر تحقیر کی جائے کہ اس نے داڑھی رکھی ہوئی ہے تو یہ سنت کی تحقیر ہے لہٰذا تحقیر کرنے والا یہ شخص دائرہ اسلام سے خارج ہو جائے گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب (نجم الفتاوی، ج:۱،ص:۱۳۳)



## ڈاڑھی کو بُرا سمجھنا کفر ہے

**﴿سوال﴾:**

سنتِ نبویہ خصوصاً ڈاڑھی کا مذاق اڑانا کیسا ہے؟ بینوا توجروا

**﴿الجواب باسم ملہم الصواب﴾:**

کسی ادنیٰ سے ادنیٰ سنت کو بُرا سمجھنا یا اس کا مذاق اڑانا حقیقت اسلام اور حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ استہزاء ہے جس کے کفر ہونے میں کچھ شبہ نہیں۔ جب سنت سے اس کا مذاق اڑانا بطریق اولیٰ کفر ہے۔

**قال فی العلائیه واما الاخذ منها وهی دون ذلک کما یفعله بعض المغاربة و مخنثة الرجال فلم یبحه احد.** [شامیه، ج ۲، ص: ۱۲۳]

اسے دوبارہ مسلمان کر کے نکاح بھی دوبارہ کیا جائے اگر دوبارہ اسلام قبول نہ کرے تو حاکم پر فرض ہے کہ اس کے قتل کا حکم دے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ (احسن الفتاوی، ج:۱، ص:۴۲، ط، ایم ایچ سعید کراچی)



## داڑھی کی توہین کرنے والا کافر ہے

**﴿سوال﴾:**

داڑھی کی توہین اور بے عزتی کرنے والے کا کیا حکم ہے؟ اور گالی گلوچ کرنا کیا حکم رکھتا ہے؟

**﴿الجواب﴾:**

داڑھی کی توہین اور بے عزتی کرنے والا کافر ہے سنت انبیاء سے استہزاء نیز استقباح

سنت کی وجہ آدمی کافر بن جاتا ہے۔

**لما فی ردالمحتار ص ۳۹۲ جلد ۳ او اسقتباحها کمن اسقبح من آخر ..... الی ان قال ان ما کان دلیل الاستخفاف یکفر به وان لم یقصد الاستخفاف.**

اور گالی گلوچ کرنے والا فاسق وفاجر ہے:

**لحدیث سباب المسلم فسوق. وهو الموفق.** (فتاوی فریدیه، ج: ۱، ص: ۱۱۵)



## داڑھی کی تحقیر کرنے والے کا حکم

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں علماء دین مسئلہ ذیل میں کہ ایک شخص ہے وہ داڑھی رکھوانا بے ایمانی سمجھتا ہے اور رکھوانے والے کو ہندو سمجھتا ہے اور کٹوانے والے کو مسلمان سمجھتا ہے اور عقیدہ بریلوی کا پسند کرتا ہے اور شرعی پردے کا انکار اور اسے کفر سمجھتا ہے۔ کیا اس آدمی کو مسلمان کہہ سکتے ہیں یا نہ؟ اور اس کا دینی عورت کے ساتھ نکاح ہے یا نہ؟ اور اس کی عورت جو بیاہ کی گئی ہے۔ وہ موحدہ ہے اور عقیدہ اچھا رکھتی ہے اور عالمہ بھی ہے اور خاوند جاہل اور اس مرد کا مرشد شیعہ ہے اس کا نکاح ہے یا نہیں اور مسلمان ہے یا نہیں؟

**﴿جواب﴾:**

شخص مذکورہ کے متعلق جملہ اشکالات مندرجہ بالا کی باقاعدہ شرعی تحقیق کی جاوے اور کسی عالم دین کے سامنے اس کے اقرار سے یا اس کے خلاف باقاعدہ شرعی شہادت سے دینی مسائل کا استخفاف اور اہانت ثابت ہو جاوے تو وہ اسلام سے خارج ہے۔ داڑھی کے متعلق اس قسم کے خیالات کا اظہار کرنا درحقیقت دین کے ساتھ تمسخر کرنا ہے، جو کفر ہے۔

اس صورت میں اس کی عورت سے اس کا نکاح ٹوٹ جاتا ہے۔ لیکن یہ خوب غور کرلیا جاوے کہ یہ تحقیق شرعی محض افواہ پر قابل اعتبار نہیں اور نہ اس پر کوئی حکم مرتب ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔ (فتاوی مفتی محمودؒ، ج:۱،ص:۳۱۷، ۳۱۸، ط، اشتیاق اے مشتاق پریش لاہور)



## ڈاڑھی کا استہزا کرنا

﴿سوال﴾:

زید کہتا ہے کہ چھوٹی بڑی ڈاڑھی ڈھکوسلا ہے، ڈاڑھی ابوجہل کی بھی تھی، ڈاڑھی تو سکھ بھی رکھتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن ڈاڑھی نہ ہونے کی وجہ سے سزا نہیں دینگے، ڈاڑھی بس ڈاڑھی ہے۔

﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:

آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سنت کا مذاق اڑانے اور توہین وتحقیر کرنے یا اس کے بارے میں نازیبا الفاظ کہنے سے آدمی دائرِ اسلام سے خارج ہوجاتا ہے اور ڈاڑھی ایک مشت رکھنا واجب ہے اور ایک مشت سے کم کروانا، کتروانا اور منڈوانا حرام ہے اور چونکہ ڈاڑھی رکھنا واجب اور سنت رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہے، لہٰذا اس کے مذاق اڑانے کی وجہ سے آدمی کافر ہوگیا۔

”ولا بأس بنتف الشيب وأخذ اطراف اللحية والسنة فيها...... ولذا يحرم على الرجل قطع لحيته الخ“.

(الدرالمختار علی الرد: ۵/ ۲۸۸)

وأما الأخذ منها وهي دون ذلك كما يفعله بعض المغاربة ومخنثة الرجال فلم يبحه احد“. (الدر على الرد: ۲/ ۱۲۳)

ومنها ما يتعلق بالانبياء عليهم الصلوٰة والسلام من لم يقر ببعض الانبياء او لم يرض بسنة من سنن المرسلين فقد كفر. (الهندية: ٢/ ٢٦٢)

ومن هزل بلفظ كفر ارتد وان لم يعتقده للاستخفاف فهو ككفر العناد. (البحر: ٥/ ٢٠٢)

رجل قال لآخر: احلق رأسک وقلم اظفارک فان هذا سنة رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم فقال ذلک الرجل لا افعل وان كان سنة فهذا كفر لانه قال ذالک على سبيل الانكار والرد وكذا فی سائر السنن خصوصاً فی سنة هی معروفة وثبوتها بالتواتر كالسواک وغيره فقد روى عن محمد بن مقاتل لو أن أهل بلدة أجمعوا على ترک السواک قاتلناهم كما نقاتل الكفار فی نسخة الامام الحجوانی: ورأيت فی موضع آخر اذا قال الرجل لغيره سو شاربک او قص شاربک فانه سنة فقال لاافعل ان انكره اصلا يكفر وفی نسخة الامام الحجوانی ايضا چه نغز رسم است دهقانان كه طعام می خورند ودستهانمی شويند قال ان قال تهاونا بالسنة يكفر. (المحيط البرهانی: ٧/ ٤١٠) والله تعالىٰ اعلم بالصواب(ارشاد المفتين، ج: ١، ص: ٣٩١، ٣٩٢، ط، مكتبة الحسن لاهور)



## داڑھی رکھنے والے کو گالی دینے والے کا حکم

**﴿سوال﴾:**

داڑھی رکھنے والے مسلمانوں کو کافر اور ان کو بُرا بھلا کہنے والے کا از روئے شریعت کیا حکم ہے؟

**﴿الجواب﴾:**

داڑھی رکھنا صرف رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہی کی محبوب سنت نہیں بلکہ سنت الانبیاء ہے اور شعائر دینِ اسلام میں سے ہے، اس لیے داڑھی کی وجہ سے کسی مسلمان کی تحقیر کرنے اور اس کو بُرا بھلا کہنے سے ایمان زائل ہو جاتا ہے لہٰذا اس قسم کے کلمات سے ایک مسلمان کو پرہیز کرنا چاہیے۔

**لما فی الھندیة: ولو قال این چه رسم است سبت بست کردن ودستار بزیر گلو آوردن [ای ما هذه العادة تقصیر الشارب وارخاء الطیسان تحت الرقیة] فان قال ذٰلک علی سبیل الطعن فی سنة رسول اللّٰه فقد کفر کذا فی المحیط.** [فتاوی الھندیة، ج ۲، ص ۲٦۵، الباب التاسع فی احکام المرتدین](فتاوی حقانیه، ج: ۱، ص: ۱٤٤، ۱٤۵، ط، مکتبه سید احمد شهیدؒ اکوڑه)



## یوں کہنا ”مجھے داڑھی اچھی نہیں لگتی“ اس کا حکم

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں علماء کرام ومفتیان عظام اس مسئلہ کے بارے میں کہ میں نے اپنے

ایک دوست سے کہا کہ بھائی تم داڑھی کیوں نہیں رکھتے؟ تو اس نے جواباً کہا کہ مجھے داڑھی اچھی نہیں لگتی، اس پر نے اسے خوب بُرا بھلا کہا جس کی وجہ سے وہ مجھ سے ناراض ہوگیا، اب سوال یہ ہے کہ کیا اس طرح کہنے سے میرا دوست اسلام سے خارج تو نہیں ہوگیا؟ اور کیا میرا اسے بُرا بھلا کہنا درست تھا؟ نیز یہ بتادیں کہ آئندہ ایسے شخص سے تعلقات رکھوں یا نہیں؟

**﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:**

اس طرح کے کلمات کہنے والا سنت کے استہزاء [مذاق اڑانا] یا سنت کی حقارت کی وجہ سے ایسے کلمات کہے تو ایسا شخص دائرہ اسلام سے خارج ہے، اور اگر یہ مقصود نہ ہو بلکہ ویسے کہہ دے تو ایسی صورت میں سخت گناہ گار ہوگا جس پر استغفار کرنا ضروری ہے۔

۲: آپ کے ایسے شخص کو ملامت کرنا درست تھا۔

۳: ایسے شخص سے تعلقات ختم کردینے چاہیے جب تک کہ وہ اس فعل شنیع سے توبہ تائب نہ ہوجائے۔

**لما فی القرآن الکریم: فلاتقعد بعد الذکری مع القوم الظالمین.** [الانعام: ٦٨]

**وفی الجامع لاحکام القرآن للقرطبی [۴/۱۳]: قال ابن العربی وهذا دلیل علی ان مجالسة اهل الکبائر لاتحل.**

**وفی البحر الرائق [۵/ ۱۲۱] [ط: ماجدیة]: ویکفر ..... باستخفافه بسنة من السنن.**

**وفی البزازیة علی هامش الهندیة [٦/ ۳۲۸]: والحاصل انه اذا استخف بسنة او حدیث من احادیثه علیه السلام کفر.**

**وفی الهندیة: [۲/ ۲٦۳]: من لم یقر ببعض الانبیاء**

علیہم الصلاۃ والسلام او لم یرض بسنۃ من سنن المرسلین فقد کفر.

وفی الدرالمختار [۴/ ۲۲۲]: وفی الفتح من هزل بلفظ کفر ارتد وان لم یعتقده للاستخفاف فهو ککفر العناد.

وفی الشامیۃ [من هزل بلفظ کفر] ای تکلم بہ باختیاره غیر قاصد معناه....... ولاعتبار التعظیم المنافی للاستخفاف کفر الحنفیۃ بالفاظ کثیرۃ وافعال تصدر من المنهتکین لدلالتها علی الاستخفاف بالدین کالصلاۃ بلا وضوء عمداً بل بالمواظبۃ علی ترک سنۃ استخفافا.......

قلت: ویظهر من هذا ان ما کان دلیل الاستخفاف یکفر بہ وان لم یقصد الاستخفاف لانہ لو توقف علی قصده لما احتاج الی زیادۃ عدم الاخلال بما مر لان قصد الاستخفاف مناف للتصدیق. (نجم الفتاوی، ج: ۱، ص: ۱۳۲، ۱۳۳)



## داڑھی والے کوسکھ کہکر پکارنا

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء دین کہ ایک شخص دوسرے متشرع داڑھی والے مسلمان کو جب بلاتا ہے تو سکھ سے خطاب کرتا ہے اور مذکورہ شخص داڑھی والا اس کا دوست ہے تو شریعت محمدی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں اس کا کیا فیصلہ ہے؟

**﴿الجواب﴾:**

اگر سکھ وغیرہ القاب سے بلا اہانت داڑھی کے وجہ سے ہو تو یہ بلانے والا کافر ہے اور اگر خوش طبعی اور تشبیہ کے طور پر ہو تو فاسق ہے۔

**یدل علیہ ما فی ردالمحتار ص ۳۹۲، جلد ۳ ان کان دلیل الاستخفاف یکفر به وان لم یقصد الاستخفاف فافهم. فقط**.(فتاوی فریدیه، ج: ۱، ص: ۱۰۸)



## جہاد، مجاہد اور ڈاڑھی کے مذاق اُڑانے والے کا حکم

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں مفتیان کرام اس مسئلہ کے بارے میں کہ جو مسلمان ڈاڑھی کا مذاق اڑائے اور موجودہ جہاد افغانستان و ہندوستان کو بُرا سمجھے اور مجاہد کا جہاد اور ڈاڑھی کی وجہ سے مذاق اڑائے، قادیانیوں کو خوش کرنے کے لیے یہ سارا کام کرے، ان کے بارے میں کیا حکم ہے؟ ان سے رشتہ داری کرنا کیسا ہے؟

**﴿الجواب باسم الملک الوهاب﴾:**

ڈاڑھی اور جہاد کا مذاق اڑانا کفر ہے اور اس کا مرتکب کافر ہے۔

**لو لم یر السنة حقا کفر لانه استخفاف اهـ ووجهه ان السنة احدا الاحکام الشرعیة المتفق علیه علی مشروعیتها عند علماء الدین فاذا انکر ذلک ولم یرها شیئاً ثابتا ومعتبرا فی الدین یکون قد استخف بها واستهانها وذلک کفر تامل.**

[فتاوی شامی: ۱/۳۵۰]

**والاستهزاء بشیٔ من الشرائع کفر ابن الکمال.**

[ درمختار علی ھامش الرد: ٤/٤١٩ ]

**عن ابن عمرؓ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم انھکوا الشوارب واعفوا اللحی.** [صحیح البخاری: ٢/٨٧٥]

**وعن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم من تمسک بسنتی عند فساد امتی فلہ اجر مائۃ شھید رواہ البیھقی فی کتاب الزھد.** [مشکوٰۃ: ١/٣١] واللّٰہ تعالی اعلم بالصواب(ارشاد المفتین، ج: ١، ص: ٣١٩، ط، مکتبۃ الحسن لاھور)



## آپ علیہ السلام کی پسند فرمودہ کے متعلق استہزاء کرنا

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں علمائے کرام ومفتیانِ عظام اس مسئلہ کے بارے میں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ فلاں چیز مجھے پسند ہے۔ ایک شخص استہزاء کرتے ہوئے کہتا ہے کہ جو چیز آپ علیہ السلام کو پسند ہے مجھے پسند نہیں [ معاذ اللہ ]۔ شریعت میں ایسے شخص کے بارے میں کیا حکم ہے؟

**﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:**

صورت مسئولہ میں اگر وہ شخص استہزاء یہ کہے کہ جو چیز آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو پسند ہے وہ مجھے پسند نہیں تو ان کلمات کے کہنے سے یہ شخص کافر ہو جائے گا۔

**لما فی البحر الرائق [٥/ ١٢١]: ویکفر ......وبقولہ انا لااحبہ حین قیل لہ ان النبیا کان یحب**

القرع وقیل: ان کان علی وجه الاهانة.

وفی التاتارخانیة [۵/ ۴۸۱]: ولو قال رجل لغیره: کان رسول اللّٰه یحب کذا بان قال مثلاً یحب القرع فقال ذلک الغیر: انا لااحبه فهذا کفر هکذا روی عن ابی یوسف نصا......... وبعض المتأخرین قالوا: اذا قال ذلک علی وجه الاهانة کان کفر او بدونه لایکون کفرا.

وهکذا فی الهندیة [ ۲/ ۲۶۵ ].

وفی ردالمحتار [۴/ ۲۲۲]: ان ما کان دلیل الاستخفاف یکفر به وان لم یقصد الاستخفاف. (نجم الفتاوی، ج: ۱، ص: ۵۹، ۶۰)



## ختنہ کو موجبِ امراض سمجھنا کفر کا باعث ہے

**سوال:**

ایک شخص شرعی ختنہ کے بارے میں کہتا ہے کہ یہ ڈاکٹری اصولوں کے مطابق نہیں ہونا چاہیے کیونکہ پیشاب کے لگنے سے جراثیم پیدا ہوکر بیماری پھیلتی ہے اور مسلمان ختنہ کرنے کی وجہ سے بیمار ہوتے ہیں، ایسے شخص کا شرعاً کیا حکم ہے؟

**الجواب:**

اگر تو اس سے متکلم کا مقصد توہین اور استخفاف ختنہ شرعیہ ہے جو اکثر فقہاء کے نزدیک سنت مؤکدہ ہے اور اسلام کا اہل اسلام کی ایک شناخت ہے تو اس پر کفر کا شدید خطرہ ہے، اس لیے کہ فقہاء کرام نے لکھا ہے کہ جب کسی عمل کا سنتِ نبوی ہونا ثابت ہوجائے کہ یہ کام حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کیا ہے یا کرنے کو فرمایا ہے تو اس کا استخفاف اور

توہین کرنا موجبِ کفر ہے، تاہم اگر یہ قول طبی نقطہ نظر سے کہا گیا ہو تو اگرچہ خلافِ واقعہ ہے مگر موجبِ کفر نہیں لیکن ایسے کلمات سے اجتناب کرنا ضروری ہے۔

**لما قال فی الهندية: وقال ایں چه رسم است سبلت بست کردن ودستار بزیر کلو آوردن.** [ترجمه] **ما هذه العادة تقصیر الشارب وارخاء الطیسان تحت الرقبة فان قال ذلک علی سبیل الطعن فی سنة رسول الله فقد کفر کذا فی المحیط.** [الفتاوی الهندية، ج ۲، ص ۳۶۵، الباب التاسع فی احکام المرتدین] (فتاوی حقانیه، ج: ۱، ص: ۲۱۴، ۲۱۵، ط، مکتبه سید احمد شهیدؒ اکوڑه خٹك)



# جو شخص معراج کا انکار کر بیٹھے تو ان کا کیا حکم ہے؟

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس شخص کے بارے میں جو داڑھی رکھنے والوں کو منافق کہتا ہے اور اس کا عقیدہ ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو معراج خواب میں ہوئی ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام وفات پا چکے ہیں جلسہ سیرۃ النبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کرنا سنت ابوجہل ہے حضرت اویس قرنیؒ جاہل تھے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو آسمان پر بلانے کی کیا ضرورت تھی خدا ہر جگہ موجود ہے نماز پڑھانے والے کانوں سے بہرے ہیں وغیرہ وغیرہ ایسے شخص کا کیا حکم ہے؟

**﴿الجواب﴾:**

بشرط صدق مستفتی یہ شخص کافر ہے۔

**فی الهندية ومن انکر المعراج ینظر ان انکر الاسراء**

من مكة الى بيت المقدس فهو كافر وان انكر المعراج من بيت المقدس لايكفر. ص ۸۸ جلد ۱ و البحر ص ۳۴۹ جلد ۱ . فقط

[یعنی ہندیہ میں ہے کہ منکر معراج کے بارے میں دیکھا جائے گا اگر وہ اسراء من مکۃ الی البیت المقدس کا انکار کر رہا تھا تو کافر ہوگا اور اگر بیت المقدس سے آسمانوں تک جانے سے انکار کر رہا تھا، تو کافر نہ ہوگا] (فتاوی فریدیہ، ج:۱،ص:۱۱۳)



## کیا گستاخ رسول کو حرامی کہہ سکتے ہیں؟

﴿سوال﴾:

بعض لوگ سورۂ قلم کی آیت ۱۳ [زنیم] سے استدلال کر کے گستاخ رسول کو حرامی کہتے ہیں۔کیا یہ درست ہے؟

﴿جواب﴾:

آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی یا کسی بھی رسول کی گستاخی کرنا بدترین کفر ہے [نعوذ باللہ] مگر قرآن کریم کی اس آیت کریمہ میں جس شخص کو ''زنیم'' کہا گیا ہے اس کو گستاخی رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی وجہ سے ''زنیم'' نہیں کہا گیا۔ بلکہ یہ ایک واقعہ کا بیان ہے کہ وہ شخص واقعتاً ایسا ہی بدنام اور مشکوک نسب کا تھا۔ اس آیت کریمہ سے یہ اصول نہیں نکالا جا سکتا کہ جو شخص گستاخی رسول کے کفر کا ارتکاب کرے اس کو ''حرامی'' کہہ سکتے ہیں۔ [آپ کے مسائل اور ان کا حل، ج۱،ص۵۲] (فتاوی ختم نبوت، ج:۱،ص:۲۷۳، ط، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوۃ ملتان/ المسائل المہمہ فیما ابتلت بہ العامۃ، ج:۹،ص:۳۱)



## حدیث کے منکر کی اسلام میں حیثیت

﴿سوال﴾:

حدیث کے منکر کی اسلام میں کیا حیثیت ہوگی؟ کیا وہ اسلام سے خارج ہوگا؟

﴿جواب﴾:

''حدیث'' نام ہے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشادات کا، جو شخص آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نبی مانتا ہے، وہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے احکام وفرامین اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ہر ارشاد کو سر آنکھوں پر رکھے گا اور اسے واجب التسلیم سمجھے گا، اور جو شخص آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بات کو لائقِ تسلیم نہیں سمجھتا، خود دیکھ لیجئے کہ اس کا ایمان آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر کیسا ہے؟ اور مسلمانی میں اس کا کتنا حصہ ہے؟ (آپ کے مسائل اور ان کا حل، ج:۲،ص:۵۰،۵۱،ط،مکتبہ لدھیانوی کراچی)



## منکر حدیث کا حکم

﴿سوال﴾:

ایک شخص کے عقائد خود اس کے الفاظ میں یہ ہیں:

۱: دین اسلام کی صحیح بنیاد قرآن اور صرف قرآن ہے جو اس زمانے کے لیے قابل عمل ہے جو بذریعہ وحی پیغمبر علیہ الصلاۃ والسلام پر نازل ہوا اس کے علاوہ کوئی اور چیز آپ کو وحی کے ذریعے نہیں ملی۔

۲: روایات اس عہد مبارک کی تاریخ نہیں کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے عہد میں قرآنی اصول ضوابط کو کس طرح مشکل فرمایا تھا، یہ اس عہد کی شریعت ہے۔ اس لیے یہ دین کا مدار قرار نہیں بن سکتا۔

۳: وحی اللہ تعالیٰ کی طرف سے نازل ہوئی، جس کا مجموعہ قرآن ہے، جسے پیغمبر علیہ الصلاۃ والسلام نے اپنی زندگی میں جماعت مؤمنین کے سپرد کردیا اور اس وحی کے علاوہ جو کچھ پیغمبر علیہ الصلاۃ والسلام فرماتے تھے وہ منزل من اللہ نہیں تھا بلکہ ان کی اپنی طرف سے ہوتا تھا یہ وحی متلو، غیر متلو کی تعلیم غلط ہے، آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشادات کی حیثیت دینی تاریخ کی سی ہے، اس میں غلط بھی ہیں، اس کے پہچانے کا معیار قرآن ہے جو اس کے موافق ہے وہ درست ہے جو موافق نہیں وہ درست نہیں۔

۴: پیغمبر اسلام کے لیے ہدایت نامہ اور دستور عمل صرف قرآن تھا، اس لیے اللہ جل جلالہ نے جہاں اللہ اور رسول کی اطاعت کا حکم دیا اس سے مراد اطاعت اس قانون کی ہے جو قرآن کو نافذ کرے۔

۵: قرآن عربی زبان کی کتاب ہے اور اس کے سمجھنے کے لیے انسانی ضروریات اور اپنے زمانے کے تقاضوں پر نگاہ کی ضرورت ہے، اس لیے اٹھارہ علوم کے پرانے ذخیرہ کی ضرورت نہیں، ان کی حیثیت مشاورتی ہے، اور قرآن ملاّ کی سمجھ میں نہیں آتا۔

۶: قرآن کی کوئی آیت منسوخ نہیں ہے جو اس کے قائل ہیں وہ قرآن کے منکر اور دین اسلام کے دشمن ہیں۔

۷: قرآن سے ثابت نہیں کہ حدیث آیت کو منسوخ کرسکتی ہے۔

۸: امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی تقلید بھی اسی میں ہے کہ جس طرح انہوں نے خود اجتہاد کیا تھا ہم بھی خود اجتہاد کریں۔

سوال یہ ہے کہ مندرجہ بالا عقائد رکھنے والا شخص جو کہ ''انٹرنیشنل نقوش دیوبند موومنٹ'' اور ''مسلم دفاع کونسل'' جیسی تنظیموں کا ذمہ دار بھی ہے اور علماء دیوبند کے سٹیجوں کی زینت بنتا ہے۔

۱: کیا یہ شخص مسلمان کہلائے گا یا منکر حدیث؟

۲: اگر منکر حدیث کہلائے گا تو اسلام میں اس کا مقام کیا ہے؟

۳: یہ دائرہ اسلام سے خارج، ملحد اور بے دین ہے یا نہیں؟ جبکہ یہ شخص عیسائیوں کے ساتھ اتحاد کا علمبردار بھی ہے۔

**﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:**

مذکورہ بالا تحریر [۱ تا ۴] میں ذکر کردہ عقائد کے اندازے سے حدیث کی حجیت کا انکار مفہوم ہوتا ہے اور منکر حدیث کا علماء اہل سنت والجماعت کے نزدیک متفقہ طور پر کافر ہے، حدیث کا انکار دراصل قرآن کا انکار ہے، لہٰذا شخص مذکور کے اگر واقعتاً یہی عقائد ہیں جو تحریر میں ذکر کیے گئے ہیں تو اس صورت میں اس شخص پر اپنے عقائد کی درستگی کے ساتھ تجدید ایمان اور تجدید نکاح لازم ہے۔

**فی الهندية: من أنكر المتواتر فقد كفر ومن أنكر المشهور يكفر عند البعض.** [الهندية: ٢/ ٢٦٥]

**وقال العلامة القرطبی رحمة اللّٰه تعالیٰ عليه فی تفسيره تحت قوله تعالیٰ [وما ينطق عن الهوی] وفيها أيضاً دلالة علی أن السنة كالوحی المنزل فی العمل.** [تفسير قرطبی: ١٧/ ٨٥]

**وقال العلامة الآلوسی أيضاً فی تفسيره قوله تعالیٰ وما ينطق اهـ. المراد ما يصدر نطقه عليه السلام مطلقا عن الهوی وهو عائد لما ينطق به مطلقا أيضاً وايضاً فی جواب السوال وأجيب بأن اللّٰه تعالیٰ اذا سوغ له عليه السلام الاجتهاد كان الاجتهاد وما يسند اليه وحيا لانطقا عن الهوی.**

[روح المعانی: ٢٧/ ٤٦] (ارشاد المفتين، ج: ١، ص: ٣٠١، ط، مكتبة الحسن لاهور/ فتاوی حقانيه، ج: ١، ص: ٢١٦، ٢١٧،

ط، مکتبه سید احمد شهیدؒ اکوڑه خٹك/ (فتاوی فلاحیه، ج: ۱، ص: ۳٤۷/ فتاوی دینیه، ج: ۱، ص: ۱۰٦)



## حدیث کے ناقابلِ اعتبار ہونے اور جہنم کے دائمی نہ ہونے کا عقیدہ رکھنا

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اور مفتیان شرع متین مندرجہ ذیل مسئلے میں کہ:

۱: ہمارے علاقے کے بعض حضرات کا یہ عقیدہ ہے کہ موجودہ وقت میں حدیث کا جو ذخیرہ ہے وہ غیر معتبر اور جلانے کے قابل ہے۔[معاذ اللہ]

۲: ایک اور عقیدہ یہ رکھتے ہیں کہ جنت دائمی اور غیر فانی ہے، مگر جہنم دائمی وابدی نہیں ہے، یعنی جہنم ایک مدت کے بعد فانی اور غیر ابدی ہے، اور کہتے ہیں کہ اس کی انتہاء ہونے کے بعد انسان سارے کے سارے یعنی مشرک وکافر رحمت [جنت] میں جائیں گے اور اس حدیث سے استدلال کرتے ہیں ”ان رحمتی سبقت علی غضبی“ اور ساتھ ساتھ مولانا شبلی نعمانی کی کتاب سیر النبی چہارم میں دوزخ کی انتہاء کے مبحث لوگوں کو دِکھا کر لوگوں کے ذہنوں کو خراب کرتے جا رہے ہیں، اب آپ بتائیں کہ ان لوگوں کا عقیدہ شریعت محمدی کے مطابق ہے یا نہیں؟

﴿جواب﴾:

مذکورہ عقائد سخت گمراہانہ عقائد ہیں۔ پہلا عقیدہ کہ سارا ذخیرہ حدیث [معاذ اللہ] ناقابل اعتبار ہے، کفریہ عقیدہ ہے، جس کے بعد انسان دائرہ اسلام سے خارج ہو جاتا ہے اور دوسرے عقیدے پر بھی کفر کا اندیشہ ہے، ایسے عقائد کے شخص سے جب تک وہ توبہ نہ

کرے دوستانہ خصوصی تعلقات نہ رکھنا چاہیے۔(فتاوی عثمانی، ج: ۱، ص: ۷۷، ط، مکتبہ معارف القرآن کراچی)



## بلاتحقیق حدیث کا انکار کرنا

﴿سوال﴾:

میں نے ایک حدیث مبارک پڑھی تھی کہ جب آدمی زنا کرتا ہے تو ایمان اس کے پاس سے نکل کر اس کے سر پر لٹکتا رہتا ہے، پھر جب وہ فراغت کے بعد پشیمان ہوتا ہے تو ایمان واپس آجاتا ہے۔ یہ حدیث میں نے اپنے ایک دوست کو اس وقت سنائی جب زنا کا موضوع زیرِ گفتگو تھا اور ساتھ ہی یہ بتایا کہ یہ حدیث ہے، تو اس نے جواب دیا کہ: ''چھوڑو! یہ مولویوں کی گھڑی ہوئی باتیں ہیں''۔ پہلا سوال یہ ہے کہ یہ حدیث مستند اور معتبر ہے یا ضعیف؟ دوسرا سوال یہ ہے کہ میرے دوست کا یہ کہنا کہ یہ ''مولویوں کی گھڑی ہوئی باتیں ہیں'' کہاں تک صحیح ہے؟ اس کا جواب ذرا وضاحت اور تفصیل سے دیجئے گا۔

﴿جواب﴾:

یہ حدیث مشکوٰۃ شریف [ص: ۱۷] پر صحیح بخاری کے حوالے سے نقل کی گئی ہے۔ آپ کے دوست کا اس کو ''مولویوں کی گھڑی ہوئی باتیں'' کہنا، جہالت کی بات ہے۔ ان کو اس سے توبہ کرنی چاہیے اور بغیر تحقیق کے ایسی باتیں کہنے سے پرہیز کرنا چاہئے، ورنہ بعض اوقات ایمان ضائع ہوجاتا ہے۔ (آپ کے مسائل اور ان کا حل، ج: ۲، ص: ۵۱، ط، مکتبہ لدھیانوی کراچی)



# بخاری ومسلم کی احادیث کے منکر کا حکم

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء کرام دریں مسئلہ کہ بندہ کے چچازاد بھائی منکر حدیث ہے، بندہ نے ان سے اس کے بارے میں پوچھا ہے وہ صریح الفاظ میں بخاری ومسلم وغیرہ پر اعتراض کرتے ہوئے احادیث کا انکار کرتا ہے اور قرآنی اصطلاحات مثلاً الصلوٰۃ، الصوم اور الدعاء وغیرہ سے نماز، زکوۃ، روزہ اور مناجات وغیرہ مراد لینے کی بجائے اپنے من گھڑت معانی مراد لیتے ہیں اور نماز وغیرہ کی فرضیت کے بھی منکر ہیں۔

دریں صورت ان سے قطع تعلقی ضروری ہے یا نہیں؟ اور ان سے قطع تعلقی، قطع رحمی میں داخل ہے یا نہیں؟ اور احادیث صحیحہ ومتواترہ کے نیز احکامات شرعیہ کی من گھڑت تشریح کرنے والے مسلمان ہیں یا نہیں؟ جواب مرحمت فرما کر ممنون فرمائیں۔

﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:

بشرط صحت سوال مذکورہ تمام باتوں کا اعتقاد رکھنے والا شخص کافر اور مرتد ہے اس سے قطع تعلقی، قطع رحمی میں داخل نہیں ہے، نیز احادیث متواترہ کا منکر بھی کافر ہے، ان لوگوں سے تعلقات رکھنا حرام ہے۔

من أنكر المتواتر فقد كفر ومن أنكر المشهور يكفر عند البعض وقال عيسىٰ بن أبان يضلل ولايكفر وهو الصحيح ومن أنكر خبر الواحد لايكفر غير أنه يأثم بترك القبول هكذا في الظهيرية. [الهندية: ٢ / ٢٦٥]

(قوله وهو تصديق) معنى التصديق قبول القلب واذعانه لما علم بالضرورة أنه من دين محمد صلى الله تعالىٰ عليه وسلم بحيث تعلمه العامة من غير افتقار الى نظر

**واستدلال كالوحدانية والنبوة والبعث والجزاء ووجوب الصلوٰة والزكوٰة وحرمة الخمر ونحوها اهـ.** [ردالمحتار: ٣/ ٣١٠]

**وفي خلاصة الفتاوى فلو قال لا أصلي أو بعد ذلك قال ولم أر فرضا يكفر وهذا أصح اهـ.** [التاتارخانية: ٥/ ٣٣٥](ارشاد المفتين، ج: ١، ص: ٣٠٥، ٣٠٦، ط، مكتبة الحسن لاهور)



## انکارِ حدیث، انکارِ دین ہے

**﴿سوال﴾:**

ایک صاحب کا کہنا ہے کہ چونکہ احادیث کی بنا پر ہی مسلمان مختلف فرقوں میں بٹے ہوئے ہیں، اس لئے احادیث کو نہیں ماننا چاہئے۔ نیز ان صاحب کا یہ بھی کہنا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن حکیم کی حفاظت کا ذمہ لیا ہوا ہے مگر احادیث کی حفاظت کا ذمہ بالکل نہیں لیا، اس لئے احادیث غلط بھی ہوسکتی ہیں، لہٰذا احادیث کو نہیں ماننا چاہئے۔

**﴿جواب﴾:**

احادیث آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشادات کو کہتے ہیں، یہ تو ظاہر ہے کہ جو شخص آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر ایمان رکھتا ہو وہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشادات مقدسہ کو بھی سر آنکھوں پر رکھے گا، اور جو شخص آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشادات کو ماننے سے انکار کرتا ہے وہ ایمان ہی سے خارج ہے۔

ان صاحب کا یہ کہنا ہے کہ مسلمانوں میں فرقہ بندی احادیث کی وجہ سے ہوئی، بالکل غلط ہے۔ صحیح یہ ہے کہ قرآن کریم کو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور صحابہؓ وتابعینؒ کے

ارشادات کی روشنی میں نہ سمجھنے بلکہ خواہشات وبدعات کے مطابق ڈھالنے کی وجہ سے تفرقہ پیدا ہوا، چنانچہ خوارج، معتزلہ، جہمیہ، روافض اور آج کے منکرین حدیث کے الگ الگ نظریات اس کے شاہد ہیں، اوران صاحب کا یہ کہنا کہ اللہ تعالیٰ نے صرف قرآن کریم کی حفاظت کا ذمہ لیا ہے، احادیث کی حفاظت کا ذمہ نہیں لیا، یہ بھی غلط ہے۔ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشادات کی ضرورت جس طرح آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زمانے کے لوگوں کو تھی، اسی طرح بعد کی امت کو بھی ان کی ضرورت ہے اور جب امت اپنے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ہدایات اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشادات کے بغیر اپنے دین کو نہیں سمجھ سکتی تو ضرور ہے کہ اللہ تعالیٰ نے بعد کی امت کے لئے اس کی حفاظت کا بھی انتظام ضرور کیا ہوگا، اور اگر بعد کی امت کے لئے صرف قرآن کریم کافی ہے اور آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ہدایات وارشادات کی اسے ضرورت نہیں، تو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زمانے کے لوگوں کو بھی نعوذ باللہ! آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ضرورت نہ ہوگی، گویا آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے بےکار مبعوث کیا؟ (آپ کے مسائل اوران کا حل، ج:۲،ص:۵۱، ۵۲، ط، مکتبہ لدھیانوی کراچی)



## کیا حدیث کی صحت کے لئے دِل کی گواہی کا اعتبار ہے؟

﴿سوال﴾:

حضرت ابواُسید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: ’’جب تم مجھ سے مروی کوئی حدیث سنو جس کو تمہارے دِل مان لیں اور تمہارے شعور نرم پڑ جائیں اور تم یہ بات محسوس کرو کہ تمہاری ذہنیت سے قریب تر ہے تو یقیناً تمہاری نسبت میری ذہنیت اس سے قریب تر ہوگی [یعنی وہ حدیث میری ہوسکتی ہے]، اور اگر خود تمہارے دل اس حدیث کا انکار کریں اور وہ بات تمہاری ذہنیت اور شعور سے دُور ہو تو سمجھو

کہ تمہاری نسبت وہ بات میری ذہنیت سے دور ہوگی اور وہ میری حدیث نہ ہوگی"۔ یہ حدیث کس پائے کی ہے؟ اور اس میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کس کو حکم بنایا ہے؟ کیونکہ ہر فرد تو مخاطب ہو نہیں سکتا، اور ہر ایک کی ذہنیت اور سطحِ علم ایک جیسی نہیں۔ حضرت علیؓ سے مروی ہے کہ: "جب تم کوئی حدیث سنو تو اس کے بارے میں وہی گمان کرو جو زیادہ صحیح گمان ہو۔ زیادہ مبارک اور زیادہ پاکیزہ ہو"۔ اس حدیث کی سند کیسی ہے؟

﴿جواب﴾:

یہ حدیث شریف مسند احمد میں دو جگہ [ایک ہی سند سے] مروی ہے [ج: ۵، ص: ۴۲۵، ج: ۳ ص: ۹۷]، مسندِ بزار [حدیث: ۱۸۷]، صحیح ابن حبان میں ہے، ہیثمیؒ نے مجمع الزوائد میں، امام ابن کثیر نے تفسیر میں، زبیدی شارحِ احیا نے اتحاف میں اور علی بن محمد ابن عراق نے "تنزیہ الشریعہ المرفوعۃ" میں قرطبی کے حوالے سے اس کو صحیح کہا ہے۔ علامہ ابن جوزیؒ نے اس کو موضوعات میں شمار کیا ہے اور عقیلی نے اس پر جرح کی ہے، شوکانی "الفوائد المجموعۃ" میں کہتے ہیں کہ میرا جی اس پر مطمئن نہیں۔

آپ کا یہ ارشاد صحیح ہے کہ ہر فرد اس کا مخاطب نہیں ہوسکتا، اس کے مخاطب یا تو صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین تھے، جو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے کلماتِ طیبات سے خاص مناسبت رکھتے تھے، یا ان کے بعد محدثین حضرات ہیں جن کے مزاج میں الفاظِ نبوی کو پہچاننے کا ملکۂ قویہ پیدا ہوگیا ہے، بہر حال عامۃ الناس اس کے مخاطب نہیں۔ اور ایسا ہی ہے جیسے کہ دُوسری حدیث میں فرمایا: "استفت قلبک ولو افتاک المفتون" یعنی اپنے دل سے فتویٰ پوچھو [چاہے مفتی تمہیں فتوے دے دیں] یہ ارشاد اَربابِ قلوب صافیہ کے لئے ہے، ان کے لئے نہیں، جن کے دل اندھے ہوں۔ (آپ کے مسائل اور ان کا حل، ج: ۲، ص: ۵۲، ۵۳، ط، مکتبہ لدھیانوی کراچی)



# حجیت حدیث کے منکر کا حکم

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں مفتیان کرام اس مسئلہ کے بارے میں کہ جولوگ احادیث مبارکہ کو وحی الٰہی نہیں مانتے اور حدیث کی حجیت کا انکار کرتے ہیں اور کتب حدیث بخاری شریف وغیرہ کو من گھڑت سمجھتے ہیں کیا ایسے عقائد رکھنے والے کا عورتوں سے نکاح جائز ہے؟ نیز ایسے عقائد رکھنے والوں کا نماز جنازہ پڑھنا اور ان کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفنانا جائز ہے یا نہیں؟ اور ایسے لوگوں کے ساتھ میل جول رکھنا اور ان کا کھانا کھانا اور ان کا مذبوحہ جائز ہے یا نہیں؟

﴿الجواب باسم الملک الوھاب﴾:

صورت مسئولہ میں آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی احادیث کا حجت ہونا قرآن کی قطعی آیات سے ثابت ہے اور احادیث مبارکہ کے بغیر قرآن کا سمجھنا ناممکن ہے اس لیے احادیث کا انکار کرنا قرآن کا انکار کرنا ہے، اور قرآن کا انکار کرنا کفر ہے۔

**یا ایھا الذین اٰمنوا اطیعوا اللّٰہ واطیعوا الرسول.**

[النساء: ۵۹]

**وما اتاکم الرسول فخذوہ وما نھاکم عنہ فانتھوا.**

[الحشر: ۷]

**وما ینطق عن الھویٰ ان ھو الا وحی یوحیٰ.**

[النجم:۳]

**من یطع الرسول فقد اطاع اللّٰہ.** [النساء: ۸۱]

**وما ارسلنا من رسول الا لیطاع باذن اللّٰہ.** [النساء:
۶۴]

فلا وربک لایؤمنون حتی یحکموک فیما شجر بینهم ثم لایجدوا فی انفسهم حرجا مما قضیت ویسلموا تسلیما. وفی هذه الآیة دلالة علی من رد شیئاً من اوامر اللّٰه تعالیٰ او اوامر رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم فهو خارج من الاسلام سواء رده من جهة الشک فیه او من جهة ترک القبول والامتناع من التسلیم وذلک یوجب صحة ما ذهب الیه الصحابة فی حکمهم بارتداد من امتنع من اداء الزکاة وقتلهم وسبی ذراریهم لان اللّٰه تعالیٰ حکم بان من لم یسلم للنبی صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم قضاءه وحکمه فلیس من اهل الایمان. [احکام القرآن: ۲/۳۰۲]

فردوه الی اللّٰه ورسوله ای ردوا ذلک الحکم الی کتاب اللّٰه او الی الرسول بالسوال فی حیاته او بالنظر فی سنته بعد وفاته صلی الله تعالیٰ علیه وسلم هذا قول مجاهد والاعمش وقتادة وهو الصحیح ومن لم هذا فاختل ایمانه. [تفسیر قرطبی: ۵/۲۶۱]

والی الرسول دلیل علی ان سنته صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم یعمل بها ویتمثل ما فیها. [تفسیر قرطبی: ۵/۲۶۲]

من اطاعنی فقد اطاع اللّٰه ومن عصانی فقد عصی اللّٰه ومن اطاع امیری فقد اطاعنی ومن عصی امیری فقد عصانی. [بخاری شریف: ۲/۱۰۵۷]

من لم یقر ببعض الانبیاء علیهم الصلوٰة والسلام او لم یرض بسنة من سنن المرسلین فقد کفر. [الهندیة: ۲/۲۶۳]

**من انکر المتواتر فقد کفر.** [الهندية: ٢٦٥ / ٢]

(۲): لہٰذا ایسے عقائد رکھنے والوں سے چاہے مرد ہو یا عورت نکاح کرنا جائز نہیں ہے۔

**وحرم نكاح الوثنيه....... ويدخل في عبدالاوثان عبدالشمس والنجوم والصور التي استحسنوها والمعطلة والزنادقه والباطنية والاباجية في شرح والوجيز وكل مذهب يكفر به معتقده.** [شامي: ٣١٣ / ٢]

(۳): ایسے عقائد رکھنے والوں کا جنازہ پڑھنا جائز نہیں۔

**وهذا الصلوة شرعت لتعظيم الميت ولهذا تسقط في حق من تجب اهانته كالباغي والكافر.** [البدائع الصنائع: ٥٥/ ٢]

(۴): ایسے عقائد رکھنے والوں کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفنانا جائز نہیں ہے۔

**ويكره ان يدخل الكافر في قبر قرابته من المسلمين لدفنه.** [تاتارخانيه: ٢/١٣٢]

(۵): ایسے عقائد رکھنے والوں کے ہاتھ ذبیحہ کھانا اور ان کے ساتھ میل جول رکھنا جائز نہیں ہے۔

**واما شرائط الزكاة فانواع..... ومنها ان يكون مسلما او كتابيا فلاتوكل ذبيحة اهل الشرك والمرتد.** [الهندية: ٢٨٥ / ٥] والله تعالىٰ اعلم بالصواب(ارشاد المفتين، ج: ١، ص: ٣٠٩تا ٣١١، ط، مكتبة الحسن لاهور/ فتاوى فريديه، ج: ١، ص: ١١٤)



# ''میں اللہ اور رسول کو نہیں جانتا'' کہنے کا حکم

﴿سوال﴾:

زید اور بکر کے درمیان کسی امر پر بحث چل رہی تھی، تو زید نے کہا کہ بھائی جو بات یا گفتگو کرو وہ اللہ ورسول کے ساتھ ہونی چاہیے اور اللہ ورسول کو درمیان میں ڈال کر کہو۔ بکر نے اس پر یہ کہا کہ ''میں اللہ اور رسول کو نہیں مانتا''۔ ایسے شخص کے بارے میں کیا حکم ہے؟ اور پھر جب بکر سے کہا گیا: تو ابھی یہاں سے اٹھ جا، تو ہمارے درمیان بیٹھنے کے قابل نہیں ہے جب تک توبہ نہ کرے یا حکمِ شرع کے مطابق عمل نہ کرے، اس پر بعض لوگوں نے اعتراض کیا اور زید کے مخالف ہوگئے اور بکر کی طرف داری کرنے لگے۔ اب امر ضروری یہ ہے کہ بکر کے ساتھ جو اس کی ہمدردی یا حکم شرع میں پابندی نہ کرنے والے اور زید پر ناراض ہونے والوں کا کیا حکم ہے؟

﴿الجواب﴾:

مدرسہ خلیل العلوم:

بکر کے اوپر توبہ واجب ہے اور نکاح دوبارہ ہونا چاہئے اور وہ اشخاص جو بکر کے ساتھ ہیں اور اس کے اس کہنے کو کہ ''اللہ اور رسول کو نہیں مانتا'' بُرا نہیں سمجھ رہے ہیں اور اس کی تائید کرر ہے ہیں، ان پر بھی توبہ واجب اور نکاح دوبارہ لازم ہے۔ حکم شرع میں برادری کا لحاظ لازم نہیں، جن اشخاص نے اور زید نے بکر کو اٹھ جانے کو کہا اس پر ان کو اجر وثواب ملے گا اور جنت کے مستحق ہوں گے۔

خلیل احمد مدرسہ اہل سنت خلیل العلوم سنبھل۔ ۱۰/اپریل ۱۹۷۴ء ضمیر احمد

﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:

دار العلوم دیو بند:

مسلمان کے کلام کے لئے جہاں تک ہوسکے ایسا مجمل نکالا جائے کہ وہ مسلمان

اسلام سے خارج نہ ہو، پھر خاص کر جبکہ وہ معذرت بھی کرتا ہو کہ ''یہ الفاظ میرے منہ سے نکل گئے''۔ اس کے الفاظ کا یہ مطلب بھی ہو سکتا ہے کہ ''میں اللہ اور اس کے رسول کے احکام کو نہیں جانتا، ناواقف ہوں، بے علم ہوں''۔ اس کو کفر سے بچانے کے لئے یہ مجمل بھی کافی ہے، البتہ اس کو تنبیہ کی جائے کہ ان الفاظ کا ظاہری مطلب خطرناک ہے جس کی وجہ سے سخت حکم بھی لگ سکتا ہے، لہٰذا آئندہ کے لئے پوری احتیاط رکھے اور جو الفاظ زبان سے نکل گئے ان پر نادم ہو کر توبہ کر لے، اپنی غلطی کا اعتراف کر لے۔

**والذی تحرر أنه لایفتی بتکفیر مسلم أمکن حمل کلامه علی محمل حسن، أو کان فی کفره اختلاف ولو روایة ضعیفة، فعلی هذا فأکثر ألفاظ التکفیر المذکورة لایفتی بالتکفیر بها، ولقد ألزمت نفسی أن لا أفتی بشیء منها اهـ. البحر الزائق: ۵/ ۱۲۵. فقط واللہ تعالیٰ اعلم.**

حررہ العبد محمود عفی عنہ دارالعلوم دیوبند ۱/۶/۹۴ھ

(فتاوی محمودیہ، ج:۲، ص:۴۱۲، ۴۱۳)



## ''جس رسول کے پاس اختیارات نہ ہوں، اُسے ہم مانتے ہی نہیں'' کہنے کا کیا حکم ہے؟

﴿سوال﴾:

ایک شخص نے کہا کہ: ''ایسا رسول جس کے پاس اختیارات نہ ہوں تو اس کو مانتے ہی نہیں'' کیا ایسا کلمہ کہنے سے آدمی اسلام سے خارج ہو جاتا ہے؟

﴿جواب﴾:

یہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا انکار ہے، اس لئے تجدید ایمان کے ساتھ نکاح

کی تجدید بھی کی جائے۔ (آپ کے مسائل اوران کا حل، ج:۲،ص:۵۶،ط، مکتبہ لدھیانوی کراچی)



## ''اگر چہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فرمان ہو لیکن ۲۹ شعبان کا روزہ نہیں توڑونگا'' کے الفاظ کا حکم

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ کے بارے میں کہ ایک شخص کہتا ہے کہ اگر چہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فرمان ہو کہ انتیس شعبان کو روزہ نہ رکھو میں اگر کافر بھی ہوجاؤں تب بھی روزہ نہیں توڑونگا۔ اس کا کیا حکم ہے؟

﴿الجواب﴾:

اگر یہ شخص مغلوب الحال نہ ہوا ہو تو اس پر ضروری ہے کہ ایمان اور نکاح کو تازہ کرے۔ **لان الرضاء بالکفر کفر. وهو الموفق.** (فتاوی فریدیه، ج: ۱، ص: ۱۰۲، ۱۰۳)



## ''پیغمبر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بھی شرکت کی دعوت دیدے تب بھی شریک نہ ہونگا'' جاہلانہ کلام ہے

﴿سوال﴾:

اگر ایک آدمی کو کسی اجلاس میں شرکت کی دعوت دی گئی ہو اور اس نے محض عناد کی وجہ سے یہاں تک کہہ دیا کہ پیغمبروں کا آنا بند ہوگیا ہے اگر مجھے پیغمبر بھی آکر دعوت دیدے کہ

فلاں مجلس میں شریک ہو جاؤ تو بھی شریک نہ ہونگا عندالشرع اس شخص کا کیا حکم ہے؟

**﴿الجواب﴾:**

چونکہ دعوت صرف آرڈر اور حکم کو نہیں کہا جاتا مشورہ اور خورد ونوش کے لئے بلانے کو بھی کہا جاتا ہے لہٰذا ایسے جاہلانہ کلام سے کفر یا فسق کا فتویٰ دینا خلاف قاعدہ ہے۔ **فافهم في حديث بريرةؓ وغيره. وهو الموفق.** (فتاوی فریدیہ، ج:۱،ص:۱۰۳،۱۰۴)



## نماز قضاء ہونے پر کہنا کہ ''نماز تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بھی قضاء ہوئی''

**﴿سوال﴾:**

ایک مولوی صاحب کی فجر کی نماز قضاء ہوگئی، جب لوگوں نے ان سے کہا کہ جب آپ نے نماز قضاء کردی تو ہم جیسے لوگوں کا کیا حال ہوگا تو برجستہ انہوں نے فرمایا کہ ''نماز تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قضاء ہوئی ہے''، جس سے لوگوں پر غلط اثر پڑا۔ ایسے شخص کے بارے میں کیا حکم ہے؟

**﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:**

ایک جہاد سے واپس تشریف لاتے ہوئے ایک مقام پر پورے انتظام کے باوجود فجر کی نماز قضاء ہوگئی تھی، نیز ایک جہاد کی مشغولی میں نماز کی مہلت ہی نہیں ملی اس وقت نماز قضاء ہوئی، جس کا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو بے حد افسوس اور قلق ہوا حتی کہ آپ نے بدعاء بھی فرمائی کہ اللہ تعالیٰ ان دشمنوں کی قبروں کو آگ سے بھر دے، انہوں نے ہم کو نماز بھی نہیں پڑھنے دی۔

لیکن آج اگر کسی کی نماز قضاء ہو جائے تو اس کو چاہیئے کہ اپنی اس نماز کی قضاء ہونے

پر افسوس کرے، پشیمان ہو کر خدا سے معافی مانگے، نہ یہ کہ جسارت سے کہہ دے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بھی تو نماز قضاء ہوئی تھی، ایسا کہنے سے پورا اجتناب لازم ہے، ورنہ مطلب یہ ہوگا کہ جس قصور میں یہ شخص مبتلا ہے نعوذ باللہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بھی اس میں مبتلا ہوئے، یا یہ مطلب ہوگا کہ نماز کا قضاء کر دینا بھی سنت ہے۔ استغفر اللہ العظیم. نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نماز قضاء ہو جانے میں بھی شرعی حکم اور تعلیمات ہیں۔(فتاوی محمودیہ، ج:۲،ص:۴۱۳، ۴۱۴)



## ''پیغمبراں بیایئند ہم (شفاعت) تسلم نہ کنم'' کلمات کا حکم

﴿سوال﴾:

چه فرمائند علماء دین دریں مسئله که سه چار نفر سفید ریش ویک عالم بطور جرگه پیش شخصے از جانب آخر که درمیان هر دو قدرے رنجش بوده آمده بودند. برائے عذر ومعذرت که او را معاف کن ما بطور جرگه نزد تو آمدیم. او در جواب گفت که شما توشما هستید اگر پیغمبران علیهم السلام بیائندهم تسلم نه کنم [العیاذ باللّٰه] پس از روئے شرع شریف آن شخصے بایں لفظ بے ادبی گفتن مسلمان مانده یانه واز اسلام بیرون شده است یا نه ویاکدام تعزیر برائے او لازم است. بینوا توجروا.

﴿الجواب﴾:

عدم تسلیم مشورت وشفاعت پیغمبر علیه الصلاة والسلام نه کفر ست ونه گناه ست بلکه جائز است بدلیل حدیث صحیح رواه البخاری قال النبی صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم [بریره رضی اللّٰه عنها] لو راجعتیه

فقالت یا رسول اللّٰہ تامرنی قال انما اشفع قالت لا حاجة لی فیه. [بحواله مشکوة باب خیار الامة]. فقط.

نوٹ: ایں حکم دروقت اراده عدم اهانت ست ورنه تجدید ایمان ونکاح از توبه لازت است. (فتاوی فریدیه، ج: ۱، ص: ۱۲۲)



## مصلحۃً کذب کی نسبت حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف کرنا

﴿سوال﴾:

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ مسمی عبدالواحد نے یہ کہا اپنے داماد سے کہ ''میں کانپور ضلع میں لڑکی کی شادی نہیں کروں گا'' پھر کچھ روز کے بعد مذکورہ ضلع میں مذکورہ لڑکی کی شادی کردی، لوگوں نے اس پر اعتراض کیا کہ آپ نے مسجد میں بیٹھ کر قسم کھائی تھی مذکورہ ضلع میں لڑکی کی شادی نہیں کروں گا، آپ نے کیوں کردی۔ تو اس پر مسمی عبدالواحد نے یہ جواب دیا کہ ''مصلحت کے وقت مسجد کو سر پر رکھ لینا اور جھوٹ بولنا جائز ہے، حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بھی مصلحت کے وقت جھوٹ بولتے تھے''۔ [نعوذ باللہ] لہٰذا شریعت کی رو سے جواب باصواب عنایت فرمایا جاوے کہ اس شخص کے لئے شریعت کا کیا حکم نافذ ہوتا ہے؟ عین نوازش ہوگی۔

﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:

حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم صادق، امین تھے یعنی سچے اور امانت دار تھے، نزول وحی سے پہلے بھی کبھی آپ نے کوئی غلط بات زبان مبارک سے نہیں نکالی، اس کا اعتراف آپ کے سخت مخالف اور دشمن بھی کرتے تھے۔ اور نزولِ وحی کے بعد بھی کبھی آپ نے غلط بیانی سے کام نہیں لیا کسی مصلحت کی خاطر جھوٹ نہیں بولا، کبھی وعدہ خلافی نہیں کی، ان چیزوں سے آپ کی ذاتِ اقدس بالکل پاک تھی، شخصِ مذکور کو اپنے اس قول سے رجوع اور توبہ لازم

ہے۔فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔(فتاوی محمودیه، ج: ۲، ص: ٤١٥، ٤١٦)



## ''میری حدیث'' کہنے سے آدمی کافر نہیں ہوتا ہے

﴿سوال﴾:

ایک شخص ایک مسجد میں نماز ادا کرنے کی غرض سے گیا اور مصلیوں سے کہا کہ قرآن کا جو جزدان ہے، وہ نہایت میلا اور بوسیدہ ہوگیا ہے، مہربانی کر کے اس کو بدل ڈالیے۔ یہاں تک کہ اس شخص نے اس میں امداد کرنے کی بھی خواہش ظاہر کی، تب تک فرض نماز کا وقت ہوگیا اور نماز شروع ہوگئی، دعاء کے بعد اس شخص نے کہا کہ میری حدیث ہے، اس پر امام صاحب بہت ناراض ہوئے اور فرمایا کہ یہ جملہ کہنا کفر ہے، اور اس شخص کو مسجد سے باہر کرنے کی پوری کوشش کی اور جسمانی ایذاء پہنچائی، تو کیا یہ کہنا کہ میری حدیث ہے کوئی کفریہ جملہ ہے، اور اس شخص کے یہ کہنے پر امام صاحب کا یہ ردعمل کیا صحیح ہے؟

﴿الجواب حامداً ومصلیاً﴾:

میری حدیث ہے یہ جملہ کفریہ نہیں ہے، حدیث کے معنی بات کے آتے ہیں، لہٰذا میری حدیث ہے، کا مطلب ہوا یہ میری بات ہے، میں کہہ رہا ہوں، حضرات فقہاء فرماتے ہیں اگر کسی نے کوئی جملہ کہا۔ اور اس کے دس وجوہ میں سے نو وجہ کفر کی اور ایک وجہ ایمان کی ہو، تو ایمان کو ترجیح حاصل ہوگی، اور اس کو مؤمن کہا جائے گا، حضرات نے اسی وجہ سے تکفیر میں بہت احتیاط سے کام لیا ہے [ردالمحتار] الحاصل، میری حدیث کہنے والا شخص کافر نہیں بلکہ مسلمان ہی ہے، امام صاحب ان کو ایذاء پہونچانے کی وجہ سے سخت گنہگار ہوئے۔ امام صاحب پر واجب ہے کہ جن لوگوں کے سامنے ایذا دی ہے، ان کے سامنے اس شخص سے معافی مانگے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔ (حبیب الفتاوی، ج: ۷، ص: ۱۲۲، ط، مکتبه طیبه دیوبند الهند)



## احادیث کو جعلی داستانیں کہنے والا ملحد وزندیق ہے

**سوال:**

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس شخص کے بارے میں جو احادیث پر تنقید کرتا ہے اور صحاح ستہ کو فرضی اور جعلی داستانیں کہتا ہے ترمذی شریف کو گنبد بلا کہتا ہے مشکوۃ کے بارے میں کہتا ہے کہ یہ احادیث کی کتاب نہیں اور کہتا ہے کہ اسلام اپنی اصلی شکل میں بنوامیہ کے دور تک رہا اب اس میں تحریف ہو چکی ہے سوائے قرآن کے کوئی چیز اصلی شکل پر نہیں حسنین کے صحابیت کا قائل نہیں کہتا ہے کہ اسلام میں اختلاف حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ڈالا ہے مذکورہ شخص کا کیا حکم ہے سزا کیا ہے؟ بینوا وتوجروا

**الجواب:**

بشرط صدق وثبوت تحریر بالا یہ شخص ملحد وزندیق ہے یہ منکر حدیث ہے اس کا ہر قسم اعزاز وتکریم توہین دین اور کفر پروری ہے اور اس زنادقہ کے دور میں کون سزا صرف بائیکاٹ کو معمول کرنا کافی ہے۔ (فتاوی فریدیہ، ج:۱،ص:۱۰۰)



## غیر مسلم کی وعدہ خلافی کی مدافعت میں کہنا کہ ''حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بھی وعدہ خلافی کی ہے''

**سوال:**

کیا فرماتے ہیں علماء دین ومفتیانِ شرع متین اس مسلمان کے ایمان اور اسلام کے بارے میں جو اپنے کسی غیر مسلم دوست کی وعدہ خلافی کی مدافعت اور حمایت کرتے ہوئے یہ کہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بھی ایک بار وعدہ خلافی کی تھی؟

﴿الجواب وباللّٰہ التوفیق﴾:

پیغمبر علیہ الصلاۃ والسلام پر وعدہ خلافی کا الزام آپ کی توہین ہے جو موجبِ کفر ہے، ایسے شخص پر توبہ اور تجدید ایمان ونکاح لازم ہے۔

**وفی غرر المعانی: سئل عمن قال لزوجته: خلاف مگو فقالت المرأة: پیغمبران خلاف گفتند کلمة کفر است توبه کند ونکاح تازه کند. کذا فی التتارخانیة.** [عالمگیری، ٢/ ٢٦٦]

**وفی الینابیع: لو عاب النبی صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم بشیء من العیوب یکفر.** [الفتاوی تاتارخانیة، ٧/ ٣٠٣ زکریا] **فقط واللّٰه تعالی اعلم.** (کتاب النوازل، ج: ١، ص: ٤٢١، ٤٢٢، ط، المرکز العلمی للنشر والتحقیق لال باغ مراد آباد الهند)



## ''جملہ داڑھی والے بے ایمان ہوتے ہیں'' جملہ کفر ہے

﴿سوال﴾:

ایک شادی شدہ شخص نے کہا کہ تمام داڑھیوں والے بے ایمان ہیں۔ کیا یہ کہنے کے بعد اس کا اپنی بیوی کے ساتھ نکاح باقی رہا یا نہیں؟ اور مہر وعدت کا حکم بھی بیان فرماویں۔

﴿الجواب﴾:

اگر یہ جملہ کہنے والے کی نیت بھی یہی تھی کہ جملہ داڑھی والے بے ایمان ہوتے ہیں، تو بلاشبہ وہ خود بے ایمان وکافر ہے۔ یہ جملہ کہتے ہی بیوی سے نکاح ختم ہوگیا۔ اگر یہ جملہ خلوتِ صحیحہ کے بعد کہا ہے تو مرد پر پورا مہر اور عورت پر عدت لازم ہے۔ اور اگر خلوتِ صحیحہ

سے پہلے کہا ہے تو خاوند پر نصف مہر لازم ہے اور عورت پر عدت واجب نہیں۔ (خیر الفتاوی، ج: ۱، ص: ۲۱۰، ط، مکتبہ امدادیہ ملتان)



## داڑھی کو بکری کی دُم کہنے والے کا حکم

﴿سوال﴾:

جناب مفتی صاحب! ایک شخص نے ہمارے سامنے ایک داڑھی والے شخص سے کہا کہ یہ تم نے کیا بکری کی دم کی طرح داڑھی رکھی ہوئی ہے اور ساتھ ہی خوب زور سے قہقہہ بھی لگایا۔ تو کیا اس طرح کہنے سے اُس آدمی کا ایمان ختم ہوا یا نہیں؟ اور اس کے نکاح و دیگر اعمال کا کیا معاملہ ہوگا؟ ازراہ کرم تفصیل سے جواب عنایت فرما کر مشکور فرمائیں؟

﴿الجواب﴾:

ایک مسلمان کے لیے داڑھی رکھنا سنت مؤکدہ بلکہ واجب ہے، اس کے ساتھ مذاق کرنا شعائر اللہ کے ساتھ مذاق کے مترادف ہے جو کہ شرعاً حرام و ناجائز ہے اور ایسا کرنے والے شخص کے ایمان سے نکلنے کا خطرہ ہے، لیکن پھر بھی اس کا نکاح ختم ہو جائے گا اور نیک اعمال بھی ضائع ہو جائیں گے، ایسے شخص کیلئے تجدیدِ نکاح کرنا ضروری ہے۔

لما قال العلامة ابن عابدینؒ: ووجهه ان السنة حد الاحكام الشرعية المتفق علىٰ مشروعيتها عند علماء الدين فاذا انكر ذلك ولم يرها شيئاً ثابتاً ومعتبراً فى الدين يكون قد استخف بها واستهانها وذٰلك كفر.

آگے چل کر مزید لکھتے ہیں:

اذا اراد ان يتكلم بكلمته مباحته فجرى على لسانه كلمة الكفر خطاءً بلا قصد لايصدقه القاضى وان كان

**لایکفر فیما بینه وبین ربہ تعالیٰ..... ان ما یکون کفراً اتفاقاً یبطل العمل والنکاح وما فیه خلاف یؤمر بالاستغفار والتوبة وتجدید النکاح.** [ردالمحتار، ج ۳، ص ۳۱٦](فتاوی حقانیه، ج: ۱، ص: ۲۷۲، ط، سید احمد شهید اکوڑہ خٹك)



## ’’داڑھی والوں میں زیادہ شیطانیت ہے‘‘ الفاظ کا حکم

**﴿سوال﴾:**

کیا فرماتے ہیں علماء دین کہ نکاح کے تقریب میں نکاح خواں مولوی صاحب نے دلہن کے پاس گواہ بھیجنے کو کہا ایک شخص نے کہا کہ وہ گواہ بھیجے جائیں جو دستخط کر سکیں انگوٹھے لگانے کا وقت اب نہیں رہا ہے مولوی صاحب نے کہا کہ اسلامی نقطہ نگاہ سے شرعی گواہوں کو بھیجونگا اس شخص نے کہا کہ داڑھی والوں میں زیادہ شیطانیت ہے داڑھی والوں سے غیر داڑھی والے زیادہ پڑھے لکھے اور اچھے ہوتے ہیں اب شریعت مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں ایسے آدمی کا کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا

**﴿الجواب﴾:**

چونکہ اس شخص نے داڑھی کی براہ راست اہانت نہیں کی ہے بلکہ بعض داڑھی رکھنے والوں کی [شیطانیت کی وجہ سے] اہانت کی ہے لہٰذا یہ آدمی کافر نہیں ہوا ہے لیکن اتنا معلوم ہوتا ہے کہ اس کے دل میں داڑھی کا وقار نہیں ہے اسی وجہ سے اس کے ایمان کو خطرہ ضرور ہے۔ فقط (فتاوی فریدیہ، ج:۱،ص:۱۰۹)



## (مؤلف کی دیگر کتب ورسائل)

(١) فتاوی رشیدیہ پر۳جلدوں میں تحقیق وتخریج۔

(٢) فتاوی دینیہ پر۸جلدوں میں تحقیق وتخریج۔

(٣) **مسائل جمعه للحنفی.**

(٤) پھلوں کی خرید وفروخت کے شرعی احکام۔

(٥) **ردالھماھم علی حسن الغمائم کطلوع الغمائم.**

(٦) سیدالبشر محمد رسول اللہ ﷺ کی سلسلۂ نسب کی مدلل تحقیق۔

(٧) **الرسالة العالية فی تحقيق الجماعة الثانية.**

(٨) **القول التمام فی رد من قال خلاف الامام.**

(٩) تبلیغی جماعت علمائے عرب وعجم کے آئینہ میں۔

(١٠) معدنیات کا شرعی حکم۔

(١١) اجرت تراویح کا شرعی حکم۔

(١٢) نماز جنازہ پڑھانے کا حقدار کون ہے؟

(١٣) روزہ کی حالت میں انجکشن لگانے کا شرعی حکم۔

(١٤) بالوں کے شرعی احکام۔

(١٥) آلات موسیقی کے حرمت پر فقہائے احناف کے دلائل۔

(١٦) اجتماعی دعا بعد التراویح یا بعد الوتر کا شرعی حکم۔